قانون مفرد اعضاء کے معالجین کے مجربات کا مجموعہ

# طبی ڈائریکٹری

## معالجین قانون مفرد اعضاء














ناظم اشاعت

حکیم محمد عارف حکیم محمد طارق و محمد بلال عارف





# MD MUSTAFA

# میرے والد والدہ

## کے لئے دعائے مغفرت کریں

اور آپ حضرات اپنی دعاؤں میں

مجھ خاکسار کو بھی یاد رکھیں

آمین ثم آمین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یوتی الحکمته من یشاء و من یو تی الحکمته فقد اوتیٰ خیرًا کثیر

ادارہ یسین طبی کتب خانہ دنیاپور کی علم و فن طب اور قانون مفرداعضاء کی ترویج و ترقی کے لئے ایک اہم پیشکش

# طبی ڈائریکٹری (اول)

اس کتاب میں معالجین قانون مفرد اعضاء کے مکمل حالات زندگی ان کے ایڈریس اور مجرب نسخہ جات دئے گئے ہیں جن معالجین کے تعارف شائع ہونے سے رہ گئے ہیں انہیں دوسرے حصے میں شائع کیا جائے گا


ترتیب و پیشکش

حکیم محمد عارف دنیاپوری

حکیم محمد طارق و محمد بلال عارف دنیاپوری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# معنون

**تعارف اطباء** کی یہ کتاب جس میں معالجین قانون مفرد اعضاء کے مکمل حالات زندگی اور مجرب نسخہ جات درج کیے گیے ہیں اسے میں اپنے عزیز دوست جناب

جناب حکیم نزیر احمد کاکڑ صاحب آف حب چوکی (بلوچستان)

کے نام نامی اسم گرامی پر نہایت عقیدت سے معنون کرتا ہوں آپ نہ صرف قانون مفرد اعضاء کے ماہر نوجوان معالج ہیں بلکہ ایک اچھے ملنسار اور با اخلاق طبیب ہیں اپنے علاقہ میں قانون مفرد اعضاء کی نشرواشاعت کے لئے ہمہ وقت کوشاں ہیں ان کے خیالات بہت بلند ہیں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کے علم وعمل میں مزید اضافے کے ساتھ برکتیں عطا فرمائے اور اپنے نیک مقاصد میں کامیاب فرمائے آمین

خادم فن

حکیم محمد عارف دنیاپوری

# کینسر

## اور قانون مفرد اعضاء

کینسر کیا ہے؟ کینسر کو کینسر کیوں کہتے ہیں؟ کیا یہ لاعلاج مرض ہے؟ قانون مفرد اعضاء میں اس کی کیا تحریک ہے؟ قانون مفرد اعضاء میں کینسر کا کامیاب غذائی دوائی علاج اور نسخہ جات سب کچھ اس کتاب میں تفصیل سے دیے گئے ہیں

---

# تشریح فارماکوپیا

## پریکٹس آف میڈیسن

اس کتاب میں قانون مفرد اعضاء کے فارما کو پیا کے نسخہ جات کے صحیح اوزان مقدار خوراک، دوا سے مطلوبہ فوائد نہ ملنے کے اسباب اور ان کا ازالہ، دوا سے ہونے والے نقصان کے اسباب اور ان کا ازالہ، اس دوا کے ساتھ کون کون سی دوائیں ملائی جاسکتی ہیں اور کونسی کون سی دوائیں ملانا منع ہیں جیسی معلومات اس کتاب کی زینت ہیں۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ اس کتاب کے مطالعہ کے بعد قانون مفرد اعضاء کے فارما کو پیا کا استعمال نئے طالب علم اور نئے حکماء کے لئے بھی بہت آسان ہو جائے گا

مصنفہ و مرتبہ

**حکیم محمد عارف دنیاپوری**



زبدۃ الحکماء ثمن الاطباء حکیم و ڈاکٹر دوست محمد صابر پروفیسر طبیہ دارالعلوم و ایڈیٹر مبصر الاطباء آل انڈیا انجمن خادم الحکمت لاہور

صابر صاحب کی یہ تصویر ہمیں حکیم و ڈاکٹر ماہر علاج بالغذا اسد اللہ ڈار چاہ میراں لاہور کے توسط سے ملی



زبدۃ الحکماء الحاج حکیم محمد شریف دنیاپوری

مدیر اعلیٰ ماہنامہ ترجمان نظریہ مفرد اعضا سابق صدر تحریک تجدید طب پاکستان



حکیم غلام رسول بھٹہ (صادق دواخانہ)

مرکزی صدر تحریک تجدید طب پاکستان منڈی بہاؤالدین



حکیم تجربات ملک خیر الدین ڈوگر سیلانی محقق امراض سرطانی
انچارج کینسر ہسپتال فرید پور ڈوگراں پاکپتن شریف

# کیا آپ قابل ترین طبیب بننا چاہتے ہیں؟

## اگر ایسا ہے تو قانون مفرد اعضاء کی کتب و رسائل کا مطالعہ فرمائیں

## یہ کتب آپ کو تمام طبی کتب سے بے نیاز کر دیں گی

قانون مفرد اعضاء جدید فطری اور سائنٹیفک طریقہ علاج ہے اسے سیکھنے کے لئے موجد قانون مفرد اعضاء حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ کی کتب کے ساتھ حکیم محمد یٰسینؒ دنیاپوری کی آسان ترین کتب کا مطالعہ کریں جن میں علم وفن طب کو نہایت آسان انداز میں بیان کیا گیا ہے ان کتب ورسائل کے مطالعہ کے دوران پیش آنے والی مشکلات کے لئے ہم سے رابطہ کریں انشاءاللہ آپ کی تمام طبی مشکلات حل کی جائیں گی۔ ماہنامہ قانون مفرد اعضاء کے موجودہ شماروں کے ساتھ سابقہ شماروں کا مطالعہ کرنا چاہیں تو سابقہ تمام شمارے 1975 سے 2012 تک نہایت سستے داموں ہر سال کی الگ فائل کی شکل میں دستیاب ہیں


حکیم غلام رسول ملتان


حکیم حاجی محمد یوسف جہانیاں منڈی


حکیم معین نجمی میلسی


حکیم محمد شریف فیصل آباد


حکیم محفوظ الرحمن کبیروالا


حکیم محمد رمضان (سنجر پور) صادق آباد



حکیم محمد نواز ملک راولپنڈی



حکیم مسلم ناصر شکیل لاہور



حکیم محمد سلیم علیوٹ (مری)



حکیم چوہدری دلاور علی بھلی لاہور



حکیم نذر حسین قریشی خوشاب



حکیم شرف الحق راولپنڈی

# فہرست حکماء

| نام معالجین | صفحہ نمبر |
|---|---|

## صوبہ سندھ کے اطباء

# عرض حال

تعارف اطباء کی یہ کتاب شائع کرنے کے لئے ہم نے ۱۹۹۰ میں قارئین سے تعارف منگوانے کا سلسلہ شروع کیا تھا اور خیال تھا کہ ایک دو سال میں تمام تعارف آجائیں گے تو کتاب شائع کر دی جائے گی مگر معالجین حضرات نے تعارف بھیجنے میں نہایت سستی کا مظاہرہ کیا حتیٰ کہ بار بار ماہنامہ میں اور بذریعہ خطوط اطلاع دی گئی اور بعض دوستوں نے تو باوجود بار بار اطلاع کے تاحال اپنا تعارف ارسال نہیں کیا للہٰذا ہم نے فیصلہ کیا کہ جن معالجین کے تعارف پہنچ چکے ہیں انہیں فوراً شائع کیا جائے اور جو رہ گئے ہیں انہیں آئندہ اشاعت میں شامل کر دیا جائے گا للہٰذا جن حکماء کے تعارف اس کتاب میں شائع نہیں ہوئے وہ اپنے تعارف معہ دو عدد تصاویر اور مبلغ ۵۰ روپے فیس کے ہمیں ارسال کر دیں تاکہ انہیں دوسرے ایڈیشن میں شامل کیا جا سکے۔

کتاب کی ترتیب میں نسخہ جات ہمیں جس طرح ارسال کئے گئے ہم نے اسی طرح شائع کر دیا ہے اگر کسی نسخہ کی ترکیب تیاری یا مقدار خوراک کے بارے میں سمجھ نہ آئے تو اس کے ایڈریس پر خط لکھ کر معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔اس کتاب میں جنوری 2001 تک جن حکماء کے تعارف ہم تک پہنچے انہیں شامل کیا گیا ہے اگر کسی دوست نے ہمیں تعارف بھیجا اور وہ اس کتاب میں شامل نہیں ہوا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ ہمیں نہیں ملا

کتاب کی ترتیب و توضیح میں نہایت احتیاط سے کام لیا گیا ہے پھر بھی اگر کسی جگہ کوئی کمی پائیں تو ہمیں آگاہ کر دیں تاکہ آئندہ ایڈیشن میں درست کیا جا سکے

خادم حکیم محمد عارف منیجر ماہنامہ قانون مفرد اعضاء دنیاپور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

اس دنیا میں کئی طریقہ علاج رائج ہیں جن میں ایلو پیتھی ہومیو پیتھی ایورویدک طب یونانی اور روحانی علاج کرنے والوں میں پیر فقیر تعویز گنڈے کرنے اور جھاڑ پھونک کے ذریعہ مریضوں کا علاج کرنے والے ہیں۔

## ہر طریقہ علاج کے ماہرین کا فطری جذبہ

جہاں جہاں بھی پیر فقیر ہے یا حکیم وڈاکٹر ہے یا کسی بھی طریقہ سے علاج کرنے والا ہے اس میں ایک فطری جذبہ موجود ہے کہ وہ جہاں ہو اور جہاں جائے وہاں اس کے طریقہ علاج کرنے والے معالجین کا پتہ ہو تاکہ وہ اس کے پاس جاکر اپنی تحقیقات اور ضروریات اور مشکلات بتائے اور اس کی مشکلات اور ضروریات جو اسے مریضوں کے علاج معالجہ میں پیش آتی ہیں معلوم کرکے اسے اس کی مشکلات کا حل بتائے

اور اپنی مشکلات کا حل کرائے تاکہ اس کا علم فن ترقی کرے اور کاروبار و زندگی میں آسانی پیدا ہو۔

قارئین یہ حقیقت ہے کہ جب بھی ایک فن کے ماہر اور ہم خیال اکٹھے ہوتے ہیں یا بیٹھتے ہیں وہ سلام دعا کے بعد فوراً ایک دوسرے کو اپنی مشکلات بتا کر ان کا حل پوچھنے لگتے ہیں اور اگر ان میں کسی کی نئی تحقیقات ہوتی ہیں چاہے وہ نسخہ نویسی میں ہوں چاہے تشخیص امراض اور انکے علاج کے بارے میں ہوں وہ انہیں بتاتے ہیں اور انہیں ذہن نشین کراتے ہیں اس طرح ان کا علم فن ترقی کرتا ہے اور پھلتا پھولتا ہے

اس طرح اسے بے حد خوشی ہوتی ہے دوسرے اللہ تعالیٰ اس کے اس جذبہ خدمت میں ترقی دیکر اس کے رزق اور کاروبار میں مذید ترقی دیتا ہے۔

یہ حقیقت ہے کہ کسی کا کوئی نیک عمل اللہ تعالیٰ ضائع نہیں کرتا بلکہ اس میں مذید حوصلہ افزائی اور ترقی دیتا ہے۔

قارئین میرا ذاتی مشاہدہ ہے کہ جتنا اپنا علم فن اور اس کے حقائق دوسروں تک پہنچائے جاتے ہیں یا بتائے جاتے ہیں اللہ تعالیٰ سے اس کے علم فن میں اور کاروبار میں بے حد ترقی دیتا ہے ۔

ہمیں بار بار استاد صابر ملتانی صاحب نے نصیحت کی کہ کبھی بھی کسی معالج سے میری یا اپنی تحقیقات چھپانی نہیں اس طرح تمہارا علم فن

بڑھے گا اور اطبا برادری میں نام بھی پاؤ گے

اب آپ خود بھی دیکھ رہے ہیں آپ (صابر ملتانیؒ) کی نصیحت کے نتیجے میں کہاں تک ہم کامیاب اور کامران ہو چکے ہیں اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے پاکستان کے گاؤں گاؤں قریہ قریہ اور چھوٹے بڑے شہروں ہمارے چاہنے والے دوست شاگرد ہزاروں کی تعداد میں موجود ہیں اب ہمیں پاکستان کے کسی بھی چھوٹے بڑے شہر میں جانا ہو تو وہاں ہمارا استقبال والے بس اڈا اور ریلوے اسٹیشن اور ہوائی جہاز کے اڈوں پر موجود ہوتے ہیں ہمیں کسی بھی جگہ ٹھہرنا ہو تو ہوٹلوں میں ٹھہرنے کی ضرورت نہیں بلکہ ہمارے پاس وقت کم ہوتا ہے اور چاہنے والے اور اپنے پاس ٹھہرانے والے زیادہ ہوتے ہیں یہ اللہ تعالیٰ کی ہی کرم نوازی و مہربانی ہے کہ اس نے میرے علم فن میں اتنی برکت دے دی کہ قانون مفرد اعضا کے تحت علم فن طب کے ۳۵ موضوعات ۳۵ کتب شائع کر چکا ہوں۔

# تعارف اطبا کی اہمیت اور ضرورت

(۱) تعارف اطبا کی اہمیت اور ضرورت تو اس امر سے واضح ہے کہ یہ کتاب جس کے پاس ہو گی اس کے پاس اس کتاب میں درج حکماء اس کے پاس ہونگے ۔

(۲) اس کتاب کو رکھنے والا پاکستان کے کسی بھی علاقہ میں جائے گا اس کے پاس وہاں کے قابل ترین حکما و اطبا کے نام و پتے ہونگے وہ ان کے پتے کتاب سے دیکھ فارغ وقت میں ان سے بالمشافہ بات چیت کر کے خود بھی مستفید ہو گا اور اور مہمان نواز کو بھی مستفید کر سکے گا اس طرح اس کا سفر بہت ہی مفید اور خوشگوار گزرے گا

(۳) تعارف اطبا لکھنے کا مقصد بھی یہی ہے تمام اطبا خصوصاً حامل قانون مفرد اعضا جو قانون مفرد اعضا کو عملی طور پر اپنا چکے ہیں ان کے تعارف اور مکمل پتے اور ان کے طبی کارہائے نمایاں کو یکجا کر کے شائع کر دیا جائے تاکہ ان سے تمام حکما خصوصاً حاملین قانون مفرد اعضا مستفید ہو سکیں اور دوسروں کو مستفید کر سکیں۔

## تعارف اطبا کی اہم خصوصیات

تعارف اطبا کی ترتیب و توضیح اس طرح کی گئی ہے کہ ہر صوبہ میں رہنے والے جو حامل قانون مفرد اعضا ہیں یا قانون مفرد اعضا کو اپنا کر اس کے تحت علاج معالجہ کر رہے ہیں چاہے وہ صوبہ کے کسی قصبہ یا گاؤں یا بڑے شہر میں علاج معالجہ کر رہے ہیں کے مکمل پتے اور ان کے کار ہائے نمایاں اور ان کے دو تین یقینی بے خطا مجربات بھی درج کر دئے گئے ہیں اس طرح صوبہ پنجاب سندھ سرحد اور بلوچستان کے اطباء کے حالات

زندگی الگ الگ باب میں دئے ہیں۔

(۲) چونکہ تعارف اطبا میں ہر صوبہ کے چھوٹے بڑے گاؤں یا شہر رہنے والے حکما کے پتے درج ہیں اس لئے آپ جب بھی کبھی صوبہ یا اس کے شہر میں جائیں گے تو کتاب سے وہاں رہنے والے اطبا و حکما کے پتے دیکھ کر ان سے مل سکیں گے

(۳) بعض حکما کے نسخوں کے اجزا نہیں ملتے یا ان کے بنانے کی تراکیب سمجھ نہیں آتیں یا ان کے افعال اثرات مشکوک ہیں تو آپ ان کی اصلاح و تشریح کے لئے کتاب سے پتہ دیکھ کر براہ راست خط و کتابت کے ذریعے ان سے پوچھ سکتے ہیں۔

(۴) آپ کسی ایک مصنف کی مجربات کی کتاب پڑھتے ہیں اس میں صرف ایک مصنف کے تجربات اور خیالات پڑھتے ہیں لیکن تعارف اطبا کی کتاب میں آپ ڈیڑھ سو سے زیادہ حکما کے مجربات و تجربات اور ان کی تحقیقات سے مستفید ہو سکیں گے۔

(۵) اس سے پہلے بھی تعارف اطبا یا ڈائریکٹری کے نام سے کتب شائع ہو چکی ہیں جن میں حکما کے نام پتے اور ان کے حالات زندگی درج ہیں لیکن اس تعارف اطبا کی کتاب میں ہر حکیم کے دو تین یقینی بے خطا مجربات بھی دئے گئے ہیں جس سے اس کتاب کی خصوصیت اور اہمیت بہت زیادہ ہو گئی ہے ۔

# معذرت

تعارف حاصل کرنے کے لئے ۱۹۹۴ میں ماہنامہ قانون مفرد اعضا میں اعلان کیا گیا تھا کہ حاملیں قانون مفرد اعضا اپنے اپنے تعارف مکمل پتے اپنی خصوصی تحقیقات اور دو تین یقینی مجربات اور انکے بنانے کے طریقے تحریر کر کے بھیجیں لیکن افسوس اس سلسلے میں ہمارے ساتھیوں کی تعارف بھیجنے کی رفتار بہت ست رہی تین چار سال سے ہم اعلان کرتے رہے ہیں کہ اس سال تعارف اطبا شائع کر دی جائے گی لیکن تعارف بہت ہی کم تھے جس کی وجہ سے ہم خاموش ہو جاتے ہم پھر چٹھیاں لکھتے کہ تعارف بھیجیں لیکن ہر سال یہی حال رہتا اور ہم وعدہ وعید ہی کرتے رہتے اس طرح تعاف اطبا کی کتاب تیار کرنے میں دیر ہو گئی لہٰذا کتاب کے دیر میں شائع ہونے کی معذرت چاہتے ہیں۔

کتاب کے مکمل کرنے میں بہت احتیاط برتی گئی ہے پھر بھی کہیں غلطی ہو گئی ہو تو معاف فرمائیں اور اس سے آگاہ فرمائیں تاکہ اسے آئندہ کی اشاعت میں درست کر دیا جائے

وما علینا الا لبلاغ المبین

خادم فن واطباء

حکیم محمد یٰسین دنیاپوری

# بیسویں صدی کا عظیم طبی سائنسدان

## حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ

## پیش لفظ

## اور آپ کا نظریہ مفرد اعضاء

اللہ تعالیٰ نے جب سے یہ انسانی مخلوق پیدا کی ہے اس وقت سے ہی یہ فانی انسان حالات، ماحول، کاروبار زندگی اور کھانے پینے کی بد پرہیزی سے مختلف بیماریوں اور دکھوں میں مبتلا ہوتا آیا ہے۔ جس طرح انسان کی اخلاقی بے راہ روی روحانی بگاڑ اور معاشرتی خرابیوں کی اصلاح کے لئے اللہ تعالیٰ نے نبی ولی پیغمبر اور رسول بھیجے جنہوں نے اپنے کردار گفتار اور تبلیغ سے نوع انسان کو سیدھے راہ پر چلاتے رہے

اسی طرح اللہ تعالیٰ نے انسان کی تکلیفوں دکھوں اور بیماریوں کے ازالہ کے لئے حکیم طبیب اور معالج بھیجے تاریخ اطباء سے معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلا طبیب اسقلی بیوس تھا اس کے بعد ابو الطب بقراط سقراط، رازی جالینوس، ابو الہیثم، جابر بن حیان، بو علی سینا آئے جنہوں نے دقیق تحقیقات کر کے انسان کو تکلیفوں دکھوں اور لاعلاج بیماریوں سے چھٹکارا دلایا۔

ان کے بعد علم فن طب میں جمود طاری ہو گیا دوسری طرف ایلوپیتھی یعنی ڈاکٹری بام عروج کو پہنچ گئی جس نے طب یونانی کو پرانی طب، دقیانوسی طب کہا بلکہ کہا گیا کہ یہ طب اب زمانے کا ساتھ نہیں دے سکتی لہذا اسے ختم کر دینا چاہیئے اس سلسلے میں انگریز حکومت سے رجسٹرڈ اور ان رجسٹرڈ کا مسئلہ کھڑا کر کے حکما، طبیب، اور معالجین حضرات کو کاروبار حکمت سے روکنے کی بھرپور کوششیں کی گئیں لیکن اللہ تعالیٰ کو ایسا منظور نہیں تھا چنانچہ اللہ تعالیٰ نے بیسویں صدی کے اوائل میں حکیم

اجمل خان صاحب اور حکیم احمد دین صاحبان کو فرشتے بنا کر بھیجا جنہوں نے ایلو پیتھی ڈاکٹروں کے سامنے طب یونانی اور طب اسلامی قانون فطرت کے مطابق ثابت کر کے ڈھال کے طور پر پیش کیا اور انہیں خاموش کر دیا بلکہ حکومت وقت سے اطبا اور حکما کی تعلیم کے لئے طبیہ کالج دہلی کی منظوری بھی لے لی۔

اس دوران حکیم احمد دین شاہدروی نے علم فن طب میں تشخیص امراض وعلامات، تجویز علاج میں ایک نظریہ پیش کیا جسے نظریہ افعال الاعضاء کا نام دیا گیا جسے ہندوستان کے طبیبوں نے بے حد پسند کیا اور اس کے تحت علاج معالجہ کرنے لگے ان میں المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ بھی شامل ہو گئے۔

حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ انقلابی ذہن کے مالک تھے انہوں نے نظریہ افعال الاعضا بڑی بحث مباحثہ کے بعد قبول کیا تھا اسے بیس سال تک اپنایا بھی تھا چونکہ آپ انقلابی ذہن کے مالک تھے اس لئے طب کے ہر نکتہ پر تحقیق تجدید اور تدقیق کرتے رہتے تھے اس دوران نظریہ افعال الاعضا کو بھی پرکھتے رہتے تھے۔ حکم احمد دین کی زندگی میں ہی نظریہ افعال الاعضا میں آپ نے ایک بہت بڑا سقم پایا وہ یہ تھا۔ چونکہ نظریہ فعال الاعضا کا مفہوم یہ ہے کہ جب تک کسی عضو کے افعال نہ بگڑیں اس وقت تک کوئی بیماری یا تکلیف نہیں ہوتی۔

## لیکن

آپ (حکیم صابر ملتانیؒ) نے تحقیق پیش کی کہ کوئی بھی درست شے یا عضو پہلے ہے اور اس کے افعال بعد میں سرزد ہوتے ہیں یعنی جب تک کوئی شے یا چیز یا عضو درست اور ٹھیک ہے اس وقت تک اس کے افعال بھی ٹھیک اور درست ہونگے اور جب کسی شے یا عضو کے اندر کسی قسم کا بگاڑ پیدا ہو گا تو اس کے افعال بھی

بگڑ جائیں گے یعنی بیماری نمودار ہو جائے گی۔اس طرح آپ نے افعال الا عضا کی اصلاح کر کے نظریہ مفرد اعضا پیش کیا جو قانون فطرت کے عین مطابق ہے جس کی تصدیق طب یونانی طبِ اسلامی اور موجودہ سائنس بھی کرتی ہے۔

اب نظریہ مفرد اعضا کے تحت ہر طریقہ علاج ایلو پیتھی ، ہومیو پیتھی سا ئیکو پیتھی ، ہائیڈرو پیتھی ،الیکٹرو پیتھی اور طب یونانی کے ہر نکتہ کی تشریح سائنس اور قانون فطرت کے مطابق کی جا سکتی ہے اور ہر طریقہ علاج کی اصلاح و درستی کی جا سکتی ہے اور اس کی غلطیوں کا اظہار کیا جا سکتا ہے

آپ نے نظریہ مفرد اعضاء اس حقیقت پر ایجاد کیا کہ جس طریقہ علاج کا نتیجہ دو اور دو چار نہیں نکلتا وہ درست نہیں ہے مثلاً گرمی سے سردی ختم ہوتی ہے اور تری، خشکی سے ختم ہو جاتی ہے اسی طرح روشنی سے اندھیرا ختم ہوتا ہے اور روشنی اندھیرے سے ختم ہوا کرتی ہے آپ نے کہا کہ اب ہم جب چاہیں بلغم (تری) کو سودا (خشکی) سے ختم کر سکتے ہیں اور سودا (خشکی) کو گرمی سے ختم کر سکتے ہیں آپ کے نظریہ مفرد اعضا کو طبی دنیا نے صحیح سمجھتے ہوئے قبول کر لیا ہے اس لئے اسے نظریہ مفرد اعضا کی بجائے قانون مفرد اعضا کہا جاتا ہے قانون مفرد اعضا کا کمال یہ ہے کہ دنیا کی ہر دوا غذا زہر کو کسی نہ کسی مفرد عضو کے ساتھ جوڑ دیا ہے یعنی ہر شے اپنے مزاج والے مفرد عضو کو تیز کرتی ہے اور اس کے بعد مزاج والے عضو کو ست یا کسی حد تک تقویت دیتی ہے مثلاً کوئی بھی خشک سرد (عضلاتی اعصابی) دوا جگر و غدد کو ست یا تسکین میں کر دیتی ہے جیسے املی آلو بخارا، پھٹکڑی۔ ہلیلہ وغیرہ لیکن ہر خشک گرم غذا دوا زہر جو قانون مفرد اعضا کے تحت عضلاتی غدی کہلاتی ہے وہ قلب و عضلات کو تیز اور جگر و غدد کو تقویت دیتی ہے مثلاً کچلہ لونگ جائفل وغیرہ خشک گرم مزاج کی

حامل ہیں یعنی عضلاتی غدی ہیں یہ جگر و غدد کو تقویت دیتی ہیں ۔

اسی طرح ہر قسم کی علامات جو صحت کی حالت میں ہوتی ہیں یا مرض کی صورت میں نمودار ہوتی ہیں سب کی سب علامات کو کسی نہ کسی مفرد عضو کے ساتھ جوڑ دیا ہے۔

مثلاً جگر و غدد صحیح کام کر رہے ہیں تو بھوک صحیح لگتی ہے خوب خون بنتا ہے انسان ہشاش بشاش ہوتا ہے پاخانہ پیشاب درست آتا ہے لیکن اگر جگر و غدد کا فعل تیز ہو جائے تو بھوک زیادہ لگے گی خون زیادہ بنے گا فشار الدم (بلڈ پریشر) زیادہ ہو جائے گا پیشاب پاخانہ کم ہو جائے گا بدن انسان ضرورت سے زیادہ بوجھل اور موٹا ہو جائے گا یرقان بھی ہو سکتا ہے اماس و سوجن بھی ہو سکتی ہے اس کے برعکس اگر جگر و غدد کمزور یا سست ہو جائیں گے تو بھوک بند ہو جائے گی خون کی کمی ہو کر فقر الدم یعنی انیمیا ہو جائے گا سانس چڑھے گا۔

اسی طرح دل دماغ اور جگر کی تیزی او سستی کی تمام علامات کو مفرد اعضا کے ساتھ جوڑ دیا گیا ہے۔ جگر کی علامات کو غدی عضلاتی ،غدی اعصابی ،دل کی علامات کو عضلاتی اعصابی ، عضلاتی غدی اور دماغ کی علامات کو اعصابی غدی سے اعصابی عضلاتی نام دے کر پیش کیا گیا ہے۔

بالکل اسی طرح مرکزی مفرد اعضا (دل، دماغ، جگر )اور ان کے ماتحت مفرد اعضا کا مزاج تحقیق کر کے پیش کر دیا گیا ہے مثلاً بدن انسان میں جتنے اقسام کے غدد پائے جاتے ہیں انہیں کیمیائی گرم خشک (غدد جاذبہ) غدی عضلاتی اور مشینی گرم تر (غدد ناقلہ )غدی اعصابی اسی طرح ہر قسم کے اعصاب کو کیمیائی تر گرم (اعصابی غدی) اور مشینی تر سرد (اعصابی عضلاتی) اعصاب کے نام سے پیش کر دیا گیا ہے اسی

درج ہر قسم کے، عضلات کو عضلاتی اعصابی سے عضلاتی غدی کے نام سے پیش کر دیا گیا ہے لطف کی بات یہ ہے کہ ہر قسم کے ظاہر باطن کو بالا عضا مقید کر دیا گیا ہے دوسرے لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ دریا کو کوزے میں بند کر دیا گیا ہے اب آپ بے چین ہوں گے کہ صابر ملتانی کا قانون مفرد اعضا کیا ہے اسے استاد صاحب کے قلم سے ہی پیش کر رہا ہوں

آپ نے قانون مفرد اعضا پیش کرنے سے پہلے طبی دنیا کے سامنے یہ تصور پیش کیا کہ طبی دنیا کے لئے ایک باقاعدہ سسٹومیٹک طریقہ علاج کی ضرورت ہے۔

# نظریہ مفرد اعضا

## Simple Organ Theory

میرے اس نظریہ کا نام <u>simple organ theory نظریہ مفرد اعضاء</u> ہے۔ مفرد اعضاء سے ہماری مراد وہی طب قدیم کی تعریف ہے یعنی مفرد اعضاء ایسے اعضا کو کہتے ہیں۔ جن کے جز اور کل میں کوئی فرق نہ ہو یعنی جو تعریف کل پر صادق آتی ہے وہی جز پر بھی صادق آئے مثلاً گوشت پٹھے اور ہڈیاں وغیرہ، ان کے جز اور کل میں کوئی فرق نہیں ماڈرن سائنس اور ایلوپیتھی میں بھی مفرد اعضا کی اس تعریف کو تسلیم کیا گیا ہے جاننا چاہیے انسانی جسم چھوٹے چھوٹے ذرات سے ملکر بنتا ہے اس جاندار ذرے کو sell کہتے ہیں یہ کیسے آپس میں مل کر بافتیں بناتے ہیں اس بافت یا ساخت کو ٹشوز ( Tissuo) کہتے ہیں جسم انسان میں یہ ٹشو کل چار قسم کے ہوتے ہیں (۱) نروز ٹشو عصبی مادہ (۲) مسکولر ٹشو لحمی مادہ (

ایپیتھل ٹشو قشری مادہ (۴) کنکٹو ٹشو الحاقی مادہ۔ گویا یہ چار قسم کے مختلف مادے ہیں جن سے انسانی جسم ترتیب پاتا ہے یعنی عصبی مادہ سے تمام جسم کے اعصاب بنتے ہیں لحمی مادہ سے تمام جسم کے عضلات بنتے ہیں قشری مادہ سے تمام جسم کے غدد اور غشائے مخاطی بنتے ہیں الحاقی مادہ سے ہڈیاں رباط اور اوتار بنتے ہیں جن سے تمام جسم کی بھرتی ہوتی ہے گویا جسم انسان کے اعضا انہی چاروں مادوں سے مل کر بنے ہوئے ہیں اس سے ثابت ہوا کہ جسم انسان کے اندر مفرد اکایاں یہی چار قسم کے جاندار مادے ہیں اور جو تعریف ایک قسم کے مادے پر صادق آتی وہی اس کی تمام ساخت بافت پر پوری اترتی ہے اس طرح قدیم جدید مفرد اعضا میں کوئی فرق نہیں ہے۔

جاننا چاہیے کہ انسان تین چیزوں سے مرکب (۱) جسم (۲) روح (۳) نفس پھر جسم انسان کو ہم تین حصوں میں تقسیم کرتے ہیں (۱) ہڈی (۲) رباط (۳) وتر ایسے اعضا ہیں جن پر جسم انسان کی اساس قائم ہے یہ تینوں الحاقی مادے سے بنے ہوئے ہیں۔

# حیاتی اعضاء کی تعداد

حیاتی اعضا بھی تین ہیں (۱) اعصاب، جن کا مرکز دماغ ہے (۲) عضلات جن کا مرکز دل ہے (۳) غدد جن کا مرکز جگر ہے یہی تینوں مفرد اعضا دماغ دل جگر اعضائے رئیسہ کہلاتے ہیں یہ چھ مفرد اعضاء ہیں جن سے جسم انسان ترتیب پاتا ہے جن میں تین مفرد اعضاء ایسے ہیں جو صرف جسم انسان کی بنیاد اور مضبوطی کا کام دیتے ہیں اور تین حیاتی اعضا ہیں جن پر حیات انسانی کا دارومدار ہے باقی مرکب اعضا جیسے معدہ امعاء، مثانہ، آنکھ، ناک، کان وغیرہ ان ہی مفرد اعضا سے مرکب

طور پر بنے ہوئے ہیں جو (ٹشوز) مادہ جان دار ذرات (سیلز) سے مل کر بنے ہوئے ہیں مثلاً معدہ اساسی اور حیاتی دونوں قسم کے اعضا سے مرکب ہے گویا معدہ کے الحاقی ڈھانچے میں اعصاب عضلات اور غدد بھی ترتیب دیے ہوئے ہیں اور یہی صورت سر سے لیکر پاؤں تک تمام اعضا کی ہے جیسے سر اور آنکھ ناک کان غذا اور ہوا کی نالیاں سینہ معدہ امعاء مثانہ اور اعضائے مخصوصہ وغیرہ۔

اس امر سے ثابت ہوا کہ جسم انسان میں اعضائے مخصوصہ کے علاوہ جس قدر بھی اعضا ہیں چاہے وہ شریفہ کہلاتے ہیں چاہے موئدب کہے جاتے ہیں تمام کے تمام اعضائے رئیسہ، حیاتی اعضا اور اساسی اعضا سے مرکب ہیں یہ کوئی جدا قسم کی تخلیق یا بناوٹ نہیں ہے اس سے ثابت ہوا کہ مرکب اعضا کے افعال اپنے مختلف اعضاء کی وجہ سے مختلف ہیں اور اپنے اپنے مرکز اعضا کے تابع ہیں مثلاً معدہ کے اعصاب کا تعلق دماغ سے ہے اور معدہ کے عضلات کا تعلق قلب سے ہے اور معدہ کے غدد کا تعلق جگر کے ساتھ پایا جاتا ہے گویا اعصاب میں کوئی تحریک ہو گی تو معدہ کا اعصابی حصہ بھی متاثر ہوگا اسی طرح اگر قلب و جگر میں تحریکات ہونگی تو معدہ کے وہ حصے اپنی اپنی جگہ متاثر ہونگے پھر یہی صورت جسم کے تمام مرکب اعضا میں پائی جائے گی گویا مرکب اعضاء یہی مفرد اعضا ہیں ان کے افعال بھی مفرد اعضا کے افعال ہیں۔

اعضاء کے افعال کے متعلق دنیا بھر کے تمام طریق علاج اس امر پر متفق ہیں کہ ہر عضو کے دو فعل ہوتے ہیں یعنی ایک فعل میں تیزی اور دوسرے فعل میں سستی یعنی کسی عضو کے فعل میں افراط ہو گیا یا تفریط۔ لیکن تجربہ اور مشاہدہ سے پتہ چلتا ہے کہ اعضا کی تیزی کے افعال تو صحیح ہیں لیکن اعضا کی سستی کے افعال

میں اختلاف پایا جاتا ہے یعنی سستی تو پائی جاتی ہے مگر یہ دو قسم کی ہوتی ہے۔

اول ایسی سستی جس میں اعضا کے اندر سکون پایا جاتا ہے جو سردی یا بلغم کی زیادتی سے پیدا ہوتا ہے دوسری ایسی سستی جس میں ضعف پایا جاتا ہے گویا گرمی کی شدت سے اعضا تحلیل ہوتے ہیں اس سے ثابت ہوا کہ ہر عضو کے افعال دو نہیں بلکہ تین ہیں اول تیزی جس کو تحریک کہ سکتے ہیں دوسرے سستی جس کو سکون کہا جا سکتا ہے تیسرے ضعف جسے تحلیل کہنا چاہیئے ضعف کو تحلیل کا نام اس لئے دیا گیا ہے کہ گرمی کی شدت سے اعضاء ایسے تحلیل ہوتے ہیں جیسے گرمی میں برف پگھلتی ہے۔

یاد رکھیں کہ عضو کی سوزش بھی حرارت کی زیادتی سے رفع یا تحلیل ہوتی ہے سردی سے رطوبت کی زیادتی رفع نہیں ہوتی بلکہ اس میں اضافہ ہو جاتا ہے اس لئے اس نئے عمل تحلیل کو ذہن نشین کرانا نہائت اہم ہے چونکہ تحلیل کی زیادتی سے اعضاء میں ضعف واقع ہو جاتا ہے اس لئے ان کے افعال میں سستی آجاتی ہے تحلیل کی تشریح اس لئے کی گئی ہے کہ یہ نئی اصطلاح ہے اگرچہ معنی کے لحاظ سے قدیم ہے عضو کے فعل کی طرف اشارہ ہے مقصد یہ ہے کہ آئندہ عضو کے افعال دو نہیں بلکہ تین ہوں گے۔

(۱) تحریک جو ریح کی سوزش سے پیدا ہوتی ہے (۲) تسکین جو رطوبت اور سردی سے عمل میں آتی ہے (۳) تحلیل جو گرمی کی شدت سے ظاہر ہوتی ہے

## اعضائے حیاتی میں ترتیب اعضا

قارئین ظاہری دماغ، دل جگر نمایاں طور پر جدا جدا نظر آتے ہیں لیکن اگر غور سے دیکھا جائے تو تینوں بلکل اکٹھے ہیں اور ایک دوسرے کے ساتھ جڑے

ہوئے ہیں مثلاً اگر قلب کی طرف غور کریں کہ اس کا جسم تو عضلاتی ہے لیکن اس پر ایک پردہ غشائے مخاطی کا اور اور دوسرا عصبی پردہ چڑھا ہوا ہے اس طرح دماغ پر غور کریں تو اس پر عضلاتی پردے کے ساتھ حجاب یعنی غدی پردہ بھی چڑھا ہوا ہے اور یہی حالت جگر کی ہے اس پر بھی عضلات اور اعصاب کے پردے چڑھے ہوئے ہیں۔ مرکب اعضاسے متعلق پہلے ہی تحریر کی جا چکا ہے کہ وہ اعصاب غدد اور عضلات سے مرکب ہیں گویا ہر عضو اپنی اپنی جگہ دل دماغ جگر ہے۔

## بدن انسان میں ترتیب مفرد اعضاء

یاد رکھیں جسم کے بیرونی طرف اعصاب پھیلے ہوئے ہیں ان کے نیچے غدد ہیں اور غدد کے نیچے عضلات ہیں جسم میں سر سے لیکر پیر تک اور اوپر سے لیکر اندر تک یہی ترتیب چلی گئی ہے۔

اعصاب کو باہر کی طرف باہر اس لئے رکھا گیا ہے کہ ان کا تعلق احساس کے ساتھ ہے جو رطوبت کی زیادتی سے قائم رہتا ہے اس کے بعد غدد اس لئے ہیں کہ وہ تمام جسم کو غذا پہنچائیں جو وہ خون سے حاصل کرتے ہیں عضلات کو سب سے نیچے لئے رکھا گیا ہے کہ وہ حرکت اور طاقت جسم میں قائم رکھتے ہیں گویا تمام جسم میں احساسات اعصاب میں پیدا ہوتے ہیں جن کا مرکز دماغ ہے تمام جسم میں غذا اور رطوبت غدد سے پہنچتی ہے جن کا مرکز جگر ہے اور تمام قسم کی حرکات عضلات سے قائم ہیں جن کا مرکز قلب ہے۔ مثلاً ناک میں اچانک مکھی یا مچھر چلا جاتا ہے جس سے فوراً چھینک آجاتی ہے اور ناک سے رطوبت کا اخراج شروع ہو جاتا ہے غور کریں کہ مکھی کے ناک میں داخل ہونے کا احساس اعصاب نے کیا۔ چھینک سے ناک میں جو حرکت پیدا ہوئی وہ عضلات کی تحریک سے ہوئی اور جو رطوبات اخراج پائیں وہ غدد

نے خارج کیں یہ تمام عمل ترتیب وار مشین کی طرح سے (سٹومیٹیکل) ہوتا ہے
یہی صورت آنکھ کان ناک منہ معدہ امعائیں قائم رہتی ہے اور یہی صورت ہمارے جسم
سے باہر قائم ہے مثلاً جسم پر اگر شہد کی مکھی ڈنگ مارے تو فوراً اس کے درد کا احساس
ہوتا ہے فوراً ہمارے بازو اس طرف حرکت میں آجاتے ہیں جس میں فوراً اس طرف
رطوبت اخراج پانا شروع ہو جاتی ہے تاکہ سوزش ختم ہو جائے جس کے نتیجے میں اکثر
سوجن ظاہر ہو جاتی ہے۔

## ایک خاص نکتہ

جب بھی کسی عضو میں تحریک ہو گی تو سب میں ایک ہی صورت نہیں
ہو گی بلکہ مختلف صورتیں ہونگی یعنی کسی ایک میں تحریک ہو گی تو دوسرے میں تحلیل
اور تیسرے میں تسکین ہو گی لیکن اس کی ترتیب اس طرح ہو گی کہ اگر ایک عضو
میں تحریک ہے تو اس کے پیچھے کے عضو میں تحلیل ہو گی اور اس کے بعد والے عضو
میں تسکین ہو گی گویا یہ ایسی ترتیب ہے جو ہر حال میں قائم رہے گی جیسے اعضا کی
ترتیب قائم ہے یعنی اس پر اوپر اعصاب ہیں، درمیان غدد اور سب سے نیچے عضلات
ہیں گویا ایک طرف تو اعضاء کی ترتیب قائم ہے دوسری طرف اعضاء کے افعال کی
ترتیب قائم ہے لیکن اعضاء اپنی جگہ پر قائم رہتے ہیں لیکن ان کے افعال ضرورت کے
مطابق گردش کرتے رہتے ہیں یا ان کو گردش میں لایا جاتا ہے یعنی انکے افعال
میں تبدیلی پیدا کی جا سکتی ہے۔

اب ان افعال کی تینوں حالتوں کو تینوں اعضاء پر مختلف صورتوں میں قائم
کر کے دیکھ لیں کہ اگر پہلے اعضا میں تحریک ہے تو اس کے بعد تحلیل اور آخر میں
تسکین ہو گی یعنی اگر اعصاب میں تحریک ہو گی تو غدد میں تحلیل اور عضلات میں

تسکین ہو گی اسی طرح اگر عضلات میں تحریک ہو گی تو اعصاب میں تحلیل اور غدد میں تسکین ہو گی پھر اگر غدد میں تحریک ہو گی تو عضلات میں تحلیل اور اعصاب میں تسکین ہو گی اس نقشہ سے دیکھ کر بار بار سمجھ لیں۔

| اعصاب | غدد | عضلات |
|---|---|---|
| تحریک | تحلیل | تسکین |
| تحلیل | تسکین | تحریک |
| تسکین | تحریک | تحلیل |

# قانون مفرد اعضا میں مرض کا تصور

علم الامراض اور تشخیص کے متعلق ناظرین یہ سن کر ضرور حیران ہونگے کہ جسم انسان میں جو اس قدر امراض پائے جاتے ہیں وہ صرف ایک مرض کے تنے پتے اور شاخیں ہیں اس میں کہیں پھول پھل اور کانٹے بھی نکل آتے ہیں لیکن دراصل وہ سب صرف ایک مرض کی علامات ہیں جو مقام اور کیفیات کے لحاظ سے بدلی ہوئی صورتوں میں نظر آتے ہیں۔

اس سے قبل کہ میں اس مرض کا نام لوں میں تمام دنیا کے وید حکما اور ڈاکٹر صاحبان کو چیلنج کرتا ہوں کہ وہ سب اس ایک مرض کا نام بتائیں جو جسم انسان میں پائی جاتی ہو یا اس کا جسم انسان پر قبضہ ہو جاتا ہو بلکہ یہاں تک بیان کی جرت کروں گا کہ تمام جسمانی روحانی امراض اسی مرض کے تحت آجاتے ہیں یا اس سے پیدا ہوتے ہیں اس مرض کا نام ہے نزلہ۔

## نزلہ

نزلہ جس کو اطبائے قدیم ابوالامراض کہتے ہیں نزلہ کے معنی ہیں گرنا اور عام در پر بلغم یا کسی رطوبت کا ناک اور حلق و منہ کے اندر یا باہر گرنے کو کہتے ہیں بس یہی ایک مرض ہے جو جسم انسان میں پیدا ہوتا ہے اور باقی تمام امراض علامات اس کے تحت آجاتی ہیں یہ علم الامراض میں ایک زبردست تحقیق ہے میں نے اپنی پچاس سالہ عمر کے تیس سال فن کی تحقیق اور خدمت میں صرف کئے ہیں اللہ تعالی نے مجھ پر اپنی خاص مہربانی فرماکر یہ علم بخشا ہے اس قسم کی میری دیگر تحقیقات نے یقیناً ایک انقلاب پیدا کر دیا ہے اب ذرا غور سے سمجھیں کہ نزلہ کس طرح دیگر امراض کی شکل اور علامات اختیار کرتا ہے۔

جاننا چاہئے کہ نزلہ جب بھی کسی کو ہوگا تو وہ تین حالتوں سے خالی نہ ہوگا۔ جو مندرجہ ذیل ہیں۔

(۱) رقیق پانی کی طرح بے تکلف بہ رہا ہوگا جس میں کوئی جلن وغیرہ نہیں ہوگی۔
(۲) نزلہ ہوگا لیکن بحد زور لگانے سے خارج ہوگا اور اس میں جلن سی پائی جائے گی۔
(۳) نزلہ ہوگا مگر بند گویا جم گیا ہے بحد زور لگانے پر بھی اخراج نہیں پائے گا جلن بھی نہیں ہوگی اور کبھی خارج ہوتا ہے تو بحد گاڑھا ہوتا ہے بس نزلہ کی یہی تین حالتیں ہیں جو جسم انسان میں قائم رہتی ہیں لیکن اس کا مقام اور صورتیں بدل جاتی ہیں اس کے مقام اور صورتیں اس طرح بدلتی ہیں کہ جسم انسان میں سے جس قدر بھی مواد خارج ہوتا ہے اس کو نزلہ تصور کرلیں مثلاً پیشاب پاخانہ اور پسینہ وغیرہ ہر قسم کے مواد اور رطوبات وغیرہ ہر ایک کی تین تین صورتیں قائم کر کے دیکھ لیں تمام امراض سامنے آجائیں گے مثلاً پیشاب کا زیادہ آنا (۲) تنگی اور جلن سے آنا (۳) بند ہو جانا اسی طرح پاخانہ کا زیادہ آنا یعنی اسہال ۔ تکلیف سے آنا یعنی پیچش۔ اور بند ہو جانا یعنی قبض غرض

جس رطوبت کو بھی دیکھیں گے اس میں یہ تینوں صورتیں نظر آئیں گی تشریح اس کی یوں ہے کہ نزلہ کی اول صورت اعصاب میں تحریک سے پیدا ہوتی ہے دوسری غدد میں تحریک سے پیدا ہوتی ہے اور تیسری عضلات میں تحریک سے پیدا ہوتی ہے یہی صورت باقی رطوبات پر بھی قائم ہوتی ہے ایسی صورتیں کیوں ہوتی ہیں ایک بار نقشہ پر پھر غور کرلیں جب اعصاب میں تحریک ہوگی تو غدد میں تحلیل اور عضلات میں سکون ہوگا گویا اعصاب میں ہلکی سوزش ہے جو ریاح کی وجہ سے ہوتی ہے جس کا مقصد خون یا رطوبات کو اپنی طرف کھینچنا ہے غدد میں تحلیل سے مقصد یہ ہوا کہ وہاں حرارت کی زیادتی ہے جو خون کی زیادتی پر دلالت کرتی ہے جس سے وہاں تحلیل شروع ہے اور رطوبات کا بے تکلف اخراج ہو رہا ہے جیسے دھوپ سے برف پگھل کر پانی ہو جاتی ہے عضلات کا سکون یہ ثابت کرتا ہے کہ اس کی طرف خون کی کمی ہے اور وہاں پر رطوبات یا بلغم بڑھ گئی ہے اس طرح جب غدد میں تحریک ہوگی تو وہاں مناسب حرارت سے کمی واقع ہوگی سوزش اور ریاح بڑھ جائیں گے غدد میں انقباض ہو جائے گا اس لیئے درد جلن اور تکلیف سے اخراج پائے گا اور جب عضلات میں سوزش ہوگی تو لامحالہ وہاں پر خون کی کمی ہے اور طبیعت اس کو طلب کر رہی ہے وہاں پر انقباض کی صورت ہوگی غدد میں سکون ہو جائے گا اعصاب میں تحلیل سے ضعف واقع ہو جائے گا حرارت تقریباً ختم ہو جائیگی یا بہت کم ہو جائے گی اس ساری تشریح سے ثابت ہوا کہ اعصاب کی تحریک میں رطوبات کی زیادتی اور حرارت کا اخراج بڑھ جاتا ہے غدد کی تحریک سے حرارت کی زیادتی یعنی صفرا کی زیادتی اور رکاوٹ دونوں میں اضافہ ہو جاتا ہے عضلات کی تیزی سے ریاح جسم میں بڑھ جاتے ہیں اور انقباض کی صورت پیدا ہو جاتی ہے اس طرح جسم میں جو صورت بھی پیدا ہوگی وہ سر سے لیکر پاؤں تک تمام

اعضا میں پائی جائے گی البتہ بعض مقامات پر نمایاں طور پر ظاہر ہوتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ اعضا مرکز کے قریب ہوں یا وہ اعضا اپنی جگہ پر اتنے بڑے ہیں کہ اپنے دیگر اعضا پر اثر انداز ہوتے ہیں مگر اثر قبول کم کرتے ہیں مثلاً عضلاتی تحریک کا اثر عضلات معدہ ششں اور قلب پر نمایاں ہوتا ہے۔

غدی تحریک کے اثرات جگر گردوں اور امعاء پر نمایاں ہوتے ہیں گویا آنتوں سے لیکر مثانہ تک اس کے اثرات نمایاں نظر آتے ہیں اسی طرح اعصابی تحریک میں دماغ واعصاب مثانہ اور جلد پر وغیرہ پر اثرات نمایاں پائے جاتے ہیں اس کا یہ فائدہ ہوتا ہے کہ ہمیں تشخیص کرنے اور مریض کو علامات بیان کرنے میں بیحد سہولت ہوتی ہے اس طرح تسکین اور تحلیل کے اثرات بھی اپنے متعلقہ اعضاء کے اندر نمایاں طور پائے جاتے ہیں قارئین میں نے حیاتی اعضا دل دماغ اور جگر کی تحریک کی علامات مقرر کردی ہیں تاکہ تشخیص میں آسانی پیدا ہوجائے ۔

## اعصابی تحریک کی علامات

جب اعصابی تحریک ہوگی تو چہرے اور جسم کے رنگ میں سفیدی سر اور باقی جسم کے اعصاب میں درد ہوگا جو انتہائی شدت اختیار کرلیتا ہے رطوبت میں زیادتی قارورہ سفید کھاری پن دل کا ڈوبنا ہیضہ آتشک جسم پر باریک دانے جریان منی سیلان الرحم اور دمہ وغیرہ

## غدی تحریک کی علامات

چہرے اور جسم کا رنگ زرد منہ سے لیکر مقعد تک تمام جگر یا کسی حصہ میں جلن اور سوزش یا گرم نزلہ اور کھانسی اور بلغم اور نزلہ میں زردی قارورہ میں رسوب امعاء گردہ اور جگر میں خصوصیت کے ساتھ درد پیٹ میں مروڑ اور پیچش یرقان اور

استسقاء بخار جسم پر پھوڑے پھنسیاں اور سرعت انزال وغیرہ

## عضلاتی تحریک کی علامات

چہرے کا رنگ سرخ تمام سر جکڑا ہوا جسم میں درد رطوبات کی بندش قبض قارورہ سرخ اور اس میں ترشی پائی جائیگی کھانسی خشک دمہ وسل دق بلغم کی بندش اور گاڑھا پن بند نزلہ عضلات میں تناؤ اور حرکت ورم بڑے بڑے ورم ودمل وغیرہ اور اکثر احتلام ہوتا ہے۔

## طریقہ تشخیص مرض

تشخیص مرض کے لئے نبض چہرہ اور قارورہ کو پرکھنے پر دسترس حاصل کرنی ضروری ہے تاکہ ایک دوسرے کی مدد سے یا وساطت سے تشخیص میں یقینی صورت پیدا ہو جائے۔

# نبض

نبض دیکھنا کوئی مشکل کام نہیں ہے یاد رکھیں نبض ہی سے یقینی طور پر تمام امراض کا علم ہو سکتا ہے یہ علم ہر معالج کو صرف نصف گھنٹہ میں سکھایا جا سکتا ہے چونکہ اس کا تعلق عملی طور پر سیکھنے سے ہے اس لئے یہاں ذکر نہیں کر رہا کوئی بھی نبض سیکھنے کا شوقین مجھ سے یا میرے کسی شاگرد سے سیکھ سکتا ہے چہرے اور قارورہ سے تشخیص اوپر تفصیل سے بتا چکا ہوں یاد رکھیں ہر بات مریض سے پوچھنا معالج کا کمال نہیں ہے بلکہ معالج کا کمال یہ ہے کہ مریض سے ایک سوال بھی نہ کرے صرف نبض قارورہ اور چہرہ دیکھ کر اس کا مرض بتا دے اور تمام علامات کی تشریح کر دے جو

معالج مریض سے پوچھ کر کرتا ہے وہ کبھی بھی علاج نہیں کر سکتا کیوں کہ مریض اپنے بخار درد پیشاب پاخانہ اور کسی مواد کی کمی بیشی کا ذکر کرے گا لیکن اپنی مرض نہیں بتائے گا یعنی وہ یہ نہیں بتا سکے گا کہ اس کا کونسا حیاتی مفرد عضو سست ہے اور کونسا تیز ہے اور یہ علامات کیوں پیدا ہوئی ہیں ؟ معالج کا کمال ہے کہ وہ مرض کی نبض قارورہ اور چہرہ دیکھ کر بتائے کہ اسے یہ تکلیف اور دکھ ہیں جسے سنتے ہی مریض عش عش کر اٹھے گا اور مطمعین ہو جائے گا اور اس کی آدھی بیماری ختم ہو جائے گی۔

## اصول علاج

امراض کی حقیقت سمجھ لینے کے بعد دوسری بات اصول علاج ہے تاکہ علاج میں یقین پیدا ہو اور صحیح نتائج بر آمد ہوں جب تک صحیح اور یقینی نتیجہ بر آمد نہ ہو تو سمجھ لیں کہ یقینی تشخیص اور اصول علاج میں غلطی رہ گئی ہے کیونکہ اس طریق علاج کا نتیجہ دو اور دو چار کی صورت میں بر آمد ہوا کرتا ہے

اصول علاج میں اول اس امر کو مد نظر رکھیں کہ عصاب غدد اور عضلات میں تحریک تحلیل تسکین کی کیا صورتیں پائی جاتی ہیں ؟ اس کے علاج کی صورت میں جس مقام پر آپ نے تسکین کو معلوم کیا ہے اس مقام پر تحریک پیدا کر دیں بس وہیں پر مرض ختم ہو جائے گا۔

## تجویز علاج

تجویز علاج کے لئے میں نے فارما کو پیا ترتیب دے دیا ہے ہر عضو کی کیمیائی اور مشینی تحریک پیدا کرنے کے لئے محرک ، شدید، ملین، مسہل ، اکسیر تریاق اور مقوی وغیرہ نسخہ جات ترتیب دے دئے ہیں ضرورت کے مطابق یعنی مرض کی

شدت خفت کے مطابق استعمال کر کے مرض کا خاتمہ کریں انشاء اللہ ہمیشہ شفا حاصل ہو گی کبھی ناکامی نہیں ہو گی

قارئین میں نے استاد صاحب کے نظریہ ان کے قلم سے تحریر کر دیا ہے اسے بار بار پڑھیں سمجھیں اگر کہیں سمجھ نہ آئے تو مجھ سے سمجھ لیں

وما علینا الا البلاغ المبین

خادم فن و قانون مفرد اعضا

حکیم محمد یٰسین دنیاپوری 10-2-2000

## ارسطو دوران عظیم محقق و طبی سائینسدان

# مجدد طب حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ

### موجد قانون مفرد اعضاء وبانی تحریک تجدید طب پاکستان

آپ کا اصل نام دوست محمد تھا صابر ملتانیؒ آپ کا ادبی نام تھا اسی نام سے آپ دنیائے طب میں مشہور ہوئے ۹ جولائی ۱۹۰۶ء کو ملتان میں پیدا ہوئے اسی نسبت سے ملتانی کہلائے ابتدائی تعلیم سے ایف اے تک ملتان میں ہی حاصل کی اردو، فارسی، عربی فاضل کے امتحانات لاہور سے پاس کئے ابتدائی طبی تعلیم اپنے ماموں حکیم احمد حسن سے حاصل کی اس کے بعد ۱۹۳۳ء سے تحقیقات کا آغاز کیا تحقیقات کے متعلق آپ فرمایا کرتے تھے کہ تحقیقات کرنا لوہے کے چنے چبانے کے مترادف ہے۔

چونکہ آپ کا ذہن انتہائی تحقیقی تھا اس لئے ہر مسئلہ کو فطرت کے مطابق پرکھنے لگے چونکہ فرنگی طب کی بنیاد ہی قانون فطرت کے مطابق نہیں ہے اس لئے اسے خلاف فطرت پایا مثلاً جراثیم اور اس کی نشو نماء پر غور کیا اور یہ ثبوت حاصل کرنے کی کوشش کی کہ کیا جراثیم ہی مرض کا باعث ہوتے ہیں ؟ یا کوئی اور سبب ہوتا ہے ؟

تحقیقات سے معلوم ہوا کہ جراثیم تو نتیجہ مرض ہیں نہ کہ سبب مرض۔ کیونکہ اگر کسی جگہ رطوبتی مواد رکھ دیا جائے اور وہاں کئی دن تک پڑا رہے اور اس پر مناسب حرارت اثر کرتی رہے تو اس رطوبتی مواد میں پہلے خمیر پیدا ہوتا ہے پھر جراثیم نمودار ہو جاتے ہیں بالکل اسی اصول کے تحت جب کوئی مفرد عضو اپنے

فضلات یا رطوبت باہر خارج نہیں کرتا تو کچھ عرصہ کے بعد اس میں خمیر پیدا ہو جاتا ہے جس کے نتیجہ میں وہاں تعفن پیدا ہو کر جراثیم بن جاتے ہیں

اسی طرح کیفیات کو تسلیم کئے بغیر کوئی چارہ نہ تھا ان کے خواص و فوائد اور افعال و اثرات سے انکار کسی صورت میں نہ بن پڑتا تھا مثلاً گرمی سے سردی ختم ہو جاتی ہے تو خشکی سے تری قائم نہیں رہ سکتی اسی طرح ترشی کو الکلی سے ختم ہوتے ہوئے دیکھا اور الکلی کو ترشی سے تو طب یونانی کی وہ اخلاط مزاج والی تھیوری حقیقت بن کر سامنے آ گئی یعنی الکلی طب یونانی کی رو سے بلغم ہے تو ترشی طب یونانی کی رو سے سودا ہے اگر سائنس الکلی سے ترشی کو ختم کرنا ضروری سمجھتی ہے تو طب یونانی بلغم (تری) کو سودا (خشکی) سے ختم کرتی ہے اسی طرح اخلاط مزاج کی حقیقت کو اٹل صورت میں تسلیم کرنا پڑا اسی طرح ایلوپیتھی کے ہر نکتہ کو فطرت کے مطابق پرکھنا شروع کر دیا جوں جوں ایلوپیتھی کے ہر پہلو کو پرکھتے جاتے ویسے ہی اس سے دور بھاگنا شروع کر دیا یہی وجہ تھی کہ آپ فرمایا کرتے تھے کہ جس طریقہ یا قانون کا نتیجہ دو اور دو چار نہ ہو اس پر عمل نہیں کرنا چاہے اس دوران آپ کو ایک عجیب و غریب حیرت انگیز واقع پیش آیا جس نے آپ کا ذہن بدل کر رکھ دیا۔

آپ کے پاس ہیضہ کا ایک مریض آیا آپ نے طب جدید کے اصول کے تحت معدہ و امعاء کے سکون کے لئے دوا دی تو مریض کی حالت غیر ہو گئی پھر طب قدیم کے اصول کے تحت علاج کیا گیا تو فوراً شفاء ہو گئی نتیجہ کے طور پر آپ کو امید کی ایک کرن نظر آئی آپ نے طب قدیم کا گہری نظر سے مطالعہ

شروع کر دیا آخر اللہ تعالیٰ نے آپ کو وہ نعمت عطا کر دی جس کے آپ مدت سے متلاشی تھے اس نعمت کا نام قانون مفرد اعضاء ہے یہ قانون طب یونانی اور ایورویدک میں ایک انقلاب آفریں قانون ہے جو طبی دنیا میں ایک زبر دست انقلاب تھا اسی وجہ سے آپ حکیم انقلاب کے نام سے مشہور ہوئے

## امراض کی تعداد

اس قانون کی رو سے ثابت کیا گیا ہے کہ امراض صرف تین ہیں جو مفرد اعضاء یعنی اعصاب غدد اور عضلات میں پیدا ہوتے ہیں باقی سب کی سب علامات ہیں قانون مفرد اعضاء کے تحت جو علاج کیا جاتا ہے اس کا نتیجہ دو اور دو چار کی صورت میں بر آمد ہوتا ہے آپ نے قانون مفرد اعضاء دنیا کے فلاسفروں، محققوں، مجددوں اور ڈاکٹرز کے سامنے دعوے کے ساتھ 1958 میں پیش کیا۔ اس وقت آپ کے سامنے مشکلات کے پہاڑ تھے مگر آپ نے ان کی پرواہ نہ کی اور تحقیقات جاری رکھیں اور اپنی مطبوعات بھی پیش کر دیں جو رہتی دنیا تک انسانیت کے کام آتی رہیں گی ادویات کی تحقیق کے سلسلے میں بھی آپ اپنے جسم کو اذیتیں دیتے رہے گویا آپ نے اپنے جسم کو ایک لیبارٹری بنا کر دنیا کو ایک حقیقی فن کی طرف راغب کر دیا کثرت مطالعہ اور تیز ترین ادویات کے استعمال نیز دن رات کی مصروفیت اور دور دراز کے تھکا دینے والے سفر سے آپ بیمار ہو گئے اور بالآخر چونسٹھ سال کی عمر میں ۳۰ جون ۱۹۷۲ء کو اللہ کو پیارے ہو گئے

اِنَّ لِلّٰہِ وَ اِنَّ اِلَیْہِ رٰجِعُوْن

# حکیم مسلم ناصر شکیل

صاحبزادہ مجدد طب حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ

سرپرست اعلیٰ تحریک تجدید طب پاکستان



نام حکیم مسلم ناصر شکیل

ولدیت مجدد طب حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ

تاریخ پیدائش 1934

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء ڈپلومہ ان ہومیو پیتھی۔

ایڈریس دواخانہ حکیم انقلاب عیسیٰ سٹریٹ نمبر ۱۰ فیض باغ لاہور

مستقل پتہ دواخانہ حکیم انقلاب گلی نمبر 12 فون 6866248

## حالات زندگی و طبی خدمات

آپ 1934 کو فیض باغ لاہور میں پیدا ہوئے آپ جناب مجدد طب حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ کے منجھلے بیٹے ہیں آپ کو شروع ہی سے علم طب سے خاص لگاؤ تھا اس لئے آپ بچپن ہی سے اپنے والد صاحب کے ساتھ مطب میں بیٹھنے لگے اور آہستہ آہستہ طب کے اسرار و رموز سے آگاہی حاصل کرتے رہے یہاں تک کہ آپ نے پندرہ سولہ سال کی

عمر میں ہی دواسازی کا سارا کام سنبھال لیا اور دواخانہ حکیم انقلاب میں بطور منیجر کام کرتے رہے ماہنامہ رجسٹریشن فرنٹ کی طباعت واشاعت اور ترسیل آپ ہی کے ذمہ تھی۔

آپ فرماتے ہیں کہ میرے مجربات وہی ہیں جو صابر صاحب کے تھے میں اپنے باپ حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ کے متعلق ان کے رہن سہن اور زندگی کے متعلق تھوڑا سا عرض کردوں ان کی زندگی اس قدر مصروف تھی کہ سوائے ایک وقت گھر کھانے کے اور وہ بھی اکثر مہمانوں کے ساتھ تناول فرماتے تھے صبح کی چائے مطب میں یا مہمانوں کے ہمراہ بیٹھک میں پیتے تھے چار بجے کئی حکماء حضرات آپ سے طب کا علم سیکھتے آپ ہمیشہ صبح آٹھ بجے سے ایک بجے تک مطب میں بیٹھتے تھے اس کے بعد آپ کسی مریض کو چیک نہیں کرتے تھے۔

## ایک واقع

ایک بار والد صاحب مریضوں کو چیک کر رہے تھے آپ کسی سے کچھ پوچھتے نہیں تھے مطب میں ایک مریض بیٹھا ہوا تھا ساتھ اس کا باپ بھی بیٹھا ہوا تھا جب اس لڑکے کی باری آئی تو والد صاحب اسے چیک کرنے لگے تو اس لڑکے کے باپ نے بتانا چاہا کہ اس کو فلاں بیماری ہے تو آپ نے فوراً اسے روک دیا کہ حکیم میں ہوں یا آپ یہ میرے پاس آیا ہے اس کو میں ہی بیماری بتاؤں گا کہ اسے کیا مرض ہے؟

جب آپ نے اسے اس کی بیماری بتائی تو وہ حیران ہو گیا کہ بغیر پوچھے

مرض بتائی ہے اس نے کہا کہ آپ نے بالکل ٹھیک بتایا ہے اب آپ اسے دوا دیں تو والد صاحب نے فرمایا کہ میرا طریقہ یہ ہے کہ میں ایک ہفتہ پہلے غذا کھلاتا ہوں پھر دوا دیتا ہوں اس کے باپ نے بہت منت سماجت کی کہ آپ دوا دیں مگر آپ نے فرمایا کہ یہ غذا سے ہی ٹھیک ہو جائے گا۔

جہاں تک ان کی تحقیقات اور تصنیف و تالیف کا تعلق ہے اس سلسلے مین وہ رات کے وقت مضامین لکھتے تھے اور جب وہ لکھنے بیٹھتے تھے تو اس قدر اپنے کام میں مگن ہوتے تھے کہ انہیں ارد گرد کے ماحول کا پتہ ہی نہ چلتا تھا اکثر بیٹھے بیٹھے رات گذر جاتی بعض اوقات یوں ہوتا کہ آپ مضامین لکھنے میں مشغول ہوتے ہم کہتے کہ آپ کھانا کھالیں تو آپ فرماتے کہ یہیں لے آؤ ہم کھانے آپ کے پاس رکھ دیتے تو آپ فرماتے کہ تم جاؤ میں کھالوں گا ہم سب سو جاتے جب صبح کو اٹھتے تو کیا دیکھتے کہ آپ تحقیقات میں مصروف ہوتے اور کھانا اسی طرح پڑا ہوتا۔ یہی وجہ تھی کہ اس قدر مطالعہ اور محنت کی شدت کی وجہ سے آخری عمر میں آپ کی نظر کمزور ہو گئی تھی۔

آخر میں ایک نسخہ قارئین کے لئے لکھ رہا ہوں امید ہے کہ ضرور مستفید ہونگے

## برائے درد گردہ و پتھر ہ گردہ

ھو الشافی سہاگہ، گل سرخ ہم وزن لے کر پیس لیں اور چار چار رتی صبح دوپہر شام ہمراہ الائچی و زیرہ سفید کی چائے سے دیں انشاء اللہ چند دن میں آرام آجائے گا۔

# حکیم حاجی محمد یوسف

آپ ہندوستان کے قصبہ جٹانہ خورد ٹبی مانسہ ضلع بٹھنڈا میں پیدا ہوئے



آپ آرائیں خاندان کے چشم و چراغ تھے علم طب آپ کے خاندان میں پشت در پشت چلا آرہا ہے آپ کے ماموں حکیم امام دین صاحب اور آپ کے ماموں زاد بھائی حکیم شیر محمد حکمت وطبابت میں ماہر سمجھے جاتے تھے۔ چونکہ آپ کے خاندان پر اللہ تعالیٰ کا بے حد کرم تھا کسی چیز کی کمی نہ تھی اس لئے آپ کے ماموں زیادہ تر بغیر معاوضہ ہی خدمت خلق کرتے تھے۔

آپ کسی کالج یا سکول میں تعلیم حاصل نہ کر سکے کیونکہ ۱۰۰ سال پہلے وہاں دور دراز کوئی سکول نہ تھا لیکن چونکہ علم و حکمت کا فن آپ کے خاندان میں تھا اس لئے آپ کے والد صاحب نے گھر پر ہی آپ کو پہلے عام تعلیم دی پھر فن حکمت پڑھایا ساتھ آپ کے ماموں زاد بھائی کو بھی پڑھانا شروع کر دیا

ان دنوں حکیم احمد الدین شاہدروی موجد نظریہ افعال الاعضاء نے آل انڈیا انجمن خادم الحکمت کے نام ایک ادارہ طبی تعلیم کے لئے کھولا تھا آپ نے اور آپ کے بھائی حکیم شیر محمد نے اس ادارہ میں داخلہ لے لیا تھوڑے ہی عرصہ میں موجد طب جدید کے شاگردوں میں نام پیدا کر لیا اور ممتاز الاطباء کی

کی ڈگری حاصل کی یہ ۱۹۴۳ کا واقع ہے ممتاز الاطباء کے بعد آپ نے موضع آدم کے میں مطب شروع کیا۔

۱۹۶۷ تک آپ نظریہ افعال الاعضاء کے تحت مطب چلاتے رہے اس کے بعد نظریہ مفرد اعضاء سمجھ کر اسے اپنالیا

راقم الحرف حکیم محمد یوسف کا حقیقی بھتیجا ہے آپ ہم دونوں بھائیوں (حکیم محمد یٰسین و حکیم محمد شریف) پر بے حد مہربان تھے ہم جب بھی تایا جان سے ملتے تو پیچیدہ طبی سوالات پر بحث ہوتی رہتی تھی ۔

جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ ہم ۱۹۶۷ میں استاد حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ کے نظریہ مفرد اعضا کو اپنا چکے تھے تایا جان شروع میں نظریہ مفرد اعضاء کے قائل نہ ہوئے مگر بہت سے ایسے نکات ہوتے تھے جو نظریہ مفرد اعضاء کے بغیر حل نہ ہوتے تھے انہی نکات پر جب تایا جان سے بحث ہوتی وہ بھی نظریہ مفرد اعضاء کی صداقت کو مان لیتے۔

جوں جوں وقت گزرتا گیا ہمارا تجربہ وسیع ہوتا گیا تایا جان بھی نظریہ مفرد اعضاء کے قائل ہو گئے تایا جان جہانیاں میں مطب کرتے تھے اس لئے انہوں نے ہمیں دنیاپور یٰسین دواخانہ کے نام سے مطب کھول دیا جو تا حال قانون مفرد اعضاء کی ترویج و ترقی کے لئے دن رات مصروف ہے۔

آپ ۱۸۸۶ میں پیدا ہوئے اور ۷ جنوری ۱۹۸۱ رات ساڑھے گیارہ بجے اس دار فانی سے رخصت ہو گئے ان للہ و ان الیہ راجعون اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ان کے درجات بلند فرمائے اور انہیں جنت میں جگہ عطا فرمائے آمین

# الحاج حکیم محمد شریف دنیاپوری



**نام** الحاج حکیم محمد شریف

**ولدیت** حاجی نذر محمد

**مقام پیدائش** ۱۹۳۷ میں ہندوستان پنجاب میں چھوٹے سے گاؤں جٹانہ خورد تحصیل مانسہ ضلع بھٹنڈہ ریاست پٹیالہ میں پیدا ہوئے۔

**بچپن** بچپن کے دن اپنے آبائی گاؤں میں گزارے تقسیم ہند کے وقت آپ اپنے والد صاحب کے ہمراہ جہانیاں منڈی تشریف لے آئے ابتدائی تعلیم ابتدائی تعلیم گورنمنٹ ہائی سکول جہانیاں منڈی سے حاصل کی۔

**طبی تعلیم** آپ کو طب سے حد درجہ لگاؤ تھا چنانچہ ۱۹۵۵ میں طبی تعلیم کا آغاز کیا طبی تعلیم کی ابتدا اپنے تایا حکیم حاجی محمد یوسف صاحب سے کی جو عرصہ تیس سال سے طبابت کر رہے تھے۔

**آغاز مطب** جب آپ کو کافی تجربہ ہو گیا تو آپ کے تایا جان نے آپ کو اور آپ کے برادر اصغر جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کے نام دنیاپور میں یٰسین دواخانہ کے نام سے مطب کرادیا آپ اپنی ذہانت اور قابلیت کی وجہ سے بہت جلد اس

علاقہ میں کامیاب ہو گئے لیکن پھر بھی علمی تشنگی محسوس کرتے تھے۔

اچانک آپ کی ملاقات حکیم غلام نبی ایم اے مرحوم سے ہوئی جو کہ ۱۹۶۰ میں طبّی دورے پر دنیاپور تشریف لائے تھے چنانچہ حکیم غلام نبی صاحب نے آپ کا تعارف حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ سے کرایا اس طرح آپ نے حکیم انقلاب کی شاگردی میں رہ کر علمی پیاس بجھائی۔

نظریہ مفرد اعضاء پر عبور حاصل ہونے کے بعد باقاعدہ اسی نظریہ کے تحت علاج معالجہ شروع کر دیا چونکہ آپ بے پناہ صلاحتیوں کے مالک تھے اس لئے حکیم انقلاب کو بھی آپ سے بے حد لگاؤ تھا اسی جذبہ کے تحت استاد صابر صاحب چار بار دنیاپور تشریف لائے اور بڑے بڑے طبّی اجتماعات سے خطاب کیا اور سینکڑوں مریضوں کو مفت طبّی مشوروں سے نوازا۔

حکیم انقلاب کی وفات کے بعد ان کی فنی تحریروں کے وارث مقرر ہوئے تحریک تجدید طب کی صدارت بھی آپ کے سپرد ہوئی اس سلسلے میں آپ نے ملک بھر کے طبّی دورے کئے اور نظریہ مفرد اعضاء کے حلقے قائم کئے

آپ نے فن طب اور نظریہ مفرد اعضاء کے لئے اپنی زندگی وقف کر رکھی تھی نظریہ مفرد اعضاء سے تعلق کا یہ حال تھا کہ اگر نظریہ مفرد اعضاء کا نام لیا جاتا تو آپ کا نام سر فہرست آتا گویا دونوں ایک دوسرے کے لئے لازم وملزوم ہو گئے۔

۱۹۷۵ میں آپ نے لاہور میں فری کیمپ کا آغاز کیا جو ہر ماہ کے پہلے جمعہ کو لگایا جاتا تھا اس کے علاوہ خانیوال ملتان فیصل آباد کراچی بہاولپور اور

دیگر بڑے بڑے شہروں میں فری کیمپ لگائے قانون مفرد اعضاء کی ترجمانی کے لئے ماہنامہ ترجمان نظریہ مفرد اعضاء جاری کیا جو دنیاپور سے ہر ماہ شائع ہوتا تھا۔ آپ کی وفات کے بعد قانون مفرد اعضاء کی ترجمانی کے لئے ماہنامہ قانون مفرد اعضاء جاری کیا گیا جو تاحال دنیاپور سے ہر ماہ باقاعدہ شائع ہو رہا ہے۔

آپ کو تشخیص و تجویز میں اس قدر مہارت حاصل ہو چکی تھی کہ مریض کی ایک منٹ میں بغیر نبض دیکھے ہی تشخیص کر لیتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ہاتھ میں شفاء رکھی تھی موصوف کم گو صوم وصلوٰۃ کے پابند نہایت نیک انسان تھے۔

**وفات** آپ کی وفات ۱۶ نومبر ۱۹۸۷ کو ملتان میں ایک ویگن کے حادثہ میں ہوئی ان للہ وا ن الیہ راجعون۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ان کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور ان کے درجات بلند فرمائے آمین۔

# جناب حکیم محمد یٰسین دنیاپوری

شاگرد رشید حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ ایڈیٹر ماہنامہ قانون مفرد اعضاء

سابق صدر تحریک تجدید طب رجسٹرڈ پاکستان

مستقل پتہ یٰسین دواخانہ و طبی کتب خانہ ریلوے روڈ دنیاپور ضلع لودھراں



**تعارف** حکیم محمد یٰسین صاحب آرائیں فیملی سے تعلق رکھتے ہیں آپ کے والد محترم کا نام حاجی نذر محمد ہے آپ کے خاندان میں علم فن حکمت پشت در پشت چلا آرہا ہے آپ کے خاندان کے قابل ترین حکماء میں حکیم امام الدین صاحب حکیم شیر محمد صاحب حکیم محمد یوسف صاحب اور حکیم محمد شریف صاحب دنیاپوری شامل ہیں آپ جٹانا خورد عرف ٹبی تحصیل بٹھنڈا ضلع برنالہ میں تین اگست ۱۹۴۲ کو پیدا ہوئے تقسیم ہند کے بعد آپ چودہ اگست ۱۹۴۷ کو والدین کے ہمراہ پاکستان پنجاب کے ایک چھوٹے سے شہر جہانیاں منڈی میں آگئے۔

**تعلیم** آپ نے ابتدائی تعلیم مولانا عبداللہ صاحب سے حاصل کی اور میٹرک گورنمنٹ ہائی سکول جہانیاں سے پاس کیا اسی دوران آپ کے بڑے بھائی حکیم محمد شریف صاحب ابتدائی تعلیم کے بعد اپنے تایا محترم جناب حکیم محمد یوسف صاحب کے پاس علم فن حکمت سیکھتے رہے۔جب علم و فن طب کے بارے میں کافی مہارت ہو گئی تو الگ مطب بنانے کا پروگرام بنایا۔

## یٰسین دواخانہ کا قیام

تعلیم علم حکمت کے بعد آپ کے تایا حکیم محمد یوسف صاحب اور آپ کے والد جناب حاجی نذر محمد صاحب نے آپ دونوں بھائیوں کے لیے دنیاپور میں ۱۹۵۷ میں یٰسین دواخانہ قائم کیا جہاں دونوں بھائیوں نے حکیم احمد دین کے نظریہ افعال الاعضاء کے تحت علاج معالجہ شروع کیا۔

## استاد محترم حکیم انقلاب سے رابطہ

۱۹۵۸ میں حکیم غلام نبی صاحب نے آپ کو حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ کے نئے نظریہ مفرد اعضاء سے متعارف کروایا اور ان سے بالمشافہ ملاقات بھی کرائی پھر آپ استاد صاحب کی شاگردی اور رہنمائی میں نظریہ مفرد اعضاء کے تحت مطب چلانے لگے اور ساتھ ہی علاقائی اطباء کو بھی نظریہ مفرد اعضاء کی تعلیم دینے لگے یہ سب دیکھ کر حکیم انقلاب صاحب بھی آپ دونوں پر بہت خوش ہوئے تھے اور آپ کی ہمت افزائی فرماتے تھے 1968 میں حکیم محمد یٰسین صاحب اور حکیم محمد شریف صاحب نے حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ کو دنیاپور طبی جلسہ کرنے کی دعوت دی جس پر حکیم انقلاب مسلسل چار سال دنیاپور طبی جلسوں میں شریک ہوتے رہے۔

## نظریہ مفرد اعضاء کی اشاعت

جوں جوں نظریہ مفرد اعضاء پر عبور ہوتا گیا ویسے ہی دنیاپور سے

نظریہ مفرد اعضا کی اشاعت کا سلسلہ شروع کر دیا گیا چنانچہ دونوں بھائیوں نے نظریہ مفرد اعضا کا تعارف کتابی صورت میں شائع کیا جو طبی دنیا خصوصا قارئین قانون مفرد اعضاء نے بے حد پسند کیا اس حوصلہ افزائی پر استاد صاحب کی زندگی میں ہی رہبر نظریہ مفرد اعضاء نام کی دوسری کتاب شائع کی۔

## تجدید طب کالج دنیاپور کا قیام

قانون مفرد اعضاء کی باقاعدہ تعلیم و تربیت کے لئے دنیاپور میں تجدید طب کالج بنایا گیا جس میں قانون مفرد اعضاء کے نصاب کی تیاری کے بعد تحریری امتحان لیا جاتا تھا اور یہ سلسلہ اب تک جاری ہے۔

## تصنیف و تالیف کی ابتداء

1972 میں حکیم انقلاب کی وفات کے بعد مرکزی تحریک تجدید طب کے حکماء نے قانون مفرد اعضاء کی نشر و اشاعت کی ذمہ داری حکیم محمد یٰسین اور حکیم محمد شریف پر ڈال دی اس ذمہ داری کو نبھانے کے لیے آپ نے پہلے ماہنامہ ترجمان نظریہ مفرد اعضا کا اجراء کیا پھر مختلف طبی موضوعات پر کتب لکھنا شروع کیں اور یوں 1987 تک قانون مفرد اعضاء پر چودہ کتب لکھی جا چکی تھیں جو زیور طباعت سے آراستہ ہو چکی ہیں 1987 میں آپ کے بڑے بھائی حکیم محمد شریف صاحب کی وفات کے بعد تمام طبی دوروں فری کیمپوں کتب و رسائل کی نشر و اشاعت اور مطب کی ذمہ داریاں حکیم محمد یٰسین صاحب پر آن پڑی ادھر تحریک تجدید طب کی سربراہی اور صدارت کی ذمہ داریاں بھی آپ کو

سونپ دی گئیں۔

اپنے بھائی کی طرح فری کیمپوں طبّی دوروں طبّی کتب لکھنے اور ان کی نشرواشاعت کو باقاعدہ جاری رکھنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی ساتھ ہی ماہنامہ قانون مفرد اعضاء جاری کر دیا گیا جس میں طبّی استفسارات، تحقیقات علم الادویہ وخواص الاشیاء، تحقیقات علم الامراض، تحقیقات طبّی اصطلاحات، میرامطب، تحقیقات تشریح اعضائے انسان وغیرہ موضوعات پر مسلسل مضامین لکھتے رہے اور اپنے بھائی کی وفات سے آج تک 37 سے زیادہ کتب لکھ کر شائع کر چکے ہیں آپ کی بڑی بڑی کتب میں خواص الادویہ حصہ اولِ (عضلاتی ادویہ) حصہ دوم (غدی ادویہ) اور حصہ سوم (اعصابی ادویہ) تحقیقات طبّی اصطلاحات 800 صفحات، تحقیقات تشریح اعضاء انسان، میرامطب اور تحقیقات علم الامراض 1328 صفحات پر مشتمل شائع ہو چکی ہیں۔

آپ کو قانون مفرد اعضا سمجھنے اور سمجھانے کا آپ کو ایسا تجربہ ہے کہ چند منٹ میں معمولی پڑھے لکھے طبیب کو بہترین انداز میں سمجھا دیتے ہیں قانون مفرد اعضاء کے تحت طبّی نقات کی تشریح مختصر اور جامع انداز میں کر دیتے ہیں یہی وجہ ہے کہ آج تک آپ کی کسی ایک کتاب پر بھی حکماء کا اعتراز نہیں ہوا بلکہ ہر کتاب دوسری کتاب سے بڑھ چڑھ کر مقبول ہوئی مندرجہ بالا صفات کی وجہ سے حکیم محمد یٰسین صاحب قانون مفرد اعضاء کی زبان کے لقب سے پکارے جاتے ہیں یہی وجہ تھی کہ حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ نے اپنی زندگی میں ہی جناب حکیم الحاج محمد شریف صاحب الحاج حکیم محمد یٰسین صاحب حکیم ڈاکٹر

اختر حسین صاحب اور حکیم ملک خیر دین ڈوگر صاحب کو اپنے قابل فخر شاگر.
قرار دیا جن پر آپ کو بھرپور اعتماد تھا۔

## فری کیمپ غذا سے علاج

فری کیمپوں کا وہ سلسلہ جو استاد محترم حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ نے شروع کیا تھا اسے جاری رکھتے ہوئے آپ نے پاکستان کے بڑے بڑے شہروں میں فری کیمپ لگانے شروع کئے جن میں ملتان، لاہور، خانیوال، فیصل آباد، صادق آباد، فیروزہ، سکھر، بہاولپور، راولپنڈی، مری، کراچی وغیرہ شامل ہیں یہ سلسلہ اب تک جاری ہے آج کل مستقل فری کیمپ ہر ماہ کی پہلی جمعرات کو خانیوال اور ہر ماہ کے پہلے جمعہ کو لاہور لٹیین دواخانہ دربار ہوٹل میں لگایا جاتا ہے۔

## آپ کے مجربات

آپ ابتداء ہی سے اپنے مطب میں قانون مفرد اعضاء کے نسخہ جات استعمال کرتے ہیں فارماکوپیا کے علاوہ بھی آپنے بے شمار یقینی و بے خطا مجربات تحریر کئے ہیں جنہیں تحقیقات علم الجربات، تحقیقات ادویہ سازی، مجربات قانون مفرد اعضاء رہبر نظریہ مفرد اعضاء تحقیقات علم الامراض میں بیاض لٹیین کے عنوان سے شائع کیا ہے۔

---



# حکیم غلام رسول بھٹہ

صدر تحریک تجدید طب پاکستان

صادق دوا خانہ منڈی بہاؤالدین

پیدائش آپ ۱۹۳۹ کو چک ظاہر میں پیدا ہوئے جو تحصیل پھالیہ ضلع منڈی بہاؤالدین میں واقع ہے۔

چونکہ آپکے والد سکول کی تعلیم کے خلاف تھے اس لئے آپکو کسی قریبی سکول میں داخل نہیں کرایا بلکہ گھر میں خود ہی پڑھاتے رہے ۱۹۵۸ میں آپ نے فاضل فارسی لاہور سے پاس کیا۔

## طبّی تعلیم

چونکہ آپ کے بڑے بھائی حکیم غلام حسین بھٹہ صاحب اور حکیم محمد صادق بھٹہ صاحب طب اور حکمت پر عبور رکھتے تھے اس لئے انہوں نے آپ کو اپنے پاس دواخانہ پر ہی رکھا اور علمی عملی فن طب پڑھاتے رہے چونکہ آپ ذہین تھے اس لئے فن طب پر جلد عبور حاصل کر گئے اور اس قابل ہو گئے کہ اپنا الگ شفاخانہ کھول سکیں لہٰذا کچھ عرصہ اپنے گاؤں میں ہی شفاخانہ کھولے رکھا اور مطب کرتے رہے جو کامیابی سے

پہنچا رہا۔

چونکہ آپ ترقی پسند تھے اور فن طب میں گراں قدر خدمت کے ساتھ علم فن کو بام عروج پر لانے کے لئے چک ظاہر کو ترقی کا زینہ نہ سمجھتے ہوئے اپنے گاؤں رہنا پسند نہ کیا بلکہ ترقی کی راہ میں رکاوٹ سمجھتے رہے لہذا فن طب کی ترقی کے لئے جذبہ لئے اپنے نزدیکی شہر منڈی بہاؤالدین میں کرایا پر دکان مکان لیکر مطب کھول لیا۔

اللہ تعالیٰ نے آپ کے جذبہ خدمت خلق اور فن طب کی ترقی کے جذبہ کو قبول فرمایا اور آپکو چوہدری دلاور علی بھلی صاحب کی معرفت حکیم انقلاب دوست محمد صابر ملتانیؒ صاحب۔ موجد قانون مفرد اعضا سے ملاقات کرادی پھر کیا تھا آپ کے ذہن میں انقلاب آگیا فن طب کے متعلق تمام معلومات معلوم ہونے لگیں دن رات قانون مفرد اعضا کی کتب اور رسائل پڑھنے لگے آہستہ آہستہ فن طب کے تمام پہلوؤں کو قانون مفرد اعضا کے تحت پرکھا اور اپنا مطب قانون مفرد اعضا کے تحت چلانے لگے اور استاد صاحب سے لاہور میں اکثر ملاقات کرتے رہے اور تشخیص مرض بذریعہ نبض اور قارورہ سمجھتے رہے۔

استاد صابر ملتانیؒ صاحب جس طرح اپنے پہلے شاگرد حکیم محمد شریف اور حکیم محمد یٰسین دنیاپور والوں پر مہربان تھے اور انہیں کامیاب کرنے کے لئے کئی مرتبہ دنیاپور تشریف لاکر فری کیمپ لگانے لگے

اسی طرح استاد صاحب آپکی درخواست پر دو مرتبہ ۱۹۷۰اور ۱۹۷۱کو منڈی بہالدین میں فری کیمپ لگائے جس پر منڈی بہالدین اور آپ کے آبائی گاؤں کے لوگ علاج معالجہ کرانے لگے اور علاقہ بھر کے حکیم صاحبان آپ سے قانون مفرد اعضا سمجھنے لگے۔

۲۸ جون ۱۹۷۲کو آپ نے استاد صاحب سے آخری ملاقات کی یہ بات قابل ذکر ہے کہ ۱۹۷۱جب استاد صاحب منڈی بہاؤلدین گئے تو وہاں تحریک تجدید طب کے حلقے کا اعلان کیا اور آپ کو تحریک تجدید طب کا خازن مقرر کیا گیا ۔

استاد صاحب کی وفات کے دو سال بعد اراکین تحریک تجدید طب کے مطالبہ پر آپ کو جنرل سیکٹری مقرر کیا اور ۱۹۹۰کو تحریک تجدید طب کے صدر بنے اور اب تک صدارت کے فرائض انجام دے رہے ہیں آپ کے طبّی مضامین اکثر رسالوں میں شائع ہوتے رہتے ہیں۔

# پروفیسر حکیم محمد یٰسین چاولہ



محقق طب پروفیسر حکیم محمد یٰسین چاولہ صوبہ پنجاب کے مشہور شہر پاکپتن کے معروف راجپوت چاولہ خاندان کے میاں محمد ابراہیم چاولہ کے گھر پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم شہر فرید ہی میں حاصل کی علاوہ ازیں حصول علم و فن کے لئے جس درسگاہ بھی گیا اور جن اساتذہ کے پاس حاضری دی خالی ہاتھ نہ لوٹا یارسمی تعلیم ایم اے تک حاصل کی۔

طب کا شوق والد گرامی کی طرف سے ملا کیونکہ وہ فن سنیاسی کے ماہر تھے اساتذہ کے وقار و احترام کے سلسلہ میں کہا کرتے تھے کہ جو قومیں اساتذہ کی قدر و منزلت اور احترام نہیں کرتیں وہ کبھی کامیاب نہیں ہوتیں اگر کچھ حاصل کرنا ہے تو اپنے اساتذہ کا احترام کرو۔

فن طب و سنیاسی کے بارے میں ابو سنیاس حضرت بابا جمال الدین شیخ اور حضرت صوفی حکیم قاضی ثناء اللہ صاحب کی خدمت اقدس میں طویل عرصہ تک حاضری دی حکیم قاضی ثناء اللہ جو کہ رشتے میں میرے ماموں تھے ان سے علم نجوم علم تعویزات و عملیات جیسے فنون بھی حاصل کیئے آپ نے مختلف علوم و فنون سیکھے ہیں فن آیورویدک فن مہوس وسنیاس ہائیڈرو پیتھی کرومو پیتھی سولر

تھراپی نیچرو پیتھی فزیو تھراپی علاج بذریعہ موسیقی علم دوا سازی وغیرہ میں ماہر ہیں مزید فنی و علمی تشنگی دور کرنے کے لئے دنیائے طب کے معروف بین الا قوامی اور عظیم طبی سائنس دان سقراط زمانہ شفائے فطرت بحر حزاقت علامہ وقت استاذی المکرم حکیم انقلاب الحاج دوست محمد صابر ملتانی کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر قانون مفرد اعضاء آرگینو پیتھی سیکھا جولائی ۱۹۷۰ء میں ان کے دست مبارک سے سند فراغت حاصل کی کچھ عرصہ مطب کرنے کے بعد طبیہ کالج انجمن حمایت اسلام ملتان روڈ لاہور میں داخلہ لیا

عرصہ پانچ سال سے اپنا ماہنامہ دنیائے طب پاکیتن سے شائع کر رہے ہیں آپ مختلف طبی کتب کے مصنف بھی ہیں جو یہ ہیں مختصر تشریح قانون مفرد اعضاء' رہبر علاج بالغذا' قبض کوئی مرض نہیں' تبخیر معدہ کا اصولی علاج 'بلڈ پریشر اور اس کا علاج' مجربات حکیم انقلاب اور بے کار رہنا چھوڑئے کاروبار شروع کیجئے ماہنامہ دنیائے طب پاکپتن کے چیف ایڈیٹر بھی ہیں

حکیم موصوف کا قول ہے کوئی علم فن کسی کا ورثہ نہیں اور نہ ہی کسی مخصوص فرد یا قوم سے تعلق رکھتا ہے بلکہ جو حاصل کرتا ہے اسی کا ہو جاتا ہے آپ مقامی اور سماجی و رفاہی اداروں سے بھی منسلک ہیں۔ یاد رہے کہ حکیم موصوف فلاہانسانیتاور فروغ علم و فن طب کے لئے ہمہ وقت کوشاں ہیں ان کے مطب پر آنے والے مریض اکثر طبیب بن کر جاتے ہیں اندرون وبیرون ملک حکیم صاحب کے شاگردان فروغ فناور شعور صحت کے لئے کوشاں ہیں

×××××××××××××××××××××××

# حکیم محمد نواز ملک صاحب

فاضل قانون مفرداعضا، فاضل طب و الجراحت
صدر تحریک تجدید طب پاکستان حلقہ راولپنڈی ڈویژن



| | |
|---|---|
| نام | حکیم محمد نواز ملک صاحب |
| ولدیت | حاجی محمد سرور ملک صاحب |
| تعلیم | ایم اے |
| عرصہ مطب | ۱۵سال |
| ایڈریس! | سرور دواخانہ مین بازار محلّہ حافظ آباد نزد ڈھوک حسو راولپنڈی |

## حالات زندگی

۱۹۷۳ء سے قانون مفرد اعضاء سے وابستہ ہیں ۱۹۷۶ء میں جناب حکیم محمد شریف حکیم محمد یٰسین دنیاپوری، حکیم چوہدری برکت علی صاحب حکیم محمد یٰسین حسرت چاولہ صاحب نے ملکی سطح کا دورہ کیا اس موقع پر راولپنڈی میں قیام کے دوران تحریک تجدید طب حلقہ راولپنڈی کا قیام عمل میں لایا گیا چنانچہ آپ حلقہ راولپنڈی اسلام آباد کے لئے جنرل سیکٹری منتخب ہوئے جبکہ حکیم مبارک علی شیدا صاحب صدر بنے حکیم محمد نواز ملک کی دن رات کی محنت سے حلقہ راولپنڈی ملک بھر میں ایک مثالی حلقہ بن گیا چناچہ حلقہ کے قیام کے فوراً بعد اقبال ہال اسلام آباد میں یوم

حکیم انقلاب منایا گیا جس میں ملک بھر کے نامور حکماء لاہور سے حکیم نیر واسطی حکیم پھلوری صاحب کراچی سے حکیم ایس ایم اقبال صاحب پشاور سے حکیم عبدالمالک مجاہد ملتان سے حکیم محمد شریف و حکیم محمد یٰسین صاحب راولپنڈی سے حکیم شرف الحق صاحب حکیم حافظ اعتصام اللہ اور منڈی بہاؤالدین سے حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب اور چوہدری دلاور علی بھلی صاحب تشریف لائے اس جلسہ میں حکیم صابر ملتانی کے دونوں صاحبزادے حکیم مسلم ناصر شکیل صاحب اور منصور قیصر صاحب شریک ہوئے بعد ازاں حلقہ راولپنڈی نے زیر اہتمام تحریک تجدید طب و قانون مفرد اعضاء کے تحت فری ڈسپنسری اور طبیہ کالج قائم کیا اور راولپنڈی میں ایک عظیم الشان پریس کانفرنس کا اہتمام کیا گیا دو سال بعد حکیم محمد اشرف صدر اور حکیم محمد نواز ملک صاحب دوبارہ جنرل سیکٹری منتخب ہوئے حلقہ راولپنڈی نے قریب وجوار میں بہت شہرت حاصل کی چنانچہ واہ کینٹ میں مستقل فری کیمپ کا سلسلہ شروع کیا گیا مسلم ہائی سکول راولپنڈی میں ماہانہ اجلاس بھی ہوتے رہے جس میں بے شمار اطباء کو قانون مفرد اعضاء کی تعلیم دی جاتی رہی آپ نے قانون مفرد اعضاء کی تشریح پر کئی مضامین بھی لکھے ہیں جنہیں ماہنامہ میں شائع کیا جاتا رہا ہے۔

آپ کے مضامین میں "قانون مفرد اعضاء قرآن وسنت کے حوالے سے" قارئین نے بے حد پسند کیا۔ آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## درد گردہ کے لئے

**ھوالشافی** میٹھا تیلیا، زنجبیل، فلفل سیاہ، مغز پیلاں، عقر قرحا، الائچی کلاں

ہر ایک ایک تولہ شہد خالص ۱۰۰ گرام

مقدار خوراک ۳ ماشہ دودھ کے ساتھ خالی پیٹ نہ لیں

## حب ممسک خاص

ھوالشافی جاوتری، جا نفل اسپند گوگل، چھالیہ، افیون اجوائن خراسانی، موچرس، زعفران، ہر ایک ایک تولہ

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور لعاب بہدانہ میں نخودی گولیاں بنالیں ضرورت سے ایک گھنٹہ قبل دودھ سے استعمال کریں

## مرہم داد چنبل دھدر کے لئے

ھوالشافی گوداتھوہر اکلو تیل سرسوں آدھ کلو، نیلا توتیا ۱۰ گرام، موم سفید ۵۰ گرام ہر قسم کی گلٹیوں کو تحلیل کرتی ہے۔

# حکیم پروفیسر فضل کریم



میں ضلع گجرات کے ایک گاؤں ٹانڈہ میں ۱۵ مئی ۱۹۴۵ء میں پیدا ہوا گورنمنٹ ہائی سکول ٹانڈہ میں ممتاز پوزیشن میں میٹرک کیا زمیندار کالج گجرات سے ایف ایس سی کیا۔ ۱۹۶۵ء میں دیال سنگھ کالج لاہور سے بی ایس سی میں امتیازی پوزیشن حاصل کی پنجاب یونیورسٹی سے ایم ایس سی کیا دیال سنگھ کالج میں تقرری ہوئی تین سال کنگ سعودی یونیورسٹی سعودی عرب میں فزکس پڑھاتا رہا اس کے علاوہ طب کے میدان میں ہونے والی ریسرچ پر گہرا مطالعہ کیا الیکٹرو ہومیو پیتھک۔ پتھروں سے علاج معالجہ۔ آکو پریشر۔ آکو پنکچر۔ اور طب نبوی پر ریسرچ کر رہا ہوں

بڑی بات یہ ہے کہ میں مریض کی نبض نہیں دیکھتا اور نہ ہی مریض کی علامات حاصل کرتا ہوں بلکہ مریض کے ہاتھ سے لکھے ہوئے دستخط یا نشان انگوٹھہ سے مرض کی تشخیص کر کے مریض کو الیکٹرو یا قانون مفرد اعضاء کے مطابق داو دی جاتی ہے اب میں نے بغیر دوائی کے طریقہ علاج پر ریسرچ کی ہے جس کی مدد سے مریض خواہ کہیں بھی ہو اگر وہ مسلسل ٹیلی فون پر رابطہ روزانہ رکھے تو اسے ناقابل یقین حد تک فائدہ ہوتا ہے

۱۹۶۵ء میں جبکہ میں بی ایس سی کا طالب علم تھا مہاسوں نے بہت تنگ کیا ہوا تھا ایلو پیتھک ادویات کو کھانے سے مجھے زیادہ تکلیف ہو جاتی تھی ہومیو پیتھک اور حکماء کو بھی میں آزماء چکا تھا اس دوران میرے کزن نذیر احمد نے بتایا کہ کاچھو پورہ میں ایک حکیم صاحب ہیں میں بھی ایک مریض ان کے پاس لے کر گیا تھا جو علاج کرا کرا کر مایوس ہو چکا تھا اس کے جسم پر پھوڑا تھا حکیم صاحب نے مریض سے پوچھا کہ اس پھوڑے کے مواد

کو تمہارے جسم کے کس حصے سے خارج کیا جائے۔ پھر حکیم صاحب نے مریض کے مطلوبہ حصے سے غذائی علاج سے مواد خارج کیا۔ میں غذائی علاج کے بارے میں پہلے بھی حکیم سعید صاحب کا انٹرویو پڑھ کر متاثر ہو چکا تھا۔ جس میں انہوں نے غذائی علاج پر زور دیا تھا خود بھی حکیم صاحب ایک وقت کھانا کھاتے تھے اور ناشتہ میں پھل جب کہ دوپہر کو صرف دودھ پیتے تھے حکیم صابر ملتانیؒ کی خدمت میں حاضر ہوا حکیم صاحب نے میرے لئے غذائی علاج میں صرف دیسی آم تجویز کئے میں بہت حیران ہوا کہ طبی ماہرین مہاسوں کی وجہ بھی آم کھانا وغیرہ بتاتے ہیں میں نے حکیم کے کہنے کے مطابق آم کھائے تو میں بالکل صحت یاب ہو گیا جب حکیم انقلاب کے غذائی علاج سے میں ٹھیک ہو گیا تو میں حکیم صاحب سے ملا کہ آپ نے میرے لئے گرم غذا تجویز کی جب کہ گرم غذا سے مرض کو مذید بڑھنا چاہیئے تھا تو حکیم صاحب نے فرمایا کہ آپ تو سائینس کے طالب علم ہیں اور یہ حکمت تو فزکس کے مطابق ہے اس لئے سائینس پڑھنے والوں کے لئے بہت ہی آسان ہے انہوں نے نظریہ مفرد اعضاء کا ایک فقرے میں تعارف کرادیا وہ اس طرح سے تھا کہ رطوبت خشکی سے ختم ہوتی ہے اور خشکی گرمی سے اور پھر گرمی رطوبت سے ختم ہوتی موسموں کا ردوبدل بھی ایسے ہی ہوتا ہے اور یہ نظریہ اسی وقت میرے ذہن مین بڑی واضح شکل اختیار کر گیا اس طریقہ تشخیص کو دیکھ کر میں حکیم صاحب کا گرویدہ ہو گیا اور نظریہ مفرد اعضاء اپنالیا

حکیم انقلاب کا طریقہ تشخیص یہ تھا کہ جب کوئی بھی مریض مطب میں آتا تو سب دوست احباب اور شاگردوں سے کہتے کہ اس کی نبض دیکھو آخر میں خود نبض دیکھتے اور رائے دیتے کہ اس کی نبض یہ ہے اور اس تحریک کے بارے میں مکمل تشریح کرتے کہ یہ کونسی نبض ہے اور کیوں ہے ؟

مجھے بھی جب کبھی حکیم صاحب نے نبض دیکھنے کے لئے کہا تو میں نے عرض کیا کہ میں بغیر نبض دیکھے اپنی رائے دوں گا اور اللہ کے فضل سے میری بتلائی ہوئی نبض کی

تحریک تقریباً نوے فیصد صحیح ہوتی تھی اور حکیم انقلاب تائید کرتے حکیم انقلاب کبھی کسی سے ناراض نہیں ہوتے تھے جب کہ میری طرف تو ان کی خاص نظر عنائیت تھی حکیم انقلاب کے عزیز تھے جو مطب میں گولیاں بناتے تھے حکیم صاحب کا ان سے خفا ہونے کا انداز ایسے تھا انہوں نے کبھی برا نہیں منایا کبھی کبھی یہ صاحب مطب سے غائب ہو جاتے تھے مگر چند دن بعد واپس آجاتے تھے حکیم صاحب کے پاس میری موجودگی میں ایک ناقابل فراموش واقعہ کہ ہمارے بڑے اچھے دوست میزبان جو پنجاب ہوٹل کے مالک تھے جن کا نام ڈاکٹر اختر حسین تھابڑی باغ وبہار شخصیت کے مالک تھے وہ ایک لاعلاج مرض کے سلسلہ میں حکیم صاحب کے پاس آئے اور حکیم صاحب نے اسے صرف غذائی علاج سے شفایاب کر دیا حکیم صاحب کہا کرتے تھے کہ ہماری طب میں تین گیئر ہوتے ہیں پہلا گیئر لگانے سے گاڑی نہ چلے تو دوسرا لگاتے ہیں اور اگر دوسرے سے بھی نہ چلے تو تیسرے سے یقیناً چل پڑے گی ڈاکٹر صاحب کے کہنے کا مطلب یہ تھا کہ اگر کوئی جاہل آدمی بھی ہو تو وہ مریض کو اعصابی دوا دیتا ہے اگر مریض ٹھیک نہیں ہوا تو عضلاتی دوا دی جائے اور اگر عضلاتی دوا سے بھی ٹھیک نہ ہو تو غدی دوا دینے سے یقیناً ٹھیک ہو جائے گا ۱۹۷۰ میں جب دیال سنگھ کالج میں میرا تقرر ہوا تو ملاقاتیوں کا سلسلہ زیادہ ہو گیا مجھے یاد ہے کہ ایک دن دیال سنگھ کالج سے واپس آرہا تھا کہ راستے میں حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب سے ملاقات ہو گئی اور ہم اکٹھے ایک ساتھ مطب پہنچے حکیم انقلاب نے اس دن فارماکوپیا پر تبادلہ خیال کیا بھٹہ صاحب دوائیوں کے اجزا بتاتے کہ کون سا جز رکھیں اور کونسا شامل کریں ایسی ملاقاتیں حکیم انقلاب کے ہاں اور مخدومی شفاء خانہ لکشمی چوک اور کبھی حکیم سعید پھلواری کے ہاں ماہانہ منعقد ہوتی تھی

جناب مخدومی صاحب بہت جرات منداور بارعب حکیم تھے۔آپ لکڑی کے ایک تخت پوش پر براجمان ہوتے نماز بھی تخت پوش پر پڑھتے حکیم انقلاب کی موجودگی میں عجیب چمک ان کے چہرے پر آجاتی تھی حکیم صاحب کسی بیماری کے اسباب و وجوہات پڑھتے اس کو نظریہ کے مطابق ڈھالتے مجھے کئی دفعہ دوستوں کے ساتھ حکیم انقلاب

کے ساتھ کھانے کا اتفاق ہوا

علم ماڈل ہائی سکول کے ہیڈ ماسٹر چوہدری محمد شفیع صاحب کو میں نے حکیم انقلاب سے متعارف کروایا چوہدری صاحب خود بھی ہومیوڈاکٹر تھے ان کے کچھ افراد بیمار ہوگئے جو غذائی علاج سے ٹھیک ہوگئے ہیں اور چوہدری صاحب مطب میں حکیم انقلاب کے پاس بیٹھے تھے حکیم صاحب نے چائے منگوائی اور کہا کہ مٹھائی بھی منگوالیں تو چوہدری صاحب نے کہا کہ آپنے تو مٹھائی منع کی ہے تو حکیم انقلاب فرمانے لگے کہ میرے مطب میں منع نہیں ہے میں تحریک کے مطابق خود اپنی غذا تجویز کرتا ہوں اور کوشش کرتا ہوں کہ غذا سادہ ہو میں نئی کتب خصوصاً طب اسلامی کی کتب کا شیدائی ہوں صابر صاحب کی ساری کتب اور میگزین میرے پاس موجود ہیں حکیم انقلاب کی کتاب سوزش و اورام نے مجھے بہت متاثر کیا میں نے حکیم انقلاب سے کہا کہ یہ کتاب دوسری ساری کتب سے مختلف اور مشکل ہے کیونکہ اسکو سمجھنا آسان نہیں ہے صابر صاحب نے فرمایا کہ اسکو اگر چار بار پڑھا جائے تو یہ اتنی ہی آسان ہو جائے گی جتنی مشکل ہے

نظریہ مفرد اعضاء کو پھیلانے میں جہاں دوسرے شاگردوں نے اہم کردار ادا کیا ہے وہاں میں سمجھتا ہوں کہ میں پیچھے نہیں رہا جناب ڈاکٹر اختر حسین صاحب نے بھی نظریہ کو پھیلانے کے لئے بہت کام کیا ہے ان کے کہنے پر نوری دواخانہ کا اخبار میں اشتہار دے کر نظریہ کو مشتہر کیا۔

۱۹۸۱ سے ۱۹۸۴ تک سعودی عرب میں کنگ سعودی یونیورسٹی میں فزکس پڑھاتا تھا اس دوران حکماء سے رابطہ ختم ہو گیا تھا اس کے بعد میرے ہاں ۳۴۲ شادباغ میں دو تین سالانہ سیمینار ہوئے پہلی دفعہ جسٹس (سپریم کوٹ) راجہ افراسیاب مہمان خصوصی تھے جس میں حکیم محمد شریف صاحب بھی تشریف لائے تھے حکیم صاحب نے فرمایا کہ گرم پانی دل کے مریضوں کے لئے بہترین دوا ہے دوسری دفعہ سردار احمد ضیاء تمغہ پاکستان اور جسٹس چوہدری اعجاز احمد ڈپٹی اٹارنی پاکستان سے کہا کہ آپ تحریک کو رجسٹرڈ کر

نے میں ہماری مدد کریں تو جناب جسٹس اعجاز احمد صاحب نے فرمایا کہ میں نظریہ مفرد اعضاء کی ہر طرح مدد کرنے کو تیار ہوں جو میرے بس میں ہے۔ لیکن اگر طریقہ علاج سائینسی ہے تو بہت سے لوگ مستفید ہو رہے ہونگے اور اس طریقہ علاج پر کوئی پابندی نہیں لگا سکتا حکیم شریف صاحب نے بہت زور دیا کہ آپ پروفیسری چھوڑ دیں اور مکمل طب میں آجائیں ہر لحاظ سے فائدہ مند ہے میں نے بھی فیصلہ کیا ہوا ہے کہ وقت سے پہلے ریائیرڈ ہو کر نظریہ کے لئے بھرپور کام کروں گا۔

اس طرح ڈاکٹر محمد شریف مغل امریکہ میں جو کام کر رہے ہیں حکیم نیر واسطی صاحب جو ترکی جا رہے تھے میں نے کہا کہ حکیم صاحب ترکی جانے سے پہلے نظریہ سیکھ لیں تو انہوں نے کہا کہ اگر آپ لوگوں میں سے کوئی مجھے سکھا دے تو میں تیار ہوں حکیم انقلاب کو تمام طریقہ ہائے علاج پر عبور حاصل تھا ہر طریقہ علاج کے مضر اثرات سے بخوبی واقف تھے لیکن وہ بائیوکمک کے حامی تھے میں نے کئی دفعہ ارادہ کیا ہے کہ کتاب لکھی جائے لیکن کوئی نئی تھیوری کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی نظریہ مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے ہوتے ہوئے یا حکیم انقلاب کی کتب کے ہوتے ہوئے کتاب لکھنا طب کی خدمت نہیں بلکہ مال کا ضیاع ہے نظریہ مفرد اعضاء فارماکوپیا کی موجودگی میں کئی اور مجربات کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی ہاں میں کچھ ریسرچ کر رہا ہوں جیسا کہ ناک کے دونوں نتھنوں میں سے ایک کام ضرور کر رہا ہوتا ہے اور ہر نتھنا ہر دو گھنٹے بعد اپنی ڈیوٹی بدل لیتا ہے دائیں نتھنے کا تعلق حرارت سے اور بائیں کا تعلق ٹھنڈک سے ہے لہذا ناک کے دائیں نتھنے چلتے وقت کھانا کھانا چاہیے اور بائیں کے چلتے وقت پانی پینا چاہیے اور رفع حاجت سے فارغ ہونا چاہیے اس طرح عمل کرنے سے آدھی بیماری ختم ہو جاتی ہے

میں ذاتی طور پر الیکٹرو ہومیوپیتھی اور نظریہ میں ہم آہنگی کا کام کر رہا ہوں اور اس ریسرچ کے مکمل ہونے پر علاج کرنا آسان ہو جائے گا میں باقاعدہ مریضوں کا بغیر دوائی کے علاج کر رہا ہوں صرف مریض کے ہاتھ کا لکھا ہوا نام میرے پاس ہوتا ہے اور اسے ٹیلیفون

پراسے اپنی حالت بتانا ہوتی ہے اللہ کے فضل سے میری اس تحقیق سے بہت سے لوگ مستفید ہورہے ہیں جلد ہی یہ نیا طریقہ علاج دنیا کے سامنے پیش کر دیا جائے گا مریض کو احساس دیا جائے کہ اس کی غلط غذائی عادتوں سے اس کی صحت خراب ہے اور مریض کو مرض کی شدت کا احساس اس کے چہرے اور ہاتھ کے فرق سے کرانا چاہئے اور مریض کی سخت ڈانٹ ڈپٹ بھی ایسی نہیں ہونی چاہیئے کہ منفی اثرات اثرانداز ہوں بلکہ مریض کو غذائی غلطی کا احساس ہو کہ حکیم صاحب اس کے بہت ہی عزیز ہیں جو غذائی غلط عادات سے پریشان ہیں بعض اوقات مریض سے اس کے رشتہ دار بلالئے جانے چاہیں کہ وہ ضمانت دیں کہ وہ مریض مکمل غذائی پرہیز کرے گا اور اس میں کوئی بے قاعدگی نہیں ہوگی حکیم صاحب کے طریقے کے مطابق پہلے ایک ہفتہ غذائی علاج تجویز کیا جانا چاہیئے تاکہ خمیر ختم ہو جائے اس کے بعد دوا جادوئی اثر کرتی ہے اگر ایک ہفتہ کے بعد مریض نے کہا کہ کوئی خاص فرق نہیں تو اسے کہا جاتا ہے کہ ایک ہفتہ اور غذائی پرہیز کرو اس کے لیے جو غذا تجویز کی جاتی ہے اس میں حلوہ جات انڈے کا حلوہ بادام کا حلوہ زیادہ دیسی گھی کے ساتھ خشک میوہ جات ڈال کر میٹھے آم کھٹے انگور اچار سالن چنے آلو چھولے چائے اور دودھ میں مکھن یا گھی ڈال کر بھنا ہوا گوشت دیسی گھی نہ ملنے کی صورت میں گائے کی چربی کو پگھلا کر اکثر دیسی گھی بناتے ہیں عمومی طور پر ایک ہفتہ غذائی علاج کے بعد ایک روٹی کھانے کی اجازت دینی چاہیئے اور وہ بھی اس بات کے ساتھ مشروط ہو کہ روٹی کھانے کے بعد بھوک بھی رہے۔

---

ایڈریس حکیم و پروفیسر فضل کریم ارقم ہاؤس آف ایجوکیشن شادباغ لاہور



# حکیم منور احمد

نام حکیم منور احمد

ولدیت حافظ محمد عبداللہ

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

فاضل طب و جراحت

ایڈریس حکیم منور احمد النور دواخانہ ۱۳۱بی کمرشل مارکیٹ سیٹلائٹ ٹاؤن راولپنڈی۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

ابتدائی تعلیم آپ نے اپنے آبائی گاؤں کولو تارڈ سے حاصل کی بعد میں آپ نے منشی فاضل ، فاضل طب و جراحت ، اور فاضل قانون مفرد اعضاء کے امتحان نہائت کامیابی سے پاس کئے۔

آپ جب طبیہ کالج میں زیر تعلیم تھے تو قانون مفرد اعضاء کے حلقہ راولپنڈی کے اجلاسوں میں جاکر قانون مفرد اعضاء کو جاننے سمجھنے کیلئے حلقہ کے ممبران سے طویل ملاقاتوں میں طب اسلامی اور قانون مفرد اعضاء کی تحقیقات پر کھل کر تبادلہ خیال کرتے

حلقہ راولپنڈی کے غذا سے علاج کے فری کیمپوں میں جاکر

تشخیص امراض کے لئے نبض اور قارورہ سے تشخیص کے طریقے سیکھے
جوں جوں آپ قانون مفرد اعضاء عملی طور پر سیکھتے گئے ویسے ہی خدمت
خلق کے جذبے کی تکمیل کے لئے دکھی مریضوں کو مفت طبی مشورے
دینے لگے شروع شروع میں مریضوں کو مفت ادویہ بھی دیتے رہے اللہ تعالیٰ
نے آپ کی محبت اور خدمت کو پسند کیا جس کے نتیجے میں دست شفاء بخشاء
اور آپ کا حوصلہ بلند ہوا آپ نے طبی سائینسی اور مزہبی کتب کا خوب
مطالعہ کیا تحقیقات کا جذبہ ابھرنے لگا جس کی تکمیل کے لئے آپ نے
المور دواخانہ کے نام سے ۳۱ بی کمرشل مارکیٹ سیٹلائٹ ٹاؤن راولپنڈی
میں مطب کھولا جس میں قانون مفرد اعضاء کے تحت مریضوں کا علاج
کرنے لگے اللہ تعالیٰ نے چند سالوں میں کامیابی عطا کی چودہ سال سے
اسی جگہ نہایت کامیابی سے مطب کر رہے ہیں آج کل قانون
مفراد عضاء کے تحت مزمن اور پیچیدہ امراض کی تشخیص و علاج پر تحقیقات
کر رہے ہیں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے سوزش گردہ مثانہ وادرار بول

**ھوالشافی** حب قرطم خار خسک (بھکڑا) ہم وزن

ترکیب تیاری و استعمال ☆ دونوں کو باریک کر کے چار رتی سے
ایک ماشہ دن میں تین بار ہمراہ شربت کثوث پلائیں۔

افعال واثرات میں اعصابی غدی ہے پیشاب کی جلن تقطیر بول اور سوزش گردہ کے رفع کرنے اور پیشاب کھولنے کی اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

## برائے جنون و فشار الدم

**ھو الشافی** چھوٹی چندن، گل گڑھل برگ باد رنجبویہ الائچی خورد، زہر مہرہ خطائی ہم وزن

ترکیب تیاری واستعمال☆ چار رتی سے ایک ماشہ ہمراہ عرق گلاب گاؤزبان پاگل پن اور بلڈ پریشر کے لئے بہترین دوا ہے۔

## برائے امساک و تغلیظ منی

**ھو الشافی** موچرس ایک تولہ، پھٹکڑی ایک تولہ، شیر برگد۔ اتنا ملائیں کہ دونوں ڈوب جائیں ایک ماشہ سے تین ماشہ دن میں تین بار ہمراہ قہوہ لونگ دراچینی دیں۔

# حکیم وڈاکٹر محمد اشرف مرزا

## پرنسپل فضل طبیہ کا پنڈی سلطان پور کھاریاں



نام حکیم وڈاکٹر محمد اشرف مرزا

ولدیت رحمت علی

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

فاضل الطب والجراحت

بی فارماسسٹ ڈی ایچ ایم ایس

مستقل ایڈریس حکیم وڈاکٹر محمد اشرف مرزا ساکن برنالی تحصیل کھاریاں براستہ دھوریہ ضلع گجرات۔

## سرد امراض کے لئے قہوہ

ھو الشافی بادیان ۱۰۰ گرام' الائچی کلاں ۵۰ گرام 'لونگ ۴۰ گرام 'الائچی خورد ۱۰ گرام' دار چینی ۴۰ گرام 'پودینہ ۱۰ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ ایک کپ پانی میں ابال کر قہوہ نالیں بس تیار ہے سردیوں میں ہاتھ پاؤں ٹھنڈا ہونا منہ میں پانی بھرنا گیس خارج ہونا بھوک کی کمی پیشاب کا بار بار آنا مثانے کے عضلات کی

کمزوری اور تھوڑے کام سے جسم میں سستی جیسی تکالیف میں مفید ہے
اس کے علاوہ یہ قہوہ فالج لقوئی نمونیہ جیسے امراض میں بھی بے حد مفید ہے

## مقوی اعصاب کمزوری نظر

ھو الشافی مغزبادام شیریں ۲۰ گرام' مغز کدو ۳ گرام' مغز خیارین ۳ گرام' مغز تربوز ۳ گرام' مغز خربوزہ ۳ گرام' چھوٹی کالی ہڑ ۲ گرام' چھلکا بہیڑہ ۲ گرام' خشک آملہ کا چھلکا ۲ گرام' مغز خشخاش سفید ۱۰ گرام' سونف ۱۰ گرام' دھنیا ۸ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ سب کو کوٹ چھان کر ۲۰ بڑے چاندی کے ورق ملا لیں اور ۴۰ تولے چینی ملا لیں بس تیار ہے ایک بڑا چمچہ صبح نہار منہ دودھ سے پھانک لیا کریں ۔

**نوٹ** نزلہ زکام کے عادی مریض استعمال نہ کریں۔ دماغی خشکی کے لئے بے حد فائدہ مند چیز ہے دماغ کو طاقت دیتا ہے۔

## برائے یرقان

ھو الشافی ہلدی اور شکر برابر وزن لے کر چنے کے برابر گولیاں بنا لیں۔ بس تیار ہے۔ دو گولی صبح و شام ہمراہ تازہ پانی دیں مجرب ہے

## برائے لیکوریا سیلان الرحم

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ صبح نہار منہ سفوف سپاری

پاک ایک چمچہ دودھ کے ساتھ سہ پہر کو حب مروارید ی ایک عدد ایک عدد ناشف ایک عدد پان سے ۲۰ دن تک دیں۔

## ڈبہ اطفال

ھو الشافی ریوند عصارہ باریک پیس کر محفوظ کر لیں۔

ترکیب استعمال ☆☆ دو رتی دن میں ایک سے دو بار۔

## دیدان امعاء

ھو الشافی کیلومل ۵ گرین، شوگر آف ملک ۱۰ گرین،

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ یہ ایک پڑیا رات کو دودھ سے استعمال کرائیں صبح ایک اونس میگ سلفاس آدھ پاؤ پانی میں ملا کر پلائیں اور دو تین اجابتیں ہو جائیں گیں جن سے تمام کیڑے پیٹ سے خارج ہو جائیں گے تقریباً تین دفعہ وقفہ سے یہ عمل دھرائیں۔ مکمل آرام آجائے گا۔

## سوزاک کے لئے عرق

ھو الشافی سبز دھنیا کا پانی ۱۰ گرام، برانڈی ۲ گرام، روغن صندل ۶ گرام،

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ سب کو ملا کر شیشی میں محفوظ کر لیں بس تیار ہے۔ سوزاک کے لئے بے حد مفید ہے پیشاب کی نال میں سوزش اور پیپ آنے میں مفید ہے۔

# حکیم کلیم اختر مرزا

## پروفیسر اجمل طبیہ کالج راولپنڈی



نام حکیم کلیم اختر مرزا

ولدیت مرزا محمد ابراہیم

تاریخ پیدائش ۱۹۵۶

تعلیم بی اے

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء فاضل طب و جراحت فاضل

ڈپلومہ چار سالہ ہومیو پیتھی

عرصہ مطب ۱۵ سال

ایڈریس حکیم کلیم اختر مرزا کلیم دواخانہ مین بازار ڈھوک حسو راولپنڈی

## حالات زندگی و طبی خدمات

پروفیسر حکیم کلیم اختر مرزا صاحب بمقام گول تحصیل شکر گڑھ ضلع نارووال میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم گاؤں سے حاصل کی ۱۹۷۱ میں راولپنڈی آگئے میٹرک اسلامیہ ہائی سکول مری روڈ سے پاس کیا اس کے بعد ریلوے میں سروس کر لی ساتھ ساتھ بی اے کا امتحان پاس کیا طب میں لگاؤ

والد صاحب کی وجہ سے ہی تھا اسی دوران حکیم ملک محمد نواز صاحب سے تعلقات ہو گئے ان ہی سے نظریہ مفرد اعضاء کا تعارف ہوا بوساطت حکیم محمد نواز صاحب نظریہ مفرد اعضاء سے دلچسپی بڑھ گئی اور راولپنڈی میں باقاعدہ تنظیم کی بنا درکھی اور تحریک تجدید طب میں خوب کام کیا جگہ جگہ فری کیمپ لگائے نظریہ مفرد اعضاء کی فری ڈسپنسری اور لائبریری قائم کی بے شمار لوگوں کو علمی و عملی تعلیم دی پورے ضلع راولپنڈی میں نظریہ مفرد اعضاء کو عام کیا پورے علاقہ کے اطباء کو دعوت عام دیتے رہے ساتھ ساتھ مرکزی اجلاسوں میں حاضری بھی جاری رکھی مرکزی رہنما بھی ان کے پاس اکثر آتے جاتے رہتے ہیں اور حوصلہ افزائی کرتے رہتے ہیں جس سے ان کا مزید شوق بڑھ گیا حتیٰ کہ راولپنڈی حلقہ ایک نمایاں حلقہ بن گیا اسی شوق کی بنا پر اجمل طبیہ کالج میں داخلہ لیا ہر سال نمایاں پوزیشن حاصل کی انہیں کالج میں بڑے اچھے استاد جناب حکیم دلپذیر صاحب جناب پروفیسر ضیاالرحمٰن صاحب ملے جو ان کی ہر معاملہ میں حوصلہ افزائی کرتے رہے۔

حکیم کلیم اختر صاحب وہ واحد شخص ہیں جنہوں نے نظریہ مفرد اعضاء کی بنیاد طبیہ کالجوں میں رکھی پروفیسر صاحبان کو اس سے روشناس کرایا اور نظریہ مفرد اعضاء کے بے شمار ساتھیوں کو کالج میں داخلہ دلوایا جس وجہ سے چند سالوں میں بے شمار نظریہ مفرد اعضاء کے فاضلین

نے فاضل طب والجراحت کا کورس پاس کر لیا اجمل طبیہ کالج کی انتظامیہ نے حکیم کلیم اختر صاحب کی اعلیٰ کارکردگی کو دیکھتے ہوئے انہیں کالج میں پروفیسر مقرر کر لیا جس سے نظریہ مفرد اعضاء کو اور زیادہ تقویت ملی۔

اسی دوران ہومیوپیتھی کا چار سالہ کورس کیا اور ریلوے کی سروس چھوڑ دی اور کچھ عرصہ فری ڈسپنسری چلاتے رہے پھر گھر پر ہی ۱۹۸۵ میں مطب شروع کیا کالج میں پڑھانے کے ساتھ ساتھ ۱۹۸۷ میں مین بازار ڈھوک حسو میں باقاعدہ مطب کھولا پھر ہمہ وقت خدمت خلق میں مصروف ہو گئے اب دن رات اپنے دوستوں اور شاگردوں میں طبّی معاملات میں گھرے رہتے ہیں اور کالج میں ایک شفیق استاد کے نام سے پہچانے جاتے ہیں مطب پر بھی کالج جیسا سماں رہتا ہے ماشاء اللہ مطب بڑی کامیابی سے چلا رہے ہیں دور دراز سے مریض آتے ہیں غریبوں مسکینوں مزہبی رہنماؤں اور طالب علموں کا علاج فری کرتے ہیں چند کتب بھی تحریر کی ہیں جن کے نام یہ ہیں۔

اصول تشخیص، کلیات، علم السموم، تاریخ طب ان کے علاوہ کچھ کتب زیر طبع ہیں جن میں مجربات کلیم ۔امراض نسواں۔ نفسیات وغیرہ شامل ہیں ان کتب کے علاوہ بے شمار مقالے و مضامین لکھے ہیں جو طبّی ماہناموں اور اخباروں میں شائع ہوتے رہتے ہیں۔ آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

# معجون وجع المفاصل

**هو الشافی** تخم ستیاناسی ۵۰ گرام ' سورنجاں ۵۰ گرام تخم اسپند ۴۰ گرام اسگند ناگوری ۵۰ گرام 'فلفل دراز ۵۰ گرام' زنجبیل ۵۰ گرام' بیخ بدھارا ۵۰ گرام۔

**ترکیب تیاری واستعمال** سب ادویہ کو باریک کر کے شہد کی مدد سے معجون بنالیں۔ سات تا دس ماشہ دن میں تین بار ہمراہ شربت ستیاناسی سے دیں نیز اس کا سفوف یا گولیاں بنا کر استعمال کرواسکتے ہیں۔

# حب ممسک خاص الخاص

**هو الشافی** جائفل ۱۰ گرام' جلوتری ۱۰ گرام' افیون ۱۰ گرام' مازو بے سوراخ ۱۰ گرام' سلاجیت ۱۰ گرام' مصطگی رومی ۱۰ گرام' ناگ کیسر ۱۰ گرام' عقر قرحا ۱۰ گرام' بیر بہوٹی ۱۰ گرام' ریگ ماہی ۱۰ گرام' موچرس ۱۰ گرام' اجوائن خراسانی ۱۰ گرام' زعفران ۱۰ گرام' تخم دھتورہ ۱۰ گرام' تج ۱۰ گرام' سپاری ۱۰ گرام' دانہ الائچی ۱۰ گرام' طباشیر کبود ۱۰ گرام' جوہر بھنگ ۱۰ گرام'

**ترکیب تیاری واستعمال** سب کو باریک کر لیں پھر لعاب بہیدانہ کی مدد سے گولیاں بنالیں دو گولی ہمراہ شیر گاؤ دیں۔

یہ نسخہ بے ضرر انتہائی ممسک ہے بشرطیکہ رات کو کھانا نہ کھایا جائے دو گھنٹے قبل از جماع ہمراہ شیر گاؤ سے کھائیں۔

# محرک باہ کا سرتاج نسخہ

**ھو الشافی** سنکھیا سفید ۱۰ گرام، سنکھیا سرخ ۱۰ گرام، سنکھیا سیاہ ۱۰ گرام، دار چکنا ۱۰ گرام، پتہ گاؤ ۳ عدد سب ادویہ کی ڈلیاں لیں

**ترکیب تیاری و استعمال** تینوں پتوں کا پانی ایک ہی پتہ میں ڈالیں پھر مندرجہ ذیل ادویات جائفل ۵ گرام، جلوتری ۲۵ گرام، لونگ ۲۵ گرام، ہڑتال ورقیہ ۲۵ گرام، کے بعد تینوں سنکھیا اور دار چکنا کی ڈلیاں احتیاط سے پتہ میں رکھ دیں خیال رہے کہ ٹوٹنے نہ پائے پھر باقی ادویہ کا سفوف اوپر ڈال دیں پتہ کا منہ اوپر سے اچھی طرح بند کر کے شاپنگ بیگ میں بند کر دیں ۴۰ دن تک کسی محفوظ جگہ پر رکھ دیں بعد میں ڈلیاں نکال لیں اور باقی ادویات کو ضائع کر دیں ڈلیوں کو ململ کے کپڑے میں ڈلیاں بندھ لیں اور ۵ کلو دودھ دیگچی میں ڈال کر اس میں پوٹلی لٹکا دیں اور احتیاط رہے کہ پیندے کے ساتھ نہ لگے دودھ خشک ہونے پر ادویات کو ایک بوتل عرق بادیان میں کھرل کریں خشک ہونے پر استعمال میں لائیں۔

ایک رتی ہمراہ مکھن یا بالائی کے ساتھ دن میں صرف ایک ہی خوراک کافی ہے اور زیادہ سے زیادہ پانچ خوراکیں استعمال کی جائیں اس کے بعد یہ طلاء بھی لگوائیں

**ھو الشافی** جلوتری ۶ ماشہ، عقر قرحا ایک تولہ، لونگ ایک تولہ بیر بہوٹی ۶ ماشہ، تخم ترب ۳ ماشہ، روغن دار چینی ۲ ماشہ، روغن لونگ ۶ ماشہ، تیل سانڈہ ایک تولہ، چربی شیر ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری و استعمال** طلاء تیار کریں اور معروف طریقہ سے استعمال کرائیں مجرب ہے

==============================

# حکیم محمد عظیم



| | |
|---|---|
| نام | حکیم محمد عظیم |
| ولدیت | محمد زمان |
| تاریخ پیدائش | ۱۹۶۶ |
| طبّی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء فاضل طب و جراحت |
| عرصہ مطب | ۱۰ سال |
| ایڈریس | حکیم محمد عظیم دواخانہ حکیم محمد زمان رہتاس روڈ جہلم |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ۱۹۶۶ میں پیدا ہوئے آپ کے والد صاحب اور دادا جان بہت بڑے طبیب تھے ۱۹۸۳ میں میٹرک کا امتحان پاس کرنے کے بعد والد صاحب کے ساتھ ہی مطب پر کام کرنا شروع کر دیا ۱۹۹۲ میں اجمل

طبیہ کالج راولپنڈی میں فاضل طب و جراحت کے کوس کے لئے داخلہ لیا اور چاروں سال امتیازی نمبروں سے پاس کئے وہاں کالج میں آپ کی ملاقات حکیم کلیم اختر مرزا صاحب سے ہوئی انہوں نے آپ کو نظریہ مفرد اعضاء کا تعارف کرلیا اور قانون مفرد اعضاء کی اہمیت و حقیقت کے متعلق معلومات فراہم کیں اور قانون مفرد اعضاء کی کتب مطالعہ کے لئے دیں باقی کتب دنیاپور سے منگوا کر مطالعہ کیا بعد میں باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعصاء اکا متحان پاس کیا آپ کی خواہش ہے کہ جہلم میں طبّی ہسپتال بنایا جائے جس میں قانون مفرد اعضاء کے تحت صرف غذا تبدیل کر کے علاج کیا جا سکے۔

## برائے فالج لقوہ

بہت کامیاب ہے جو کہ عرصہ دراز سے ہمارے مطب میں زیر استعمال ہے

ھو الشافی ہڑتال ورقیہ کو کنگھی بوٹی کے نغدہ میں ڈیڑھ سیر اوپلوں کی آگ دے دیں اس کے بعد جائفل لونگ جلوتری ایک ایک تولہ ملا کر گولیاں بنالیں بس تیار ہے نوٹ ہڑتال ورقیہ بھی ایک تولہ ڈالنی ہے یخنی کے ساتھ ایک ایک گولی صبح و شام دیں۔

## برائے درد ریحی

ھو الشافی اسپند ایک تولہ چھوٹی کٹائی کا پھل ایک تولہ' زنجبیل ایک

تولہ جنگ ہریڑ ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆ سب کو یکے بعد دیگرے کپڑ چھان کریں اور شہد کی مدد سے گولیاں بنالیں اور ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ نیم گرم پانی دیں یہ نسخہ دردریحی گیس اپھارہ میں بے حد مجرب ہے۔

## حب اعصابی کمزوری ھو الشافی

شنگرف ایک تولہ مٹھا تیلیا ایک تولہ فلفل دراز دو تولہ زعفران ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆ چوبیس گھنٹے کھرل کریں بعد میں شہد کی مدد سے گولیاں بنالیں اور رات کو ایک گولی نیم گرم دودھ سے دیں یہ نسخہ اعصابی کمزوری اور قوت باہ کے لئے کامیاب ترین ہے۔

## اکسیر زندگی ھو الشافی

ست پودینہ' ست اجوائن' مشک کافور سب ایک ایک تولہ کاربالک ایسڈ ادھ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ تمام اجزاء کو شیشے کی بوتل میں بند کر کے دھوپ میں رکھ دیں کچھ دیر بعد تیل بن جائے گا یہ نسخہ ہر مطب میں ہونا ضروری ہے میرے پاس دس مریض ایسے گزرے ہیں جو بے ہوش ہو گئے تھے چند قطرے ناک میں ٹپکانے سے مریض اٹھ بیٹھتا ہے یہ آکسیجن کا کام کرتی ہے ہمارے والد صاحب نے اس نسخہ کا نام اکسیر زندگی رکھا ہے۔

# حکیم و معالج نذر حسین قریشی گولڈ میڈلسٹ



## فاضل قانون مفرد اعضاء

نام المعالج نذر حسین قریشی

ولد مولا بخش

عرصہ مطب ۱۵ سال

پتہ حکیم و المعالج نذر حسین قریشی صاحب قریشی دواخانہ محلہ سردار بہادر خان خوشاب ضلع خوشاب

## حالات زندگی

میرا آبائی گاؤں پنڈی کورا ہے دادا جان حکیم وزیر احمد صاحب دہلی طبیہ کالج کے فاضل طبیب تھے چچا جان گل محمد بھی طبیب تھے جو کسی کشتہ بنانے پر نظر گنوا بیٹھے نابینا ہونے کے بعد بھی مطب کرتے رہے مجھے شوق اپنے گھر سے ہی تھا علم بھی اپنے گھر سے حاصل کیا چھوٹی عمر میں یتیم ہو گیا جب جوان ہوا تو سابقہ رہائش چھوڑ کر سرگودھا آگیا وہاں غلہ منڈی میں کام کرتا رہا ساتھ ساتھ نائٹ کالج سرگودھا سنٹرل طبیہ کالج میں داخلہ لے لیا وہاں طبی تعلیم سے مطمئن نہ ہوا تو استاد جناب حکیم محمد افضل بھیروی صاحب سے رابطہ قائم کیا انہوں نے اپنے بچوں کی طرح علم طب کا درس دیا اور کامل طبیب بنا دیا انہوں نے ہی لاہور میں تحریک تجدید طب سے رابطہ

کرایا اس وقت جناب حکیم محمد شریف صاحب صدر تھے میرا شوق اور لگن دیکھ کر مجلس شوریٰ میں شامل کر لیا اس کے بعد دنیاپور آنا جانا شروع ہو گیا وہاں استاد جناب حکیم محمد یٰسین صاحب نے کافی آسان طریقوں سے قانون مفرد اعضاء مجھے سمجھایا اس کے علاوہ بھی جب کوئی مشکل پیش آتی تو منڈی بہاؤالدین چلا جاتا میری محنت لگن اور شوق کو مد نظر رکھتے ہوئے تحریک تجدید طب حلقہ خوشاب کا صدر مقرر کر دیا گیا صدر بننے کے بعد میری ذمہ داریاں اور بھی بڑھ گئیں یہی ذمہ داریاں بڑھنے کی وجہ سے مجھے کام کرنے کا موقع مل گیا تنظیم کی طرف سے میرے ذمہ لگنے والے کام کو میں نے اپنا ذاتی کام سمجھ کر کیا اس کے بعد طبیہ کالج ملتان میں داخلہ لیا تا کہ فاضل طب و الجراحت کا کورس بھی مکمل کر لیا جائے۔

دنیاپور والوں کا مجھ پر بڑا احسان ہے جو میں پوری زندگی اتار نہیں سکتا میری دعا ہے کہ یٰسین دواخانہ ہمیشہ قائم رہے اس خاندان کو مولا زندگی میں کوئی تکلیف نہ دے۔

سرگودھا میں نے استاد حکیم برکت علی صاحب کے کہنے پر چھوڑا انہوں نے مجھے کہا تھا کہ خوشاب چلے جاؤ وہاں تحریک تجدید طب کا کوئی آدمی نہیں ہے لہٰذا میں نے **خوشاب** مطب بنا لیا اور عرصہ ۱۵ سال سے اسی جگہ موجود ہے مطب پر ہی تجدید طب کالج کا سنٹر بھی بنایا ہے ہر سال طالب علموں کو علاج بالغذا اور قانون مفرد اعضاء کی تربیت دیتا ہوں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے خارش

ھوالشافی گندھک آملہ سار ۳ تولہ پانچی ۱ تولہ سندھور ۱ تولہ نیلا توتیا ۱ تولہ کمیلا

ا تولہ منقل ا تولہ

ترکیب تیاری و استعمال تمام اجزاء کا سفوف بنالیں اور ۱۵ تولہ ویزلین میں ملالیں دھوپ میں بیٹھ کر مالش کریں پھر غسل کرلیں صابن استعمال نہ کریں

## برائے قوت باہ

ھو الشافی سم الفار ۲ تولہ ، میٹھا تیلیا ۳ ماشہ ، شنگرف ۲ ماشہ ، جائفل ۲ ماشہ ، قرنفل ۲ ماشہ ، جلوتری ۲ ماشہ ، زعفران ۳ ماشہ ، عاقر قرحا ۲ ماشہ ، افیون ۳ ماشہ ،

ترکیب تیاری تمام اجزاء کو باریک کر کے فلفل سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں

نوٹ میٹھا تیلیا کو دودھ میں مدبر کریں آب ادرک ڈیڑھ پاؤ میں کھرل کریں تو بہتر ہے

## اکسیر سنیاسی

ھوالشافی سم الفار ا ماشہ ، شنگرف کشتہ ۳ ماشہ ، ازراقی مدبر ۲ ماشہ ، جدوار خطائی ۲ ماشہ ، جائفل ۲ ماشہ ، جلوتری ۲ ماشہ ، عقر قرحا ۲ ماشہ ، کونین سلفاس ۲ ماشہ ، فاسفیٹ آف آئیرن ۲ ماشہ ، افیون ۳ ماشہ ، زعفران ۲ ماشہ ، ثعلب مصری ۲ ماشہ ، شقاقل مصری ۲ ماشہ ، خلنجاں ا تولہ ،

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنالیں پانی کی مدد سے گولیاں بنالیں صبح شام ہمراہ قہوہ استعمال کریں

فوائد قوت باہ کمزوری شوگر سلسل بول کے لئے مفید ہے امساک پیدا کرتا ہے اس کے لئے ۴ بجے غذا سے پہلے نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کریں ۔

# برائے بلڈ پریشر ہائی

ہوالشافی گُل بانسہ ایک حصہ، گُل گاؤزبان ادھ حصہ، الائچی خورددانہ چوتھائی حصہ، ریوند خطائی ایک حصہ،

ترکیب تیاری و استعمال شہد سہ چند ادویہ ملا کر رکھیں اور ۳ سے ۶ ماشہ صبح وشام استعمال کریں۔

فوائد بلڈ پریشر سرعت انزال پیشاب کی جلن پیٹ میں مروڑ کے لئے مفید ہے۔

# برائے یرقان

ہوالشافی بیخ تازہ، جوانسہ ایک پاؤ، الائچی خورد ایک تولہ، صندل ایک تولہ،

ترکیب تیاری و استعمال تمام اجزاہ کو تھوڑا کوٹ کر ۱۶ گھنٹے پانی میں بھگودیں پھر آگ پر رکھیں اور شربت تیار کرلیں یہ شربت دن میں تین بار استعمال کریں ۔

نوٹ ایک دھماسہ ہوتا ہے جو زمین پر پھیلا ہوا ہوتا ہے اور ایک جوانسہ ہوتا ہے جو زمین کے اوپر ہوتا ہے اس پر نیلے سرخ اور سفید پھول لگتے ہیں کانٹے دار ہوتا ہے۔

# حکیم ملک محمد یوسف کھوکھر

## فاضل قانون مفرد اعضاء

## ممبر آف تحریک تجدید طب پاکستان

نام حکیم ملک محمد یوسف کھوکھر صاحب



ولدیت ملک برکت علی

تاریخ پیدائش 15-10-1955

تعلیم میٹرک

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

فاضل طب والجراحت

عرصہ مطب 18 سال

ایڈریس حکیم ملک محمد یوسف کھوکھر انقلابی یونانی دواخانہ نزد حبیب بینک لمیٹڈ تانگہ سٹینڈ کوٹ خواجہ سعید لاہور۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

1972 میں میٹرک کا امتحان پاس کیا اور 1976 میں حکیم صوفی غلام علی فیصل آبادی سے نظریہ مفرد اعضاء سیکھنا شروع کیا 1979 میں حکیم مسلم ناصر شکیل صاحب سے ملاقات ہوئی اور ان کی باقاعدہ شاگردی

اختیار کی اور 1982 تک ان سے نظریہ مفرد اعضاء پڑھا 1982 میں اکوڑہ خٹک میں مطب شروع کیا جو 1986 تک جاری رہا 1989 میں فاضل پنجابی اکا امتحان پاس کیا اور 1990 میں لاہور کوٹ خواجہ سعید میں مطب شروع کیا جو تاحال اللہ کے فضل سے کامیاب جاری ہے تمام ادویات قانون مفرد اعضاء کے فارماکو پیا کی استعمال کی جاتی ہیں گذشتہ سال سے قانون مفرد اعضاء کی ادویات کی خوبصورت پیکنگ کرکے سپلائی بھی شروع کر دی ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## اکسیر یرقان

هو الشافی نوشادر ۸ ماشہ، کافور ا ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال دونوں کو ملا کر باریک کرلیں بس تیار ہے چار رتی صبح و شام ہمراہ لسی دیں اللہ شفاء دے گا۔

## دوائے السر

هو الشافی اجوائن دیسی، رائی، گندھک آملہ سار، آنبہ ہلدی۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کو ہم وزن لے کر سفوف بنالیں ایک تا دو ماشہ ہمراہ عرق مکو اور عرق سونف میں تین بار دیں۔

افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے معدہ و امعاء کے السر کے لئے بھر وسہ کی دوا ہے۔

## پیشاب میں پس آنا (البیومن)

ھو الشافی ہڑتال گئو دنتی کشتہ کی ہوئی خواہ کوئلوں پر جلادیں پانچ حصے اور ستاور ایک حصہ۔

ترکیب تیاری و استعمال باریک کر کے سفوف بنالیں چار رتی تاایک ماشہ ہمراہ آب تازہ

## تریاق کیرہ

ھو الشافی بادیان پنیر ڈوڈی دار چینی

ترکیب تیاری و استعمال ہموزن لے کر سفوف بنالیں بس تیار ہے ایک ماشہ دن میں تین بار ہمراہ شربت بنفشہ یا آب تازہ دیں کیرہ جڑ سے اکھڑ جائے گا۔

ان کے علاوہ قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے نسخہ جات اور دیگر کامیاب نسخہ جات کی پیکنگ شروع کی ہے جن میں حب تسکین بلڈ پریشر کے لئے حب اوجاعی دردوں کے لئے اور حب ہاضم معدہ کی جملہ امراض 'السر' بد ہضمی بھوک نہ لگنا کے لئے مفید ہے

xxxxxxxxxxxxx

# حکیم مہر لیاقت علی حقانی

| | |
|---|---|
| نام | لیاقت علی حقانی |
| ولدیت | مہر برکت علی |
| مقام پیدائش | راجہ جنگ ضلع قصور |
| طبی تعلیم | فاضل نظریہ مفرد اعضا اور ممتاز الاطباء |
| مطب کا نام | حقانی دواخانہ راجہ جنگ ضلع قصور |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

جناب حکیم مہر لیاقت علی صاحب عرصہ دراز سے قانون مفرد اعضاسے وابستہ ہیں آپ کی قانون مفرد اعضاسے والہانہ لگاؤ کا یہ عالم ہے کہ آپ کی کوشش سے راجہ جنگ میں تحریک تجدید طب کا حلقہ قائم ہوا جس میں بہت سے حکیم صاحبان مل کر کام کر رہے ہیں آپ نے تین مجرب نسخہ جات قارئین کے مفاد کی خاطر حاضر کئے ہیں جو درج ذیل ہیں۔

### قاطع بلغم

ھو الشافی　ان بجھ چونا پچاس گرام، پھٹکڑی پچاس گرام، اجوائن دیسی پچاس گرام۔

ترکیب تیاری چونا اور پھٹکڑی سفید کو الگ الگ پیس لیں اور اجوائن دیسی کو نصف کلو پانی میں جوش دیں اور چھان لیں اب پھٹکری اور چونا کو ہاون دستہ میں ڈال کر اجوائن کے پانی سے خوب رگڑیں اگر پانی زیادہ معلوم ہو تو تھال میں ڈال کر دھوپ میں خشک کر لیں رطوبات کی کثرت بلغم کی زیادتی کے ازالہ کے لیے بہترین دوا ہے۔

مقدار خوراک ایک رتی سے دو رتی دن میں تین بار ہمراہ قہوہ اجوائن۔

## حقانی اکسیر شباب

ھو الشافی روغن بلادر ۵۰ گرام، لوبان کوڑیہ ۲۵ گرام، رائی عمدہ ۱۲ گرام، سم الفار ۳ گرام، روغن گاؤ ۵۰ گرام،

ترکیب تیاری اول دونوں کھرل میں ملالیں پھر باقی اشیا پیس کر ملالیں اور کڑاہی میں ڈال کر ہلکی آنچ پر خشک کر لیں

مقدار خوراک ایک گرام سے دو گرام صبح شام اعادہ شباب ضعف باہ کے مریضوں کے لیے آب حیات سے کم نہیں قبل از وقت بالوں کو سیاہ کرتا ہے

**پیام شفا** ھو الشافی مرچ سیاہ زنجبیل نوشادر گیرو ہم وزن تخم دھتورہ نصف حصہ ست اجوائن چوتھا حصہ۔

ترکیب تیاری تمام ادویہ کو باریک سفوف بنالیں یہ ایک قسم کا امرت دھارا ہے اعصابی و عضلاتی تکالیف کا تریاق ہے۔

# حکیم مرزا محمد ارشاد امین



نام حکیم مرزا محمد ارشاد امین

ولدیت حکیم مرزا محمد دین

مقام پیدائش کھاریاں

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم مرزا محمد ارشاد امین پاکستانی دواخانہ مین بازار کھاریاں ضلع گجرات۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

آپ کے والد صاحب حکیم مرزا محمد دین صاحب خاندانی طبیب تھے جو ۱۹۶۵ سے حلقہ کھاریاں کی طبی کمیٹی کے صدر بھی تھے انہوں نے اپنے بیٹے محمد ارشاد امین صاحب کو گھر میں ہی طبی تعلیم دینا شروع کی اور مطب میں عملی کام سکھانا شروع کیا اور خوب دست شفاء دیا۔

لیکن چونکہ آپ رجسٹرڈ طبیب نہیں تھے لہٰذا بامر مجبوری طبیہ کالج راولپنڈی میں داخلہ لیا تاکہ مستند ہو کر بے خوف و خطر طبابت کر سکیں ۱۹۸۶ میں فاضل طب و جراحت کی ڈگری حاصل کی۔

چونکہ قانون مفرد اعضاء کی تعلیم والد صاحب سے ورثہ میں ملی

تھی اس لئے طبیہ کالج سے فارغ ہونے کے بعد مزید قانون مفرد اعضاء کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے گجرات میں حکیم محمد انور بھٹہ صاحب کے پاس کافی عرصہ رہ کر عملی تجربہ حاصل کیا اس کے بعد حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب کے پاس منڈی بہاؤالدین چلے گئے جب دلی تسلی ہوگئی تو واپس آگئے اور کھاریاں میں پاکستانی دواخانہ کے نام سے مطب کھولا اور وہاں کی طبی کمیٹی کے سیکرٹری جنرل منتخب ہوئے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے چھپاکی هو الشافی ناگ کیسر ادھ تولہ' شہد ۴ تولہ'

ترکیب تیاری و استعمال☆ دونوں ادویہ کو ملا کر تین خوراکیں بنالیں جب چھپاکی کا زور ہو تو ایک خوراک صبح ایک دو پہر اور ایک شام ہمراہ عرق گلاب پلائیں انشاء اللہ چھپاکی صبح تک غائب ہو جائے گی۔

## برائے بخار صفراوی

هو الشافی قلمی شورہ' نوشادر' آک کا دودھ ہم وزن۔

ترکیب تیاری پہلے نوشادر اور قلمی شورہ کو باریک پیس لیں پھر کڑاہی میں تینوں کو ڈال کر پکائیں اور ہلاتے رہیں جب سفید رنگ کا دھواں نکلنا شروع ہو جائے تو اتار کر سرد کر کے پیس کر محفوظ کر لیں۔ نصف رتی سے دو رتی دن میں تین بار دیں۔ افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے نہایت اعلیٰ درجہ کی قاطع صفراء دوا ہے نئے پرانے بخار کو جڑ سے اکھاڑ دیتا ہے۔

# حکیم محمد افضل میو گولڈ میڈلسٹ



| | |
|---|---|
| نام | حکیم محمد افضل میو |
| ولدیت | محمد حیات خان میو |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء، فاضل طب و جراحت |
| ایڈریس | حکیم محمد افضل میو چک نمبر 45 تحصیل پتوکی ضلع قصور |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ عرصہ دراز سے قانون مفرد اعضاء سے وابستہ ہیں آپ کی قانون مفرد اعضاء سے والہانہ لگاؤ کا یہ عالم ہے آپ کی سر توڑ کوششوں سے ضلع قصور میں تحریک تجدید طب کا حلقہ قائم ہوا آپ نے ضلع قصور کے اطباء کو اکھٹا کر کے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا آپ ہی کی کوششوں سے ضلع قصور میں میں قانون مفرد اعضاء کی ترویج و ترقی کے لئے ایک منظم تنظیم بن گئی ہے آپ کو قانون مفرد اعضاء سے متعارف کرانے والے حکیم محمد شریف و حکیم محمد یٰسین صاحب ہیں

آپ مرکزی تحریک تجدید طب کے رابطہ سیکرٹری کے فرائض سر انجام دے رہے ہیں اس سے پہلے آپ نو سال تک مرکزی سیکرٹری نشرواشاعت بھی رہ چکے ہیں۔

## امساکو کیپشول

ھوالشافی تخم دھتورہ ۱۰ گرام دار چینی ۵۰ گرام مغز جائفل ۵۰ گرام کشتہ کچلہ ۱۰ گرام افیون ۱۰ گرام

ترکیب تیاری و استعمال تمام دواؤں کو باریک کر کے چھوٹے کیپشول بھر لیں ایک کیپشول ہمراہ دودھ بوقت ضرورت دیں

مزاج عضلاتی غدی غدی مقوی ہے

فوائد ضعف باہ بوجہ رقعت منی جریان ذکاوت حس کمی انتشار کے لئے مفید ہے امساک کے لئے خاص تحفہ ہے۔

## قبض کشاء کیپشول

ھوالشافی سہاگہ سفید خام ۶۰ گرام، مرچ سیاہ ۱۲۵ گرام سنڈھ ۳۰ گرام نمک سیاہ ۲۵ گرام اجوائن خراسانی ۳۰ گرام

ترکیب تیاری و استعمال تمام دواؤں کو باریک پیس کر چھوٹے کیپشول بھر لیں اور محفوظ کر لیں

ایک کیپشول صبح بعد از غذا ہمراہ تازہ پانی دیں

مزاج گرم تر مسہل غدی اعصابی مسہل ہے

فوائد ائی قبض گیس باؤ گولا جوڑوں کا درد کمر کا درد اور ریحی دردوں کے لئے بے حد مفید ہے

# صافی کیپشول

ہوالشافی گندھک آملہ سار مصفی ۲۵۰ گرام بورک ایسڈ یا سہاگہ بریاں ۱۲۵ گرام

ترکیب تیاری و استعمال سب سے اول گندھک آملہ سار کو اس قدر کھرل کریں کہ اس کی چمک جاتی رہے۔ اور بعد میں بورک ایسڈ یا سہاگہ سفید بریاں کو شامل کر کے کھرل کریں جب یک جان ہو جائے تو چار رتی والے کیپشول بھر کر محفوظ کر لیں ۔ایک کیپشول صبح دوپہر شام ہمراہ تازہ پانی یا کوئی کڑوا شربت دیں

مزاج گرم خشک (غدی عضلاتی)

فوائد خارش خشک وتر داد چنبل دھدر پھوڑے پھنسیوں کے لئے بحد مفید ہے۔

**نوٹ** اس نسخہ کے ۲۵۰ گرام سفوف میں ۲۰ گرام نیلا تو تیا شامل کر کے برابر سفوف تیل سرسوں ملا کر خارش والی جگہ پر مالش کریں سونے پر سہاگہ ہے۔

xxxxxxxxxxxxxx

# حکیم میاں محمد اسلم

نام حکیم میاں محمد اسلم

ولدیت میاں نور محمد صاحب

تعلیم فاضل علوم شرقیہ فاضل طب و جراحت

ایڈریس حکیم میاں محمد اسلم الشفاء کلینک چوک ریختی نزد محل عمر حیات چنیوٹ۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

۱۹۸۱ سے شعبہ ایلوپیتھی اور یونانی طریقہ علاج سے کام کیا مگر ضمیر مطمئن نہ تھا اسی دوران ایک دوست جانب حکیم محمد خالد عارلی کی معرفت قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو سکون قلب ملا

اب مکمل طور پر تمام طریق علاج چھوڑ کر صرف قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کرتا ہوں تحریک تجدید طب چنیوٹ کا صدر ہوں پریکٹس کے ساتھ ساتھ نئے طالب علموں کی تربیت کا بھی اہتمام کیا جاتا ہے۔ مجرب نسخہ جات درج ہیں

برائے خارش

هوالشافی آملہ سار سہاگہ بریاں

ترکیب استعمال تین کیپشول دن میں تین بار

## برائے تبخیر

هوالشافی جمالگوٹہ ایک تولہ شنگرف دو تولہ ازراقی ۴ تولہ رائی ۸ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال حب بقدر دانہ مرچ سیاہ بنالیں دن میں دو بار سے تین بار ہمراہ پانی دیں

## برائے اعصابی دست

هو الشافی فلفل احمر، رائی ہم وزن ہمراہ قہوہ دیں

÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷

xxxxxxxxx

بقیہ 248 سے آگے۔

ترکیب تیاری و استعمال فالسہ اور انار کا پانی نکال کر چینی ملا کر آگ پر رکھیں اور گاڑھا کریں بس اکسیر قلب تیار ہے ایک تا دو تولہ استعمال کریں۔

افعال و اثرات میں عضلاتی اعصابی ہے پیاس گھبراہٹ دل ڈوبنا خصوصاً حاملہ عورتوں کے لئے بے حد مفید ہے۔

---

# حکیم محمد اکرم قادری



نام حکیم محمد اکرم قادری

ولدیت حکیم محمد اسلم

ایڈریس حکیم محمد اکرم قادری ساکن سہوٹ صدرہ براستہ چوآ خالصہ تحصیل کہوٹہ ضلع راولپنڈی

## حالات زندگی

طب کی آغوش میں آنکھ کھلی دادا جان عالم و طبیب تھے میٹرک کے بعد اپنے والد صاحب سے فیض یاب ہونا شروع کر دیا اور ان کی زندگی کے آخری قیمتی حصہ ۱۱ سال سیراب ہوتا رہا آخر یہ شفقت بھی ختم ہو گئی اس کے علاوہ بھی میں اپنے پیشوا طب کے عظیم بے تاج بادشاہ حضرت سید محمد عبد الستار شاہ صاحب ہاشمی قادری بہاولی ملتانی صاحب سے روحانی فیض دست بیعت اور اس طرف بھی رہنمائی ہوتی رہی ان کی نگاہ کرم تھی کہ کچھ نہ ہوتے ہوئے بھی اللہ تعالی نے مقام دے دیا ان ہستیوں کی مہربانی و شفقت سے میں اس مقام تک پہنچا ہوں پھر رہنمائے روحانیت بھی چل بسے ان کے بعد موجودہ سجادہ نشین حضرت حاجی پیر سید امان اللہ شاہ صاحب کی رہنمائی میسر ہے اور نظر کرم بھی ہے ان کی اجازت سے فیض قادری جاری ہے دیگر اطباء سے استفادہ ہوتا رہا حتی کہ طبی کورس کی کتابوں سے استفادہ کیا لیکن دل بے قرار رہا میں تلاش حق کی خاطر ایسی چیز کی بھی

ضرورت محسوس کرتا تھا کہ جس میں کوئی ظن نہ ہو اکثر طبی کمپنی جناب سید منیر اللہ شاہ صاحب کے کتب خانہ پر جاتا رہتا چھان بین کرتا بڑے بڑے اکابرین کی طبی کتب کا مطالعہ بھی ہوا لیکن طبیعت پھر بھی تشنہ رہی آخر جون ۱۹۹۰ کی بات ہے اسی کتب خانہ سے وہ عظیم رہنمائی کے لئے روحانی رہنماء ملا کہ سب غم سب فکر ختم ہو گئے اور دل میں تسکین ہو گئی غالباً حکیم غلام نبی ایم اے کی کتاب شفاء الامراض و العلامت (جو حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی" کی کتاب تحقیقات الامراض والعلامات کی تشریح تھی) میں نے ان کا پڑھنا تھا کہ دل نے فیصلہ دے دیا کہ جس کی تلاش میں عرصہ سے سرگداں تھا وہ جوہر مل گیا ہے وہ عظیم روحانی رہنما بھی مل گیا جو واقعی مجدد طب کے نام سے جانے جاتے ہیں اور آج کا دن حضرت صابر ملتانی کے نام وقف کر دیا اور میں مسلسل رابطہ کے لئے استاد حکیم محمد یٰسین صاحب سے رہنمائی اور قلمی تعلیم لینا شروع کر دی تمام کتب کا مطالعہ کیا اور بذریعہ خط و کتاب رہنمائی حاصل کرتا رہا اور اب بھی جاری ہے اللہ تعالیٰ انہیں لمبی عمر عطا فرمائے اور ان کے ساتھیوں کو بھی اجر عظیم عطا فرمائے میں ان سے دو سال قبل راولپنڈی میں حکیم ڈاکٹر ابو شایان صاحب کے فری کیمپ میں ملا یہ میری پہلی اور مختصر ملاقات تھی دوسری ملاقات لاہور میں استاد محترم کی کتاب تحقیقات علم الامرض کی تقریب رونمائی کے وقت ہوئی اسی دوران امتحانی سینٹر بھی میرے ہاں منظور ہوا اور باقاعدگی سے مشن صابر کو پھیلانا شروع کر دیا اب آہستہ آہستہ حلقہ بھی فعال ہو گیا ہے پچھلے سال کھوٹہ میں تین فری کیمپ بھی لگائے گئے ہیں جہاں ادویات بھی مفت دی گئیں انشاءاللہ ہم اس علم کو ہمیشہ پھیلاتے رہیں گے کیونکہ اپنا وقت انسانیت کی فلاح کے لئے ہم نے

وقف کر دیا ہے ایک اور بات پچھلے سال جب میں بستر علالت پر تھا تو تحریکی خدمات کے اعتراف پر گولڈ میڈل بھی دیا گیا یہ صرف اس لئے لکھا ہے کہ اس سے تحریک کی حوصلہ افزئی ہوئی ہے ورنہ ہم تو درویش لوگ ہیں۔

میرے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## غدی عضلاتی ملین

**هوالشافی** ایلوا ریوند عصارہ۔ مصطگی رومی۔

**ترکیب تیاری** ہم وزن لے کر حب بقدر نخود بنالیں ایک گولی صبح ایک دوپہر اور ایک شام ہمراہ تازہ پانی غدی عضلاتی ملین ہے بچوں کے بلغمی امراض کے لئے بہت مفید ہے عضلاتی اعصابی علامات کے لئے مجرب ہے

## بلڈ شوگر

**هوالشافی** ملین نمبر ا میں نصف وزن کلونجی ملا کر دن میں دو تین بار ہمراہ پانی استعمال کرائیں مجرب ہے

مستورات کی اندرونی امراض کے لئے

**هوالشافی** اجوائن۔ کوڑ۔ کچور۔ کالی زیری۔ نیم پتر۔ چاسکو۔ تخم حیات۔ گڑمار بوٹی ہر ایک ۵ تولہ۔ مشک اڑھائی تولہ۔ رتن جوت اڑھائی تولہ۔ مرچ سیاہ ۲ تولہ۔ رسونت اڑھائی تولہ۔

**ترکیب تیاری** تمام چیزیں پیس کر سفوف بنالیں

**مقدار خوراک** ایک ماشہ تا تین ماشہ صبح و شام یا ایک وقت یا حسب ضرورت

فوائد تمام بلغمی بادی امراض اٹھراہ کے لئے مفید ہے

## نسخہ برائے مستورات

**ھوالشافی** کمرکس مائیں ڈوڈا اسپاریاں دو قسم ہلیلہ سیاہ تج گل دھاوہ چھکنی بیج بند موچرس ماجو

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں ایک ایک چمچہ ہمراہ مناسب بدرقہ استعمال کریں

عضلاتی اعصابی حابس و قابض لیکوریا اور اعصابی امرض کے لئے مجرب ہے

## برائے اعصابی سوزش و بخار

ھوالشافی ہڑتال سفید کشتہ کی ہوئی پھٹکڑی بریاں ہم وزن

ترکیب تیاری و استعمال دونوں کو الگ الگ پیس لیں اور ایک دو بار چھان لیں تاکہ یک جان ہو جائیں نصف گرام سے ایک گرام یعنی ۴ رتی سے ایک ماشہ ہمراہ ترش لسی یا دہی دن میں تین بار دیں

افعال و اثرات میں عضلاتی اعصابی ہے اعصابی سوزش اور اعصابی تحریک سے آنے والے دستوں کے لئے بے حد مفید ہے ننھے بچوں کے لئے آب حیات سے کم نہیں کیونکہ بے ذائقہ ہونے کے ساتھ ساتھ دافع تعفن ہے ملیریا کی تریاق ہے۔

## برائے بدہضمی ہیضہ گھبراہٹ

**ھوالشافی** فلفل دراز ۲۰ گرام' گیرو انڈیا ۲۰ گرام' نوشادر ۴۰ گرام'

ست اجوائن ۵ گرام' ست پودینہ ۵ گرام'

**ترکیب تیاری و استعمال** سب کو پیس لیں اور ست اجوائن اور ست پودینہ کو الگ پیالی میں ملا لیں جب دونوں پانی ہو جائیں تو دوسری چیزیں اس میں ملا دیں دو تین بار چھان لیں اور محفوظ کر لیں۔ نصف گرام سے ایک گرام دن میں تین بار دیں ہمراہ عرق چہار۔

**افعال واثرات** میں غدی عضلاتی ہے۔

**فوائد** کاسر ریاح ہاضم مسکن اعصاب اور مقوی معدہ ہے تبخیر معدہ اور ریحی دردوں کے لئے لاجواب ہے اگر ہیضہ میں دی جائے تو آب حیات سے کم نہیں مولد حرارت غریزی ہونیکی وجہ سے ہیضہ میں فوراً کام کرتی ہے۔

# حکیم معین نجمی



| | |
|---|---|
| نام | حکیم معین نجمی |
| ولدیت | حکیم محمد جمیل جگرانوی |
| تعلیم | بی اے |
| طبی تعلیم | فاضل طب والجراحت |
| | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| عرصہ مطب | ۲۷ سال |
| ایڈریس | حکیم معین نجمی مشرقی دواخانہ تھانہ بازار میلسی ضلع وہاڑی |

## حالات زندگی

۱۹۷۹ سے باقاعدہ مطب کا آغاز کیا والد صاحب کی وفات

کے بعد میں مطب کے کلی اختیار آپ کے سپرد ہوئے آپ ملک کے نامور شعراء
میں شمار ہوئے ہیں نقوش، فنون، اوراق اور دوسرے ادبی رسائل میں کلام شائع
ہوتا رہتا ہے ریڈیو اور ٹیلی ویژن سے قومی نغمات اکثر نشر ہوتے رہتے ہیں۔

۱۹۷۰ سے ۱۹۹۵ تک صحافتی دنیا میں روزنامہ عوام، روزنامہ صداقت
، روزنامہ امروز اور روزنامہ خبریں سے وابستہ رہے آج کل روزنامہ خبریں کے
میلسی میں نامہ نگار ہیں ماہنامہ نئی آواز، ماہنامہ حنا، ماہنامہ پرچھ کے ایڈیٹر مقرر ہو

ئے طبّی دنیا میں آپکا تعارف ممتاز طبّی گھرانے سے ہے آپ کے خاندان کے نامور اطباء حکیم مولوی عبد الرحیم جگرانوی حکیم مولوی محمد عبد اللہ حکیم مولوی حبیب اللہ حکیم میاں ولی محمد اور حکیم مولوی عبد الرزاق بابا جگرانوی ان بزرگوں کا تفصیلی ذکر رموز الاطباء اور رموز حکمت میں درج ہے ان سب سے نمایاں نام عالیجناب شفاء الملک حکیم فقیر محمد چشتی نظامی کا ہے جو آپ کے والد کے ماموں تھے چشتی صاحب کو پنجاب کا پہلا شفاء الملک ہونے کا اعزاز حاصل ہے۔

خود نجمی صاحب نے حکیم نیر واسطی سے استفادہ کیا بچے کے پولیو کے علاج کے سلسلے میں حکیم محمد شریف اور حکیم محمد یٰسین دنیاپور سے ملے اور پھر نظریہ مفرد اعضاء سے وابستہ ہو گئے حکیم غلام رسول بھٹہ اور حکیم اشرف جمیل ممتاز کے خطوط سے بھرپور روحانی روشنی حاصل کی کم از کم سو کے قریب نامور اطباء کی قلمی بیاضوں سے استفادہ کا موقع ملا۔ آپ کے خصوصی مجربات درج ذیل ہیں

## پراسٹیٹ گلینڈ کے لئے تحفہ (شریفی نسخہ)

ھو الشافی ابرک سیاہ روغن بھلاواں اچھی طرح کھرل کر کے آگ دس سیر وزن میں دیں تین سے چار بار ایسا کرنے سے سرخ رنگ کا پوڈر حاصل ہو گا اس کشتہ میں ایک تولہ میں قلمی شورہ ۶ ماشہ (مدبر مرچ سیاہ یا گندھک آملہ سار) نوشادر ۶ ماشہ جوکھار ۶ ماشہ حل کر کے دو سے چار رتی فی خوراک ایک سے دو ہفتہ میں گلینڈ صحیح ہونے پر معالج کو مریض دعائیں دے گا۔

## حب کوثر

ھوالشافی مغز سونف، مغز کشنیز، دانہ الائچی خورد، دانہ الائچی کلاں ہر ایک ایک تولہ، کوزہ مصری ۲ تولہ۔

مقدار خوراك چار رتی سے ایک ماشہ تک امراض معدہ کی اکسیری دوا ہے کئی یونانی دواخانے یہ سفوف تیار کرکے فروخت کر رہے ہیں یہ نسخہ آستانہ عالیہ میاں علی محمد بستی شریف میں منوں تیار کر کے مفت تقسیم ہوتا ہے اور مجرب ہے

## کندن

ھوالشافی زخم حیات، جل نیم، افسنتین، دھماں ہم وزن

ترکیب تیاری سفوف بنا کر کیپسول بھر لیں ایک ماشہ تک پانی سے کھائیں امراض جلد کے لئے لاجواب دوا ہے۔

بقیہ مجربات ڈاکٹر خالد حمید خان فاروقی صفحہ 114 سے آگے رکھیں

مقدار خوراك ایک رتی سے دو رتی سرد پانی کے ساتھ بخار سے پہلے دیں تو انشاء اللہ بخار نہ چڑھے گا دو رتی میں تین رتی کتھ گلابی ملا کر کچی لسی میں دیں تو پسینہ آکر بخار اتر جائے گا تیسرے چوتھے درجہ کے بخار میں پیپل کے پتوں کے جوشاندہ میں دیں انشا اللہ بخار نہ ہوگا مجرب و آزمودہ ہے

---

# حکیم وڈاکٹر خالد حمید خان فاروقی



نام حکیم وڈاکٹر خالد حمید خان فاروقی

ولدیت ڈاکٹر حمید اللہ خان فاروقی

تاریخ پیدائش 1-2-1967

تعلیم ایم اے سیاسیات ایم ایس سی

نفسیات ایل ایل ٹی فائنل ہومیوپیتھ الیکٹرو ہومیوپیتھ

آکوپنکچرسٹ فاضل طب و حکمت فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۱۵ سال

ایڈریس حکیم وڈاکٹر خالد حمید خان فاروقی قریشی کلینک اینڈ ہیلتھ

سنٹر سیکٹر نمبر ۴ مین چوک کھلابٹ ٹاؤن شپ ہری پور ہزارہ۔

(۲) قریشی کلینک پوڑ میانہ شریف تحصیل حسن ابدال ضلع اٹک۔

مستقل پتہ چیرمین مرکزی فاؤنڈیشن رسالداریاں الحمید پلازہ رائے عامہ روڈ ہری

پور ہزارہ کوڈ ۲۲۶۲۰

## حالات زندگی و طبی خدمات

ابتدائی تعلیم سی بی پبلک ہائی سکول واہ کینٹ سے حاصل کی میٹرک کے

بعد ہومیو پیتھک میں داخلہ لیا اور دوسرے کورس کیئے

نظریہ مفرد اعضاء سے رابطہ ۱۹۹۲ میں تحقیقات اسرار النبض سے ہوا حکیم محمد یٰسین دنیاپوری صاحب میرے روحانی استاد ہیں آپ کی کتابوں اور ماہنامہ سے کافی علمی پیاس بجھی ہے اللہ تعالیٰ حکیم صاحب کو صحت کے ساتھ لمبی عمر دے آمین۔

سوشل سرگرمیاں عرصہ تیرہ برس سے انجام دے رہا ہوں مرکزی فاروقی فاؤنڈیشن رسالداریاں کا چیرمین اور بانی ہوں اس فاؤنڈیشن کے کئی ادارے ہیں جس میں ریسرچ سنٹر، اوپن لائیبریری، ووکیشنل سنٹر، ریسرچ لیبارٹریز وغیرہ شامل ہیں انشاء اللہ عنقریب ایک بہت بڑی طبی لائیبریری کا قیام بھی عمل میں لایا جارہا ہے جس میں مندرجہ ذیل طبی کورسز کرائے جائیں گے۔

(۱) طب والجراحت طب کی تعلیم کے ساتھ ساتھ جراحت کی بھی عملی تعلیم دی جائے گی۔ (۲) ہومیوپیتھک (۳) الیکٹرو ہومیو پیتھک (۴) فاضل قانون مفرد اعضاء (۵) آکوپنکچر (۶) نفسیات نسخہ جات درج ذیل ہیں

## ڈاکٹر فاروقی یونانی کیپشول نمبر ۷

هوالشافی شنگرف ایک تولہ گل آک (مدار) ۴۰ عدد

ترکیب تیاری پہلے شنگرف کو خوب اچھی طرح سحق کریں بعد میں ایک ایک پھول ملاتے جائیں مسلسل تین دن کھرل کر کے باحفاظت رکھئے۔

مقدار خوراک: ایک سے تین رتی کیپسول میں مناسب بدرقہ یا دودھ سے دیں عرصہ ۱۵ سال سے معمول مطب ہے

فوائد مردہ پٹھوں کو بے حد طاقت دیتا ہے اور شباب کو واپس لاتا ہے۔

## ڈاکٹر فاروقی نمبر ۱۱ کیپسول و گولیاں

ھوالشافی ریگ ماہی، دار چینی، زعفران، عقر قرحا، کباب چینی، خولنجاں ہر ایک ایک تولہ۔

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے کیپسول یا جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا لیں وقتی ضرورت کیلئے قبل از جماع ایک یا دو گولی ہمراہ دودھ استعمال کرائیں

فوائد قوت باہ کو بہت طاقت دیتا ہے قضیب کی جملہ تکالیف دور کر کے سختی پیدا کرتا ہے ہمارے ہاں خاندان میں ۵۰ سال سے آزمودہ ہے بنائیں اور فائدہ اٹھائیں۔

## بندش حیض کے لئے

ھوالشافی تیزاب گندھک ایک تولہ، نمک خوردنی ۴ تولہ، باریک کر کے تیزاب میں بھگو کر خشک کر لیں اور پیس لیں بوقت ضرورت دو رتی کیپسول میں بھر کر ہمراہ پانی دیں انشاءاللہ دس پندرہ سالہ بند حیض بھی کھل جائے گا۔

## برائے بخار

ھوالشافی آک کا دودھ ایک تولہ، مصری ۱۰ تولہ، کھرل کر کے شیشی میں

بقیہ صفحہ نمبر 111 پر

# حکیم ارشاد الحق



نام حکیم ارشاد الحق

ولدیت حکیم علی محمد

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم ارشاد الحق سراجیہ شفاء خانہ عقب غلہ منڈی رحیم یار خان ضلع رحیم یار خان۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ کے خاندان میں پیشہ طب صدیوں سے چلا آرہا ہے آپ کے دادا جان اور والد صاحب حکیم علی محمد صاحب قابل قدر طبیب تھے۔

ابتدائی تعلیم والد صاحب اور داد جان سے حاصل کی اور رحیم یار خان میں مطب شروع کیا جو تھوڑے ہی عرصہ میں مشہور ہو گیا

۱۹۷۵ میں حکیم محمد یٰسین صاحب نے صادق آباد حکیم محمد سعید صاحب کے مکان پر فری کیمپ لگایا وہاں ان سے ملاقات ہوئی تو نظریہ مفرد اعضاء کا تعارف ہوا اسی دن سے قانون مفرد اعضاء کے شیدائی ہو گئے فاضل طب و جراحت کے کورس کے لئے بہاولپور طبیہ کالج میں

داخلہ لیا ساتھ ہی ماڈل ٹاؤن بی بہاولپور میں شفاء خانہ کھولا رحیم یار خان کے شفاء خانہ میں ہفتہ میں دو دن جاتے تھے وہاں شفاء خانہ میں اپنے بھائی حکیم شفیق احمد صاحب کو تعینات کیا آج کل بہاولپور میں ہی طبابت کرتے ہیں مجربات درج ذیل ہیں...

## پرانا بخار سینے کے زخم اور کمزور جسم کا فوری علاج

**ھو الشافی** ہڑتال ورقیہ دو تولہ' کونپل برگد تازہ۔

**ترکیب تیاری و استعمال☆** دونوں کو الگ الگ باریک کر کے کڑاہی میں ہڑتال کے اوپر نیچے برگد کا کوٹا ہوا مواد رکھ رکھ کر خوب گرم کریں جب جلنے کے قریب ہو تو سرد کر کے مع راکھ اور چرخ شدہ ہڑتال نکالیں

مع راکھ اور ہڑتال باریک کر کے دو دورتی دن میں تین بار ہمراہ شربت خشخاش دیں

تپ دق 'پھیپھڑوں کے زخم مندمل کرنے کے لئے ہمراہ خشخاش اعلیٰ درجہ کی دوا ہے عضلاتی بخاروں میں مفید ہے۔

ضعف جگر کے لئے ہمراہ معجون دبید الورد کھلائیں ضعف گردگہ ہو تو شربت بذوری کے ہمراہ استعمال کرائیں۔

## برائے فالج بائیں طرف

**ھو الشافی** جائفل ۵ تولہ، فلفل دراز ۳ تولہ، قرنفل ۳ تولہ، شنگرف ۱ تولہ، بچھناک مدبر ۱ تولہ، کچلہ مدبر ۱ تولہ،

**ترکیب تیاری و استعمال**☆ سب ادویہ کو باریک کر کے ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں۔ ایک ایک گولی صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی دیں۔

افعال واثرات میں عضلاتی غدی تریاق ہے تمام عصبی و بلغمی مادوں کا ستیاناس کرتا ہے اعصابی فالج اور ریحی دردوں کا تریاق ہے۔

## برائے سنگ رہنی

**ھو الشافی** زنجبیل ۱ تولہ، انار دانہ ۲ تولہ، گیرو ۳ تولہ، ہلیلہ سیاہ ۴ تولہ، کچور دو تولہ، گوند کیکر ۳ تولہ، افیون ایک تولہ،

**ترکیب تیاری و استعمال**☆ تمام ادویہ کو ذرا سا گھی لگا کر کڑاہی میں بھون لیں ۔ ایک ماشہ دن میں تین بار ہمراہ ترش لسی یا قہوہ لونگ دار چینی دیں۔

بد ہضمی و پاخانہ کی بے قاعدگی انتریوں کے لیس اور سنگ رہنی کے لئے بھروسہ کی دوا ہے۔

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم اختر حسین شاہین



نام حکیم اختر حسین شاہین

ولدیت محمد حسین

تاریخ پیدائش 1960

تعلیم ایف ایس سی

طبی تعلیم فاضل طب والجراحت فاضل طب نبوی فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس شاہین دواخانہ نزد نرالا سویٹ ہاؤس عابد مجید روڈ مغل آباد پنج بھاٹہ راولپنڈی فون مطب 583123

## حالات زندگی و طبی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں ہی سے حاصل کی بچپن ہی سے علم طب سے لگاؤ تھا شروع میں شہر کے ایک پرائیویٹ ہسپتال میں اپنی تربیت کا آغاز کیا ہسپتال میں دس بارہ سال کام کیا بعد میں باقاعدہ طبی تعلیم کا آغاز کیا اور راولپنڈی میں باقاعدہ چار سالہ فاضل طب والجراحت کا کورس کیا میرے استادوں میں حکیم کلیم اختر مرزا صاحب حکیم ساجد حفیظ صاحب حکیم عبدا لمجید تصوری حکیم منور احمد صاحب حکیم اسمٰعیل صاحب اور دیگر استاد شامل ہیں جنہوں نے بیحد مجھے شفقت دی۔ مجربات قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کے ہی استعمال کرتا ہوں۔

# حکیم غلام رسول ملتانی



نام　حکیم غلام رسول ملتانی

تعلیم　میٹرک

تاریخ پیدائش　۱۹۵۴

عرصہ مطب　۲۰ سال

پتہ مطب　غذا سے علاج انقلابی فخریہ شمسیہ

دوا خانہ چوک پرانا اڈہ خانیوال عید گاہ روڈ ملتان۔

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی علم طب سے جنون کی حد تک شوق ہونے کی وجہ سے اسے حاصل کرنے کے لئے پہلے طبی کتب کا مطالعہ کیا مگر جب حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ کے قانون مفرد اعضاء کا علم ہوا تو سابقہ تمام کتب کو چھوڑ کر صرف قانون مفرد اعضاء کو ہی سمجھنا چاہا مگر اس کے لئے استاد کی ضرورت تھی اس مقصد کے لئے آپ نے حکیم محمد شریف صاحب سے رابطہ کیا اور مسلسل ایک سال دنیا پور حکیم محمد شریف و حکیم محمد یٰسین صاحب کے مطب پر رہ کر قانون مفرد اعضاء کی عملی تربیت حاصل کی عملی تربیت کے بعد تحریک تجدید طب کا باقاعدہ امتحان پاس بھی کیا اور سند حاصل کرنے کے بعد حکیم محمد شریف صاحب کے مشورے کے مطابق ہی ملتان میں دواخانہ بنایا اب ماشاء اللہ آپ کے بہت سے شاگرد بن چکے ہیں جو آپ

کے پاس رہ کر نظریہ مفرد اعضاء کی تربیت حاصل کرتے ہیں۔

آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## برائے قوت باہ

ھوالشافی مغز جائفل ۲ تولہ زعفران ۱ماشہ سک کیکر ۲ تولہ خراطین خشک ۱ تولہ منتی ۶ ماشہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنا کر منتی کی مدد سے گولیاں تیار کر لیں مقدار خوراک ایک ایک گولی صبح دوپہر شام پانی سے دن میں تین بار دیں شام کی خوراک ۴ بجے تک کھائیں

(۲) ھوالشافی اسطوخودوس ۱ تولہ پوست برڑ ۵ تولہ الائچی خورد ۶ ماشہ مغز کشنیز ۶ ماشہ چینی سفید سفوف ۲۴ تولہ

ترکیب تیاری تمام چیزوں کا سفوف تیار کر لیں ۳ یا ۴ ماشہ ہمراہ آبِ نیم گرم دن میں تین بار استعمال کرائیں دودھ سے بھی لے سکتے ہیں

افعال و اثرات کے لحاظ سے عضلاتی اعصابی ہے دافع دائمی نزلہ زکام درد سر اور درد اُل کے لئے بھی مفید ہے معمول مطب ہے۔

## حب فولادی

ھوالشافی کشتہ فولاد ۳ تولہ، کشتہ کچلہ ۱ تولہ، ہلیلہ سیاہ ۱۵ تولہ، لونگ ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری تمام ادویہ کو باریک پیس کر ملا لیں

مقدار خوراک حب بقدر نخود بنالیں اور دن میں تین بار ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی استعمال کریں ضعف باہ کے لئے لاجواب ہے

تعارف المبا،

## قوت باہ و ممسک

**هوالشافی** شنگرف ۱ تولہ۔ مرکی ۱ تولہ۔ قرنفل ۱ تولہ۔ اجوائن خراسانی ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** ان تمام ادویہ کا سفوف تیار کرلیں اور کیپسول بھر لیں

**مقدار خوراک** ایک کیپسول شام ۴ بجے نیم گرم دودھ سے لیں یا مندرجہ ذیل قہوہ سے دیں۔

## زعفرانی قہوہ

**هوالشافی** زعفران ۲ رتی۔ دار چینی ۱ ماشہ۔ قرنفل ۳ عدد۔ اجوائن دیسی ۱ ماشہ۔ ایک کیپشول اس قہوہ کے ساتھ استعمال کریں بارہا مجرب اور معمول مطب ہے۔

## طلاء شاہی

**هوالشافی** بیر بہوٹی ۱ تولہ۔ روغن بیضہ مرغ ۳ تولہ ۔ عقر قرحا ۳ ماشہ ۔ خراطین ۶ ماشہ۔ جونکیں ۶ ماشہ۔ روغن کنجد ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری** پہلے روغن کنجد میں بقیہ ادویہ سوائے روغن بیضہ مرغ کے ہلکی آنچ پر رکھ کر جلالیں جب جھاگ ختم ہو جائے تو آگ سے اتار کر ٹھنڈا کرلیں اور چھان لیں اور اس میں روغن بیضہ مرغ ڈال لیں بس تیار ہے معروف طریقہ سے استعمال کریں۔

**افعال و اثرات** کجی۔ لاغری۔ سستی ۔ بے حسی۔ اعصابی کمزوری کے لئے آب حیات ہے۔

# حکیم محمد انور مطیع



نام حکیم محمد انور مطیع

ولدیت حافظ اللہ دتہ

ایڈریس حکیم محمد انور مطیع اختر انقلابی دواخانہ شریف پورہ گلی نمبر ۳ ملتان

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ کے والد صاحب بھی حکمت کرتے تھے ان کو قانون مفرد اعضاء سے دلی لگاؤ تھا ان کو جب قانون مفرد اعضاء کا علم ہوا تھا تو اس دن کے بعد انہوں نے کوئی انگریزی دوا استعمال نہ کی اپنے لئے بھی اور دوسروں کے لئے بھی۔

قانون مفرد اعضاء کے فارما کو پیا کے نسخہ جات استعمال کرتے ہیں اب حکیم محمد انور مطیع صاحب بھی قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کرتے ہیں آپ نے اپنے والد صاحب اور جناب حکیم محمد ضیاؤالحق صاحب سے باقاعدہ تعلیم حاصل کی س کے بعد فاضل قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ امتحان پاس کیا اور اب اختر انقلابی دواخانہ کے نام سے مطب چلا رہے ہیں اس کے علاوہ آپ قانون مفرد اعضاء کے فارما کو پیا کے نسخہ جات اور دیگر مجرب نسخوں کو خوبصورت پیکنگ میں بند کر کے

عوام الناس کو پیش کر رہے ہیں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## حب سعالی

ھوالشافی شکر تیغال ایک تولہ گوند کیکر ایک تولہ ست ملٹھی ایک تولہ کاکڑا سنگی ایک تولہ افیون یا دھتورہ ایک ماشہ

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویہ کا سفوف تیار کر کے شہد کی مدد سے حب نخودی گولیاں تیار کریں یہ گولیاں اعصابی تحریک سے پیدا ہونے والی تمام علامات کے لئے اور خصوصی طور پر کھانسی کے لئے مفید و موثر ہے۔

## برائے قوت باہ

ھوالشافی کشتہ کچلہ ۳ تولہ جائفل ایک تولہ جلوتری ایک تولہ دار چینی ایک تولہ لونگ ایک تولہ زعفران چھ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویات کو باریک سفوف بنا کر شہد کی مدد سے حب نخود بنالیں بس تیار ہے۔ ایک تا دو گولی دن میں تین بار ہمراہ دودھ بوقت ضرورت استعمال کریں

فوائد اعصابی تحریک والوں کے لئے انتہائی مفید و موثر ہے۔

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم حاجی بشیر احمد اعوان

نام حکیم حاجی بشیر احمد اعوان

ولدیت حافظ اللہ دتہ

یڈریس حکیم حاجی بشیر احمد اعوان اختر انقلابی دواخانہ شریف پورہ مین روڈ ملتان

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ نے اپنے بھائی حکیم محمد انور مطیع سے متاثر ہو کر قانون مفرد اعضاء سیکھنا شروع کیا کتب لے کر نہایت عرق ریزی سے مطالعہ کیا اور چند سالوں میں ہی ابتدائی کتب کا مطالعہ کر لیا اور باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی آپ مطب چلانے کے ساتھ ساتھ اختر انقلابی دواخانہ کی ادویات شعبہ ترسیل کے انچارج ہیں اور انہی کی سرپرستی اور رہنمائی میں اختر انقلابی دواخانہ ترقی کی جانب کوشاں ہے آپ کامیاب حکیم ہونے کے ساتھ ساتھ کامیاب ترین سیل ایجنٹ بھی ہیں آپ نے قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے نسخوں سے بے شمار لاعلاج مریضوں کا علاج کیا ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## مقوی اعصاب

ہوالشافی زیرہ سفید کشنیز مقشر خشخاش تخم تربوز مقشر تخم خربوزہ تخم خیارین مقشر چینی۔

ترکیب تیاری و استعمال سب چیزیں ہم وزن لے کر سفوف بنالیں۔ بس تیار ہے ایک تا تین تولہ ہمراہ شیر گاؤ نیم گرم

افعال واثرات اعصابی عضلاتی مقوی ہے جگر گردوں اور مثانہ کی سوزش ذکاوت حس اور پیشاب کی جلن کے لئے بے حد مفید ہے اس کے علاوہ جسم میں صالح رطوبات بھی پیدا کرتا ہے

## تریاق دمہ

ہوالشافی تیزپات بالچھڑ جائفل خوب کلاں دراونج عقرقرحا لونگ شنگرف دارچینی ہم وزن شہد سہ چند اودیہ

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویہ کا سفوف بنا کر شہد میں ملا کر معجون بنالیں۔

**نوٹ** شنگرف کو علیحدہ ایک گھنٹہ کھرل کر کے ملائیں

مقدار خوراک ایک تا دو ماشہ ہمراہ قہوہ استعمال کرائیں

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم و ڈاکٹر اسد اللہ ڈار



نام حکیم و ڈاکٹر اسد اللہ ڈار ماہر علاج بالغذا

ولدیت حکیم محمد عبداللہ ڈار

تعلیم قابلیت D.H.M.S. D.E.M.S

D.i.M.S D.F.F.N D.S.O.L.S

D.A.C R.M.P

وائس پرنسپل انٹر نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف نیوٹریشن اینڈ نیچرو پیتھی میڈیسن لاہور

ایڈریس علاج بالغذا اسنٹر گلی نمبر 46 ایس بلال پارک چاہ میراں لاہور

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میں آٹھویں جماعت کا طالب علم تھا گرمیوں کی چھٹیاں گزارنے کے لئے گوجرانوالہ گیا ہوا تھا وہاں میرے ایک عزیز برادر حکیم محمد حارث الحراث کے پاس ایک مریض آیا جس کی ٹانگ پر زخم تھے اور ان سے پیپ آرہی تھی اس نے بتایا کہ ڈاکٹروں نے اسے لاعلاج قرار دیا ہے اور آپ کی ٹانگ کاٹ دی جائے گی تاکہ باقی جسم میں پیپ نہ پڑ جائے مریض نے کہا کہ میں ٹانگ کٹوانا نہیں چاہتا حکیم صاحب نے اسے حوصلہ دیا اور کہا کہ آپ کو ٹانگ کٹوانے کی کوئی ضرورت نہیں ہے حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ کے نظریہ مفرد اعضاء کے

تحت کوئی بھی مرض لاعلاج نہیں ہے حکیم صاحب نے نظریہ مفرد اعضاء کے تحت ان کا علاج شروع کیا اور چند ہی دنوں میں مریض بالکل ٹھیک ہو گیا اسوقت میرے دل میں یہ تڑپ پیدا ہوئی کہ یہ انقلابی طریقہ علاج ضرور سیکھنا ہے

سکول اور کالج کی تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد طبی تعلیم کا باقاعدہ آغاز کیا اور حکیم حارث الحراث کی نگرانی میں کام شروع کیا اور انہوں نے اچھی طرح نظریہ ذہن نشین کرایا پھر میں نے حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ کی تمام کتب کا تفصیلی مطالعہ کیا اور اس کے بعد زبدۃ الحکما حکیم محمد یٰسین دنیاپوری کی تمام کتب کا مطالعہ کیا اور ماہنامہ قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ ممبر بن گیا اس کے بعد ہومیو پیتھک 'الیکٹرو ہومیو پیتھک 'اسلامک میڈیکل سائنس 'علاج بالغذا اور آکو پنکچر میں ڈپلومہ حاصل کیا۔

## حلوہ مقوی

ھو الشافی ڈیڑھ کلو عمدہ گاجریں لیں اندر سے گٹھلی نکال دیں اور کدو کش کر لیں اسے ایک کلو دودھ میں پکائیں جب اچھی طرح گل جائیں اور دودھ خشک ہو جائے تو اس میں ڈیڑھ پاؤ دیسی گھی ڈال دیں اور مزید پکائیں تاکہ رنگ سرخ ہو جائے پھر اس میں آدھ کلو مصری ڈال دیں اور اچھی طرح حل کر لیں اس کے بعد بادام شیریں پانچ تولہ مغز اخروٹ دو تولہ مغز چلغوزہ دو تولہ مغز ناریل پانچ تولہ مغز پستہ دو تولہ مغز چرونجی پانچ تولہ۔ ان سب کوٹ کر ڈال دیں

**فوائد** جسم میں صالح رطوبات پیدا کرتا ہے اور مقوی بدن ہے۔

# طبیب حاذق حکیم حافظ محمد جمیل خان پانی پتیؒ

تحریر حکیم اشرف جمیل ممتاز گولڈ میڈلسٹ جوہر آباد

حافظ حکیم محمد جمیل خان پانی پتیؒ ایک طبی علمی دینی گھرانے حکیم بدر السلام خان کے ہاں پانی پت میں ۱۹۰۹ء میں پیدا ہوئے مدرسہ دار العلوم دیوبند میں اپنے بھائی مولانا خلیل الرحمٰن پانی پتی کے ہمراہ حفظ قرآن شریف کے علاوہ مکمل دینی تعلیم کے حصول میں کوشاں رہے دنیاوی تعلیم کے لئے پانی پت میں اسلامیہ سکول میں داخلہ لیا جب کہ طبی تعلیم طبیب حاذق گجرات کالج انڈیا سے حاصل کی اور ڈپلومہ طبیب حاذق لیا فوجی تربیت ۱۹۳۱ میں حاصل کی اور گورنمنٹ آف برطانیہ میں ملازمت اختیار کی حصول علم کی تشنگی تھی کہ نگر نگر گھومے علمائے اکرام بزرگان دین سے ملنے کے شوق میں کعبہ اللہ مدینہ منورہ گئے اور شام عراق بغداد مصر اور دیگر کئی افریقی ممالک میں گئے زندگی میں ۱۶ حج بیت اللہ کی سعادت حاصل کی آپ اپنی زندگی کا بچپن میں درپیش آنے والا واقعہ سناتے ہوئے ایک بار فرمانے لگے کہ میں اور میرے چھوٹے بھائی حکیم مولانا خلیل الرحمٰن خان پانی پتی اپنے والد کے ہمراہ بازار کھڑے تھے کہ سائیں توکل کے مزار کے گدی نشین اور خلیفہ پیر میاں جگوٹی شریف تشریف لائے ایک لڈو میرے بھائی خلیل الرحمٰن کو کھانے کی ہدایت کی اور دو لڈو مجھے کھلائے اور دعا کی کہ اے اللہ اس فقیر کی دعا سن لے اور خلیل الرحمٰن کو دین و دنیا کے علم سے

سر فراز فرما اور محمد جمیل خان کو قلندر بنا دے اس بزرگ کے کے فرمان کے مطابق تیس سال بعد جو حالات میرے سامنے آئے وہ ایسے تھے جو پیر بگوئی شریف نے فرمائے تھے کہ ان کے چھوٹے بھائی واقعی ہی عالم دین بنے جنہوں نے حضرت مولانا سعید محمد حسین مدنیؒ اور حضرت مولانا آزادؒ جیسے بزرگوں کی صحبت اختیار کر کے دین و دنیا کے علم سمیٹنے میں اور دینی علم کی شمع روشن رکھنے میں کسی طور کمی نہیں کی وہ آج بھی اپنے دینی و روحانی علم کے فروغ میں تن و دھن کے ساتھ مال و زر خرچ کرنے کی بھی پرواہ نہیں کرتے جب کہ میرے والد انتہائی درویش صفت ہونے کے ساتھ ساتھ اللہ کے بندوں کی خدمت کے لئے رات دن مصروف رہتے تھے ۔

بدن کے علم کی واقفیت مجھے ہر وقت بے چین رکھتی تھے جس کی وجہ سے میں دس سال کی عمر میں حکیم مولانا عبد السلام خان اپنے دادا جان سے تمام دھاتوں ہجریات کے کشتہ جات جڑی بوٹیوں سے تیار کرنے سیکھ لئے بلکہ ان کے فوائد خواص مقدار خوراک تریاق بدل از بر کر لئے بعدہٗ والد صاحب کے ساتھ دواخانہ جمیل الصحت کوٹ دیوا سنگھ سرگودھا میں ۱۵ سال تک میں اور عبد اللہ جمیل خان نے عملی طبی تربیت حاصل کی پھر داد حکیم عبد السلام خان اور حکیم محمد جمیل خان سرگودھا سنٹرل طبیہ کالج سرگودھا میں بطور پروفیسر حکیم تعینات تھے کالج کے پرنسپل حکیم علی محمد اجمل خان دہلوی جو فن طب میں بہت ماہرانہ خدمات سرانجام دے چکے ہیں ان کی کتاب سلک الدرر یعنی موتیوں کی لڑی کے مصنف بھی تھے بعد میں مجھے ابا جان نے طبی تعلیم کے حصول کے لئے ان

کی شاگردی میں دیدیا جو کہ بہت ہی شفیق استاد تھے

انہوں نے کامیاب نسخے بمعہ مزاج مجھے ازبر کرادئے جن کے طفیل میں آج بھی لوگوں کی خدمت میں مصروف ہوں ان کے قیمتی نسخوں سے ہی آج نوے فیصد شفاء یابی ممکن ہے۔

حکیم علی محمد کے بیٹے اور پوتے ڈاکٹر نادر اعوان اب جوہر آباد ضلع خوشاب میں خدمات انجام دے رہے ہیں طبیب حاذق حکیم حافظ محمد جمیل خان علم البدن کو علم دین پر فوقیت دیتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ انسان اگر صحت مند اور تندرست ہے تب ہی انسان دین و دنیا صدقہ عبادت صبر و قناعت جیسے اعمال سر انجام دے کر اللہ تعالی کا بندہ بن سکتا ہے۔

آپ حضرت علامہ اقبال حکیم الامت کے کلام کے شیدائی تھے اور ان کے روحانی علم سے بے حد متاثر تھے اکثر علامہ صاحب کا یہ شعر پڑھتے تھے۔

اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغ زندگی

تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن اپنا تو بن

کہا کرتے تھے کہ انسان اگر اپنے آپ کو پہچان لے تو اسے رب کائینات کو جاننے میں دشواری نہیں پیش آتی اسی طرح ذکر خفی کے کرنے کی اکثر تاکید فرماتے تھے کہ اللہ تعالی کا ذکر کثرت سے کرنے سے رب کریم کی پہچان کے علاوہ صحیح انسان بنتا جھوٹ دغا فریب مکاری حسد بغض اللہ تعالی کی مخلوق سے نفرت بدکاری لالچ جیسے جان لیوا بیماریوں سے نجات پا کر انسان دنیا و آخرت سنوارنے بندوں کی خدمت کرنے میں مصروف ہو جاتا ہے۔

حکیم الامت علامہ اقبالؒ کے علم کو ہندوں خصوصاً مسلم کی دنیاو آخرت سنوارنے پوری دنیامیں انسان کوبلند مقام کے حصول کاذریعہ سمجھتے تھے حضرت مولانارومیؒ کا فارسی شعرذکر خداوندی کی فضیلت بیان کرتے وقت پڑھتے تھے

نمی دانم حلال ادو حرامے او۔دمے بے یاد بودن حرامے او

ترجمہ میں نہیں جانتاکہ حرام کیاہےاور حلال کیا ہے جو سانس یار کی یاد سے خالی گیاوہ حرام ہے۔

جب رات کاسناٹا چھاجاتا لوگ اور گھر کے سب افراد نیند کی آغوش میں لوریاں لینے لگتے تو یہ درویش تنہائی میں ذکر خداوندی میں مشغول ہو جاتے۔ آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## حریرہ برہمی بوٹی

ھو الشافی آب برہمی بوٹی تازہ ایک پاؤ دودھ دس کلو میں کھویا بنالیں بعد میں مغزبادام ایک کلو پستہ ادھ کلو چینی اڈھائی کلو شامل کر کے حلوہ بنالیں ۵۰ گرام تا ۱۰۰ گرام صبح و شام استعمال کریں

## مصفی خون

ھو الشافی ہزار دانی بوٹی ستیاناسی بوٹی کاپانی ایک ایک کلو لے کر سفوف برہمی بوٹی میں جذب کریں دو تا تین گرام سفوف صبح کھانے سے پھوڑے پھنسیوں خرابی خون گڑھ وغیرہ کے لئے مفید ہے ان تینوں دواؤں کا شربت بھی بنایا جاسکتا ہے۔ مزاج خشک سرد ہے

# یاقوتی جمیل

ہو الشافی یاقوت ۱۰۰ گرام سم الفار سفید ایک تولہ پارہ مصفی ایک تولہ رسکپور دار چکنا نیلا توتیا شنگرف ہڑتال ورقیہ منسل ہر ایک ایک تولہ لے کر مثل غبار کر لیں بعد میں ایک کلو موم دیسی گرم کر کے سفوف مزکورہ اس تیز گرم موم میں ملائیں ۵ منٹ تک آگ پر بڑے برتن میں تمام دوائیں ابلنے دیں بعد میں نیچے اتار کر برفی کی طرح ٹھنڈا ہونے دیں اس دوران گھوٹتے رہیں جب تما اشیاء یک جان ہو جائیں تو مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

فوائد خرابی خون کارنکل پھوڑے پھنسیوں کی مجرب دوا ہے ایک گولی روزانہ امساک اور طاقت کے لئے لاثانی تحفہ ہے۔

# اکسیر آتشک و گنٹھیا

ہو الشافی عشبہ و چوب چینی ہم وزن لے کر ایک ماشہ صبح و شام استعمال کریں مزاج گرم تر ہے

# حب مقوی

ہو الشافی سلاجیت خالص ایک پاؤ رب لزراقی ایک پاؤ باہم ملا کر نخودی گولیاں بنالیں ایک ایک گولی دن میں تین بار دیں ہمراہ تازہ پانی۔

فوائد ناطاقتی کمزوری اور امساک کے لئے چار یوم سے تین ماہ ہمراہ دوودھ گھی کھلاتے رہیں جریان ہمیشہ کے لئے ختم ہو جاتا ہے۔

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم اشرف جمیل ممتاز

(نائب صدر تحریک تجدید طب حلقہ خوشاب)



نام حکیم اشرف جمیل ممتاز

ولدیت حکیم محمد جمیل خان پانی پتی

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضا فاضل طب و جراحت

ایڈریس دواخانہ جمیل الصحت بلاک نمبر ۳ جوہر آباد ضلع خوشاب

طبی شوق اور لگن اور خاندانی فن کی وجہ سے آپ نے ابتدائی تعلیم دس سال ہی کی عمر سے اپنے دادا حکیم عبد السلام خان سے حاصل کی اور آپ اپنے والد جناب حکیم محمد جمیل خان کے سرگودھا کے مطب دواخانہ جمیل الصحت پر عملی طبّی تعلیم حاصل کرتے رہے ۱۹۶۱ میں حکیم مولوی عبدالرسول کے شاگرد خاص مولانا حکیم عبد الغفور کے مدرسہ سے طبّی تعلیم حاصل کر کے سند فراغت حاصل کی آپ نے فن طب میں غیر معمولی جدو جہد اور والہانہ لگاؤ سے سینکڑوں ماہرین فن ارباب علم اساتذہ جن میں نیشنل کونسل طب کے صدر اور استاد فن حکیم نیر واسطی صاحب مقیم لاہور شفاالہند عالیجناب مولوی حکیم علی محمد خان صاحب اجمل دہلوی حکیم مولانا حضرت خلیل الرحمٰن خان پانی پتی سرگودھا کے مشہور و معروف طبیب

حاذق حکیم شیر محمد صاحب خوشاب کے نامور طبیب المعالج نذر حسین قریشی صاحب ماہر نظریہ مفرد اعضا حکیم نور محمد چوہان دوا خانہ نور الصحت لاہور جناب حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب صادق دواخانہ منڈی بہاؤلدین چوہدری برکت علی صاحب الیاس دوا خانہ سیٹلائیٹ ٹاؤن سرگودھا حکیم شریف مرحوم صاحب اور حکیم محمد یٰسین صاحب یٰسین دواخانہ دنیاپور ضلع لودھراں سے استفادہ و نیاز حاصل کی اب جوہر آباد میں نظریہ مفرد اعضا کے تحت عوام الناس کی شب و روز خدمت میں مصروف ہیں۔

خدائے بزرگ برتر جو صحت و شفا کا مالک ہے دعا ہے کہ حکیم صاحب کی طبّی کوششیں قبول فرمائے اور ملک و قوم کے مرجھائے ہوئے دلوں کو شگفتگی و تازگی عطا فرمائے آپ محقق زماں موجد نظریہ مفرد اعضا کی علمی طبّی اور پوری دنیا میں تہلکہ مچا دینے والی تحقیقات سے بیحد متاثر ہیں اور ان کے حفظ صحت و علاج سے بہتر ہے کے مفید اصول کو اپنائے ہوئے ہیں حکیم اشرف جمیل صاحب کا قول ہے کہ " تحفظ تعمیر سے آسان ہے" اور حفظ و بقا صحت اس سے بدرجہا سہل اور بہتر ہے کہ مرض پیدا ہونے پر اس کے ازالہ کیا جائے جب کہ قانون مفرد اعضا انسان کو مستقبل میں آنے والے خطرات سے آگاہ کرتا ہے اور مناسب پرہیز اور موافق غذا کی تلقین کرتا ہے

## مفید و مجرب خاندانی نسخہ جات

تیس سال سے فن طب سے منسلک رہتے ہوئے آپ دواخانہ کے صدری مفید مجرب نسخہ جات عوام الناس کی خدمت کے لیے ہدیہ قارئین فرمادیے ہیں

## معجون جلال وجمال (عضلاتی غدی)

ھوالشافی مشک نافہ ۳ ماشہ۔ عنبر اشہب ۶ ماشہ۔ زعفران۔ کبابہ۔ بزر البنج۔ بالچھڑ۔ عود خام۔ دار چینی۔ قرنفل۔ جلوتری۔ مصطگی رومی۔ جوزبوا۔ مایہ شتر اعرابی۔ ثعلب مصری۔ ریگ ماہی۔ روبیاں۔ خراطین۔ حرمل۔ خولنجاں۔ حب اتمیس دماغ۔ نر کنجشک۔ جندبید ستر ہر ایک اڑھائی تولہ شہد خالص ۶ تولہ ملا کر حسب دستور معجون بنالیں۔

فوائد یہ معجون قلب و عضلات کو طاقت دیکر جوان رکھنے والی قوتوں کو بحال رکھتی ہے قوت باہ اور سرعت انزال جریان کے مایوس بے حس مریض اس کے حیرت انگیز اثرات سے انکار نہیں کرسکتے سرمایہ حیات کو بے دردی سے استعمال کرنے والے مفلس زدوں کو اس سے کروڑ پتی بنایا جاسکتا ہے اس کا استعمال سرمایہ حیات (عطر ویزح) جریان سرعت انزال وغیرہ کے حملوں سے محفوظ کردیتا ہے شدت کا انتشار پیدا کرتا ہے اور امساک کے لیے تو مخصوص چیز ہے عورتوں کے پستانوں کا مرجھا جانا بانجھ پن لیکوریا جنسی بے رغبتی اور درد کمر کے لیے بھی بیحد مفید ہے۔

مقدار خوراک تین ماشہ صبح نہار منہ ہمراہ نیم گرم دودھ

## موج شباب (عضلاتی غدی)

ھوالشافی حرمل ایک پاؤ کچلہ ایک پاؤ عرق اجوائن دیسی ۳ کلو میں کچل کر تین یوم تک بھگو دیں پریشر ککر میں دونوں اشیاء ڈال کر ہر سہ ادویہ کو گلا کر رب کچلہ تیار کریں بعد سلاجیت مصفّٰی ۵ تولہ رب کچلہ ۱۰ تولہ کشتہ بیضہ مرغ ۵ تولہ زعفران ایک تولہ جائفل ایک تولہ شامل کر کے گولیاں بقدر چنا بنالیں اعضائے رئیسہ کی کمزوری دور کرتا ہے مجلوق اور گئے گزرے افراد کے لئے خاص تحفہ ہے

اعصابی علامات نزلہ زکام کمزوری بلغم کھانسی سن بھری بائیں طرف کے فالج اور اعصابی دمہ میں لاجواب ہے۔

مقدار خوراک ایک تا دو گولی دن میں چار بار دیں

**نوٹ** جنسی کمزوریوں کا علاج کرتے وقت معالج کو مریض کے جسم میں تین انسانی زہروں کی موجودگی کا ضرور خیال رکھنا چاہیے مثلاً آتشک بواسیر اور سوزاک ان علامات کو مدنظر رکھتے ہوئے خوب غور خوض سے مریض کا قارورہ و نبض دیکھ کر اور غذا و ماحول و علامات کو تطبیق دے کر صحیح مرض تلاش کرنا چاہیئے خصوصاً بخار قبض نزلہ زکام دبلا پن موتیا پیچش کمی بھوک وغیرہ ورنہ بڑی بڑی مفید ادیہ کا نتیجہ صفر نکلتا

# خارش کا تین روزہ علاج

ہوالشافی نیلا تھوتھا تین ماشہ سرخ مرچ ۱۰ عدد گندھک آملہ سار ۳ ماشہ سندھر تین ماشہ مثل ۳ ماشہ تیل تارامیرا ایک پاؤ

ترکیب تیاری و استعمال ہلکی آنچ پر تل گرم کریں اور ثابت سرخ مرچ شامل کر کے بریاں کریں تیل چھاننے کے بعد باقی باریک شدہ ادویات کو خوب ملا کر محفوظ کرلیں تمام جسم پر مالش کر کے ایک گھنٹہ دھوپ میں بیٹھ کر نہالیں انشاء اللہ تعالیٰ پہلے روز ہی سے خارش میں آفاقہ شروع ہو جائے گا۔

**نوٹ** معمولی جلن سے گھبرانا نہیں چاہئے روغن مذکورہ بالا میں رال سفید ۵ تولہ گندھک آملہ سار اڑھائی تولہ موم دیسی ۵ تولہ شامل کرکے مرہم بنالیں ۔

مزاج عضلاتی غدی مرہم ہے

فوائد ناسور زخم کار بنکل آتشک اور پھوڑے پھنسیوں میں بھی آرام دیتا ہے پرانے زخموں میں بھی مفید ہے

xxxxxxxxxxxxxxxxx

# انجم اشرف ممتاز

زوجہ حکیم اشرف جمیل ممتاز

آپ نے طبی تعلیم حکیم اشرف جمیل کے دادا حکیم عبد السلام خان سے حاصل کی حکیم اشرف جمیل کی والدہ محترمہ بلقیس خانم سے عملی تربیت حاصل کی اب آپ امراض نسواں کے علاج میں ماہر مانی جاتی ہیں بچوں کے علاج میں ید طولیٰ رکھتی ہیں۔

قانون مفرد اعضاء کی تعلیم اپنے خاوند حکیم اشرف جمیل سے حاصل کی اور خوشاب کے حلقہ سے فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا۔چونکہ باپردہ خاتون ہیں اس لئے گھر پر ہی علاج معالجہ کرتی ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## اکسیر نسواں

**ھو الشافی** سقمونیا ایک تولہ' ریوند عصارہ ایک تولہ' مصبر ۳ ماشہ منقیٰ اڑھائی تولہ۔

**ترکیب تیاری و استعمال**☆ حب بقدر نخود بنالیں افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے۔

**فوائد** ورم رحم' عسر الطمث 'درد رحم' لیکوریا' غدی قبض' اور ورم جسم

نفاذ الہاء

کے لئے بے حد مفید ہے مصفی خون اور صفراوی دردوں کے لئے اعلیٰ درجہ

کی دوا ہے۔

## اکسیر اطفال

**ھو الشافی** نیلا توتیا ایک تولہ مغز کرنجوہ ۲ تولہ گیرو ۱۰ تولہ راکھ

ژرگٹ ایک عدد

**ترکیب تیاری و استعمال** ☆ نیلا توتیا کو پھٹکڑی کی طرح بریاں

کریں پھر باقی اشیاء ملا کر باریک کر لیں حب بقدر نخود بنالیں افعال واثرات

میں عضلاتی اعصابی ہے۔

**فوائد** ہرے پیلے دست کھانسی نزلہ زکام بخار مزمن اور بچوں کے سوکڑا

میں بے حد مفید ہے بچوں کا وزن پہلے مہینے ہی بڑھنا شروع ہو جاتا ہے۔

## عورت رسائن

**ھو الشافی** سہاگہ بریان ایک تولہ' ہینگ بریاں ایک تولہ'

نمک سیاہ ایک تولہ' مصبر ایک تولہ' سوڈا خوردنی ایک تولہ'

**ترکیب تیاری و استعمال** ☆ تمام اشیاء کو باریک کر کے حب

بقدر نخود بنالیں افعال واثرات میں غدی عضلاتی ہے۔ گیس' قبض' ورم

رحم' درد پیٹ' اٹھراہ' استرخار رحم' چہرے کے سیاہ دھبے' چھایاں'

عسر الطمث وغیرہ نسوانی تکالیف کے لئے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

# حکیم رانا افتخار احمد



نام حکیم رانا افتخار احمد

ولدیت چوہدری شمس الدین

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم رانا افتخار احمد ظفروال ضلع نارووال

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ نے میٹرک پاس کرنے کے بعد ڈسٹرکٹ ہیڈ کوارٹر ہسپتال فیصل آباد سے ڈسپنسر کی سند حاصل کی اسی دوران استاد حکیم نور محمد ہیروی اور حکیم غلام علی صاحب سے ملاقات ہوئی انہوں نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا انہی کی وساطت سے حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ سے ملاقات ہوئی صابر صاحب سے سند ممبری حاصل کی اور ان کی کتب لے کر مطالعہ کیا ۱۹۶۵ میں طبی بورڈ سے رجسٹریشن کرائی بعد ازاں حکیم محمد شریف صاحب و حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتب کا مطالعہ کیا۔

اب آپ کو قانون مفرد اعضاء میں اس قدر مہارت حاصل ہو چکی ہے کہ آپ نے ایک کتاب (شمس التشخیص و العلاج) بمطابق قانون مفرد اعضاء بھی لکھی ہے جس میں آپ کی تیس سالہ زندگی کے تجربات

دنسخہ جات دئے گئے ہیں ۱۹۸۵ سے مستقل رہائش ظفروال ضلع نارووال
میں ہے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں ۔

## گیس دور سفوف

ھوالشافی ازراقی مدبر لونگ بسفائج ہلیلہ سیاہ برگ سداب
ہلیلہ کابلی سوئے ہر ایک ۱۰ گرام' نمک سیاہ نوشادر پھٹکری ہر ایک ۵۰
گرام

ترکیب تیاری و استعمال بدستور سفوف بنالیں ایک تا دو
گرام دن میں دو تین بار دیں۔

افعال واثرات میں غدی عضلاتی ہے عضلاتی اعصابی گیس ٹربل کے
لئے بہترین اکسیر ہے پہلے ہی دن شفاء ہو جائے گی اور گیس کی وجہ سے
پیٹ درد نہ ہو گا ایک ماہ کے مسلسل استعمال سے درد گیس سے مکمل نجات
مل جائے گی۔

## اعصابی کھانسی کے لئے

ھوالشافی ہلیلہ سیاہ بریاں کاکڑا سنگی ہر ایک ۸ تولہ دار چینی
۳ تولہ کلونجی ۲ تولہ خنظل بغیر تخم کچلہ بریاں گھی والا ہر ایک ایک تولہ
ترکیب تیاری و استعمال معروف طریقہ سے سفوف بنالیں۔
ایک تا دو ماشہ دن میں تین بار ہمراہ تازہ پانی دیں۔

افعال واثرات میں عضلاتی غدی ہے اعصابی کھانسی اور اعصابی دمہ کے مریضوں کے لئے بے حد مفید ہے۔

## حب اذراقی جدید

ھوالشافی کچلہ مدبر ۵۰ گرام کندر غاریقون تج دار چینی لونگ عقر قرحا سنڈھ جدوار خطائی زراوند مدحرج جائفل جلوتری خردل مگھاں مرچ سیاہ جڑپان گوگل ہر ایک دس گرام

ترکیب تیاری و استعمال چار رتی کی گولیاں بنالیں ایک ایک گولی ہمراہ دودھ دن میں تین بار دیں بفضل تعالیٰ شفاء ہو گی۔

## اکسیر ہڑتالی

ھوالشافی ہڑتال ورقیہ ۱۰ گرام گندھک آملہ سار ۳۰ گرام سوڈا خوردنی ۴۰ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال مانند سرمہ پیس لیں بس تیار ہے ۲۵۰ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام ہمراہ دودھ یا تازہ پانی۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی اکسیر ہے پرانے بخاروں میں بے حد مفید ہے مصفی خون ہے اس کے استعمال سے ہچکی کا آنا بھی بند ہو جاتا ہے

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم سید اختر علی شاہ بخاری

## فاضل قانون مفرد اعضاء اینڈ فاضل الطب والجراحت



نام حکیم سید اختر علی شاہ بخاری

ولدیت حکیم سید عظمت علی شاہ بخاری

ایڈریس دواخانہ حکیم سید عظمت علی شاہ بخاری بازار ں کلاں پنڈ دادن خان

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ نے بچپن ہی سے مذہب اسلامی کے ماحول میں پرورش پائی میٹرک کے بعد باقاعدہ فن طب سے منسلک ہو گئے اپنے والد حکیم سید عظمت علی شاہ بخاری رجسٹرڈ طبیب حاذق جو پورے ضلع جہلم میں (طاقت کی مشہور دوائی والے) کے تعارف سے پہچانے جاتے تھے سے طبّی تعلیم حاصل کرنے میں مصروف ہو گئے آپ کے والد اپنے علاقے میں بے اولاد جوڑوں کے ماہر مانے جاتے تھے جن سے سینکڑوں لوگ فیض یاب ہوئے نیز حکیم صاحب غریبوں کا علاج مفت کرتے تھے گویا مرحوم زندہ دل انسان تھے جس دن آپ نے اس فانی دنیا سے پردہ فرمایا اس دن کوئی ہی آنکھ ہو گی جو نم نہ ہوئی ہو چاروں طرف اداسی کے بادل چھائے ہوئے تھے کئی روز تک ان کے علاقے میں ان کی وفات کا تزکرہ ہوتا رہا اور سارا شہر سوگوار رہا حکیم سید اختر علی شاہ اپنے حلقہ طب میں ایک سچے ہمدرد کھرے اور

بیباک انسان تھے منافقت اور جھوٹ سے ہمیشہ پرہیز کرتے تھے دوستوں کے دوست تھے اور ہر محفل کی جان تھے دوسروں کے دل میں گھر کر لینے کی خوبی ہی آپ کو دوسروں سے ممتاز بناتی ہے آپ نے طبی تعلیم راولپنڈی طبیہ کالج راولپنڈی سے جناب حکیم پروفیسر محمد یعقوب قریشی پرنسپل مزکورہ کالج کی زیر نگرانی حاصل کی قانون مفرد اعضاء کی تعلیم حکیم اشرف جمیل ممتاز جوہر آباد سے حاصل کی آپ نے قانون مفرد اعضاء کی تمام کتب کا مطالعہ کیا اور قانون مفرد اعضاء کی افادیت کے پیش نظر ان کی ترویج ترقی کے لیے آپ نے علاقے میں بھرپور تعاون اور خدمات سرانجام دیں آپ تحصیل پنڈدادن خان ٹی بی ایسوسی ایشن کے سینئر وائس صدر ہیں انجمن رفاہ عامہ کے سیکرٹری نشرواشاعت اور تحریک تکمیل پاکستان پنڈدادن خان کے کنوینز ہیں جذبہ خدمت انسانی کے تحت آپ نے بھی غریبوں کا مفت علاج کرنے کا تہیہ کیا ہوا ہے آپ پی کیو آر پولیس فورس کے اعزازی انسپکٹر کمپنی کمانڈر بھی ہیں

آپ کا قول ہے محتاج مریض اور نادار لوگوں کو کسی ذاتی مفاد کی خاطر صدیوں کے کسی بھی وسیع طبی علم کی افادیت سے محروم رکھنا انسانیت کے خلاف ناقابل معافی جرم ہے اور کسی نادار مریض کی دوا صرف اس لیے روک دینا کہ وہ خرچ برداشت نہیں کر سکتا اس کی قیمتی دوا بھی روک دینا قتل جیسا گھناؤنا جرم ہے

آپ کے مفید و مجرب نسخہ جات

**ھوالشافی** لونگ ۲ عدد۔ ثابت مرچ ۲ عدد۔ نمک ۶ ماشہ۔ دار چینی ۱ ماشہ۔ پانی ڈیڑھ پاؤ میں جوش دیں دو تا چار چمچ بچہ کو ہر دس منٹ بعد دیتے جائیں آرام آنے پر وقفہ بڑھاتے جائیں

**فوائد** بچوں کے دست ہیضہ ڈبہ اطفال نمونیہ پانی کی کمزوری پیاس لگنا میں بہت مفید ہے۔

## برائے تپدق وسل

**ہوالشافی** جڑ کیلا دو حصے۔ گیرو ایک حصہ۔ ملٹھی ایک حصہ۔

**مقدار خوراک** ۳ ماشہ دن میں تین بار

**فوائد** تپدق سل بلغمی کھانسی خون کی آمد خواہ کیسی ہی ہو کے لیے مجرب ہے۔

## برائے بخار، کھانسی شوگر

**ہوالشافی** مغز کرنجوہ، شب یمانی، آملہ مقشر ہموزن

**مقدار خوراک** ۲ ماشہ دن میں تین بار،

**نوٹ** نمونیا اور دردوں کے مریضوں کو نہ دیں،

یقیہ مجربات حکیم غلام محی الدین صفحہ 238 سے آگے

بول میں نہائت مفید ہے

**اعصابی غدی اکسیر** ہوالشافی حجر الیہود ایک تولہ، نوشادر ایک تولہ، الائچی خورد ایک تولہ، کہربا شمعی ایک تولہ، چینی چار تولہ۔

ترکیب تیاری تمام ادویہ کا باریک سفوف تیار کر لیں مقدار خوراک دو سے تین ماشہ دن میں دو بار ہمراہ پانی

افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے یہ دوا صفراء کی زیادتی کو ختم کر دیتی ہے مقوی اعصاب اور مولد رطوبات دبلا پن اور دماغی کمزوری میں نہائت مفید ہے۔

---

# حکیم سلطان احمد

| | |
|---|---|
| نام | حکیم سلطان احمدؒ |
| ولدیت | عاشق علی |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| مقام مطب | صابر دواخانہ نسیم کالونی جوہر آباد |
| ایڈریس | حکیم سلطان احمد نیو لاری اڈہ جوہر آباد ضلع خوشاب |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ایف اے کرنے کے بعد جوہر آباد میں جناب ڈاکٹر رفاقت سلطان کے پاس بطور ڈسپنسر تین سال تک خدمات انجام دیں آپ درد گردہ اور سنگ گردہ کے مریض تھے جس کے علاج کیلئے آپ نے حکیم اشرف جمیل صاحب سے رابطہ کیا انہوں نے دافع درد ادویات دینے کی بجائے درد کو نہ روکنے کا فیصلہ کیا اور بتایا کہ درد رکنے کے سبب پتھری بھی اندر رک جاتی ہے اور قوت مدبرہ بدن کام چھوڑ دیتی ہے آپ نے گرم تر اغذیہ ادویہ استعمال کرائیں جس سے نہ صرف پتھریاں خارج ہو گئیں بلکہ کافی مقدار میں سرخ رنگ کی ریت بھی خارج ہوئی صحت یاب ہونے کے بعد آپ نے حکیم اشرف جمیل ممتاز صاحب سے اس عظیم فن کو سیکھنے کا فیصلہ کیا

حکیم اشرف جمیل صاحب نے آپ کا استاذی جناب حکیم نذر حسین قریشی صاحب آف خوشاب کے پاس داخل کرادیا آپ نے نمایاں کامیابی سے قانون مفرد اعضاء کا کورس پاس کیا۔

اب اپنے محسن جناب محترم مجدد طب حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی سے والہانہ قلبی لگاؤ کی وجہ سے اپنے مطب کا نام بھی صابر دواخانہ رکھا اسی صابر دواخانہ میں دن رات خدمت خلق میں مصروف ہیں فاضل طب و جراحت کے کورس کے لئے راولپنڈی میں داخلہ لیا ہوا ہے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## اکسیر سیم سیاہ عضلاتی اعصابی اکسیر

ھوالشافی سم الفار سفید ایک تولہ برادہ کشتہ چاندی ایک تولہ

ترکیب تیاری و استعمال بطریق معروف جوہر اڑائیں ایک تا دو چاول ہمراہ بالائی یا مکھن دیں

فوائد بے شمار فوائد کی حامل ہے شوگر دمہ رطوبتی امراض کی خون اور جریان کو ختم کرتا ہے۔

## اکسیر زنجفر خاص (عضلاتی غدی اکسیر

ھوالشافی شنگرف رومی ایک تولہ زنجبیل ۱۰ تولہ

ترکیب تیاری و استعمال شنگرف کو ایک گھنٹہ کھرل کر کے

زنجبیل کا سفوف ملا کر کھرل کریں دو تا چار چاول

مقوی عضلات ہے حرارت غریزی کی پیدائش بڑھاتی ہے مانع اسہال ہے نمونیا محرقہ کثرت بول سنگ رہنی جزام خارش تر بلغمی کھانسی میں بے حد مفید ہے۔

## اکسیر زرنیخ (غدی اعصابی اکسیر)

ھوالشافی ہڑتال ورقیہ اعلیٰ قسم ایک تولہ سیاہ مرچ ۵ تولہ سنڈھ ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ایک گھنٹہ ہڑتال کو کھرل کر کے دونوں اشیاء کا سفوف ملا کر مثل غبار بنالیں مقدار خوراک دو تا تین چاول ہے

فوائد یہی وہ اکسیر ہے جس کے باعث معالج بدن انسانی سے گرمی کے باعث درد جلن ورم تعفن پیپ دور کرنے میں جلد از جلد کامیاب ہو سکتا ہے اس سے خرابی خون کینسر پھوڑے پھنسیوں کو فوراً ختم کیا جاسکتا ہے صبح و شام ایک خوراک عرق سونف سے دینے سے ریاح شکم ہاتھ پاؤں کا ورم پیٹ کا اپھارہ آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے غدی کھانسی کو فورا فائدہ دیتا ہے

## حریرہ بادام نقرئی

ھوالشافی مغزبادام شیریں ۲۵۰ گرام، شہد ۵۰۰ گرام، اسگندھ ۲۵۰ گرام، کشتہ نقرہ ۳ گرام،

ترکیب تیاری و استعمال لبوب بنالیں اور ایک تولہ صبح نہار منہ اور ایک تولہ رات سوتے وقت دیں

فوائد رطوبت غریزی اور حرارت غریزی کی پیدائش بڑھا کر نئی زندگی بخشتا ہے پتلے کمزور اور ناتواں مریضوں کا وزن بڑھانے کے لئے اعلیٰ چیز ہے یہ لبوب جگر اور گردوں کو خوب طاقت دیتا ہے بے انتہا مقوی باہ ہے اور مقوی دماغ ہے

مزاج غدی اعصابی لبوب

xxxxxxxxxxxxxx

بقیہ مجرباتِ حکیم عبدا للہ جمیل صفحہ 155 سے آگے

جائیں تو چینی باریک شدہ اس میں ملالیں اور حب بقدر چنا بنالیں غدی عضلاتی اکسیر تیار ہے۔

بد ہضمی خارش دھدر چنبل خرابی خوب پھوڑے پھنسیوں کے لئے فوری اثر ہے مقوی معدہ اور مولد خون ہے غذا کو جذب کر کے ہضم کرنا اس کا ادنیٰ سا فعل ہے نامردی کا خصوصی علاج ہے

xxxxxxxxxxxxxxxxx

# حکیم ریاض حیدر

نام حکیم ریاض حیدر

ولدیت غلام حسین

عمر 35سال

عرصہ مطب 15سال

ایڈریس حکیم ریاض حیدر دواخانہ جمیل الصحت جوہر آباد ضلع خوشاب

## حالات زندگی وطبّی خدمات

آپ بے شمار خوبیوں کے مالک ہیں آپ نے بہت ہی کم عمر میں اپنی تعلیم مکمل کرلی جوہر آباد ڈگری کالج سے گریجویٹ کی ڈگری حاصل کی ساتھ مکینیکل اور ڈرافٹسمین کا کورس مکمل کیا آرٹسٹ کتابت اور طبابت کے لئے حکیم اشرف جمیل ممتاز کے دواخانہ جمیل الصحت پر تینوں فنون میں دسترس حاصل کی مطب میں مریضوں کا کامیاب علاج ہوتے دیکھ کر علم طب سیکھنے کا شوق ہوا اور حکیم صاحب کی اجازت سے مطب میں مریض دیکھنے شروع کردیئے نظریہ مفرد اعصاء میں تحریک تحلیل تسکین کی کیفیتوں کی تبدیلی کر کے معالج حسب منشاء مریض میں ضرورت کے مطابق خلط پیدا کر سکتا ہے اور بڑھی ہوئی خلط کو کم کر سکتا

غارف الہاء جس سے امراض و علامات میں فوراً کمی ہونا شروع ہو جاتی ہے۔
؟ حکیم اشرف جمیل کی ہدائت پر آپ نے محقق دوراں بابائے طب جناب استاد محترم حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ کی نادر و نایاب قلمی تصویر بنا کر جناب استاد فن حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب کو پیش کی۔ ملتان میں حکیم محمد شریف صاحب کی سرپرستی میں منعقدہ اجلاس میں یہ تصویر طبع کرا کر مفت تقسیم کی گئی مزید طبی و فنی تعلیم کو پورا کرنے کے لئے آپ نے راولپنڈی طبیہ کالج میں داخلہ لیا تاکہ اس فن شریف سے خلق خدا کی زیادہ سے زیادہ خدمت کر سکیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## بھوکی (غدی اعصابی ہاضم)

ھوالشافی الائچی خورد'نوشادر تری سوڈا خوردنی تخم قنب نمک سیاہ'سیاہ مرچ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک ایک تا تین ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

فوائد بد ہضمی متلی قے ترش ڈکاریں نفخ تبخیر و بھوک کی کمی میں بے حد مفید ہے احتلام اور عورتوں میں عسر الطمث میں از حد مفید ہے۔

## لبوب کبیر جمیلی خاص الخاص

حکیم اشرف جمیل ممتاز کے مطب پر غذائی مرکب پر مشتمل نسخہ جس کے استعمال سے بے شمار افراد جو اپنے ہاتھوں سے سرمایہ حیات کو بے دریغ خرچ کر کے مفلس ہو چکے تھے چند دنوں کے استعمال سے کروڑ پتی بن گئے۔

ھوالشافی ثعلب مصری ناریل مغز پستہ مغز اخروٹ مغز بادام اسگندھ ناگوری ہر ایک اڑھائی تولہ قرنفل رائی ریگ ماہی دار چینی جلوتری درونج عقربی تخم پیاز مغز جائفل خراطین مصفیٰ حرمل جو ہر خصیہ بجرا خشک ہر ایک ۵ تولہ زعفران مصطگی رومی جندبید ستر ہر ایک تولہ زردی بیضہ مرغ ۲۰ عدد شہد ۳ کلو بعدہٗ کشتہ شنگرف ایک تولہ کشتہ ہڑتال ورقیہ ایک تولہ شہد میں کھرل کر کے تمام لبوب میں شامل کر لیں مقدار خوارک چھ ماشہ تا ایک تولہ صبح و شام ہمراہ تازہ گرم دودھ نصاب دو تا تین ماہ۔

**فوائد** جملہ اعضائے بدن کو قوت دینے میں بے مثال ہے بالخصوص اعضائے رئیسہ کی کمزوری کو دور کر کے جملہ جنسی اعضاء کو قوت بخشنے میں بے مثال ہے جن غدودوں کے چلنے سے انسان جوان رہتا ہے ان کو تقویت دیتا ہے بے ضرر دوا ہے جو مقوی باہ ہونے کے ساتھ ساتھ فرحت بخش اور مقوی بدن بھی ہے۔

مزاج غدی اعصابی ہے دل کے عضلات کو مضبوط کرتی ہے

چالیس سال کے لوگوں کو ہر سال ایک کورس لازمی کرنا چاہیے۔

## روغن بلادر

ھوالشافی بلادر بغیر ٹوپی ۵ تولہ' مغز اخروٹ ۳۰ تولہ

ترکیب تیاری دونوں ادویہ کو کوٹ پیس کر پتال جنتر روغن کشید کریں

مزاج عضلاتی اعصابی مقوی ہے

مقدار خوراک ۳ تا ۷ قطرے کیپسول میں ڈال کر یا چینی ملا کر کھلائیں

فوائد مقوی دماغ ہے رطوبات کو خشک کر کے دل کو طاقت دیتا ہے جریان لیکوریا خرابی خون بلغمی دمہ واعصابی پھوڑے پھنسی دور کرتا ہے یاداشت کو بڑھانے میں اکسیر الاثر ہے۔

**نوٹ** الرجی کی صورت میں دوا بند کر کے غدی عضلاتی مسہل کھلائیں۔

# سنیاسی و حکیم عبداللہ جمیل

نام سنیاسی و حکیم عبداللہ جمیل

ولدیت حکیم محمد جمیل پانی پتی

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم محمد عبداللہ جمیل دواخانہ جمیل الصحت کوٹ فرید سرگودھا۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

آپ کے والد صاحب سرگودھا و خوشاب بھلوال کے مانے ہوئے طبیب تھے آپ نے جڑی بوٹیوں کا علم اور کشتہ جات بنانے کی حیرت انگیز اور سادہ تراکیب اپنے والد صاحب سے ہی حاصل کیں

دس سال قبل آپ کے بھائی حکیم اشرف جمیل ممتاز صاحب سے قانون مفرد اعضاء سے متعارف ہوئے ان ہی سے قانون مفرد اعضاء سیکھا مزید تعلیم حکیم نذر حسین قریشی خوشاب سے حاصل کی وہیں سے مفرد اعضاء کے کالج میں داخلہ لے کر فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دیا اور امتیازی کامیابی حاصل کی اب آپ دواخانہ جمیل الصحت کوٹ فرید سرگودھا میں طبابت کر رہے ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## جوہر فولاد

**ھوالشافی** کچلہ مدبر، پنیر، فولاد آہلی، حنظل، مصبر ہم وزن

**ترکیب تیاری و استعمال** ☆ سب ادویہ کو باریک پیس کر پانی کی مدد سے حب نخودی بنالیں اور ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی دن میں تین بار دیں۔

افعال و اثرات میں عضلاتی غدی ہے اعصابی تحریک سے پیدا ہونے والی تمام علامات و تکالیف کا تریاق ہے چونکہ اعصابی تحریک سے رطوبات بلغم بڑھ جاتی ہے جن سے خون کے سرخ ذرات کی انتہائی کمی ہو جاتی ہے جسے عرف عام میں کمی خون کہا جاتا ہے ایسی حالت کے ازالہ کے لئے بے حد مفید ہے نہائت اعلیٰ درجہ کا مولد خون ہے اس کے علاوہ جوڑوں کے درد و ریحی درد ون قبض بواسیر شوگر فالج اور دمہ حذر وغیرہ کے لئے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

## اکسیر خاص

**ھوالشافی** سم الفار ایک تولہ، شنگرف رومی ایک تولہ، جمال گوٹہ ایک تولہ، ہڑتال ورقیہ ایک تولہ، پارہ ایک تولہ، گندھک آملہ سارے تولہ چینی دو کلو

**ترکیب تیاری و استعمال** ☆ اول پارہ گندھک کی کجلی تیار کریں پھر باقی ادویہ الگ الگ پیس کر ملالیں جب ساری ادویہ یک جان ہو

بقیہ صفحہ نمبر 149 پر

# حکیم ارشد علی بخاری

ڈی ایچ ایم ایس آر ایچ ایم پی (تعلیم ایف اے)
ہومیو پیتھک پولی کلینک بازار عثمانیہ پنڈ دادن خان ضلع جہلم

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے تایا اور والد حکیم سید عظمت علی شاہ بخاری کے مطب سے حاصل کی خاندانی طور پر فرزند طب ہونے کی بنا پر رحجان علم طب کی طرف تھا طب و دوا سازی کشتہ سازی وغیرہ کی تعلیم کو عملی طور پر اپنے والد محترم سے حاصل کی طبّی تعلیم کے ذوق و شوق کی وجہ سے حکیم محمد جمیل خان پانی پتی (سرگودھا) سے رجوع کیا انہوں نے کمال شفقت اور مہربانی فرما کر حصول فن میں بھرپور مدد کی تقریباً سات سال قبل ان کے فرزند ارجمند حکیم اشرف جمیل ممتاز دواخانہ جمیل الصحت جوہر آباد سے نظریہ مفرد اعضا کی مکمل تعلیم تدریس کا سلسلہ جناب حکیم نذر حسین قریشی صاحب کی وساطت سے شروع کیا اور بہت جلد نظریہ مفرد اعضا کی روشنی میں کامیاب علاج کرنے لگے آپ راولپنڈی کے مشہور ہومیو پیتھک ڈاکٹر نذیر احمد معصوم کے کلینک پر ہومیو پیتھک کی عملی تعلیم حاصل کی اور

۱۹۸۹ میں نیشنل ہو میو پیتھک میڈیکل کالج راولپنڈی میں امتیازی کامیابی حاصل کی اور ساتھ ہی اور ساتھ ہی نظریہ مفرد اعضا کے تحت مطب واقع کالج روڈ پنڈی چلاتے رہے ڈاکٹری تعلیم حاصل کر کے میڈیکل سنٹر مسلم ٹاؤن راولپنڈی میں مریضوں کی خدمت کا سلسلہ جاری رکھا

آج کل اپنے والد جناب حکیم سید نواب علی بخاری کی خواہش پر اپنے شہر پنڈ دادن خان ہو میو پیتھک کلینک پر خدمات سر انجام دے رہے ہیں اچھے اور ہمدرد انسان ہیں اللہ تعالی مزید خدمت انسانیت کی توفیق دے آپ کے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

# (۱) جوہر فولاد مرکب (لیکوڈ)

ھو الشافی ازراقی، پنیر، حنظل، مصبر، گوند کیکر، کشتہ فولاد ہر ایک ۵ تولہ دوا لیکر کچل لیں اور ڈائی لوشن تین لیٹر میں بھگو کر سائے میں رکھیں روزانہ ہلاتے رہیں دس دن بعد چھان لیں مزاج عضلاتی غدی مقدار خوراک دس تا پندرہ قطرے دن میں تین بار فوائد عام جسمانی کمزوری دور کر کے ضائع شدہ قوت کو دور کرتی ہے انتہائی ضعف اور غش دور کر کے اعضاء رئیسہ و شریفہ کی حفاظت کرتی ہے جوڑوں کے درد قبض بواسیر جریان سیلان الرحم ذیابیطس بلغمی دمہ فالج لقوہ تشنج ضعف اعصاب میں انتہائی مفید ہے بھنگ چرس ہیروئن چھڑوانے اور ناطاقتی دور کرنے میں لاثانی ہے

# (۲) بائی پاس اپریشن سے بچنے کے لیے

## (غدی اعصابی اکسیر)

ھو الشافی عمدہ ہڑتال ورقیہ ایک تولہ' مرچ سیاہ ۵ تولہ' سونٹھ ۵ تولہ' بذریعہ مشین سفوف کرلیں ۱تا۲رتی خوراک دیں

مزاج غدی اعصابی

فوائد شریانوں میں خون کے سدے نبض بند ہونا سریانوں تنگی سختی ورم اور درد دل کا مستقل علاج ہر قسم کی غدی سوزش کے لیے لاجواب ہے۔

## (۳) ممسک و مقوی باہ

ھو الشافی سم الفار ایک ماشہ' افیون دو ماشہ' ازراقی مدبر چھ ماشہ' مغز کرنجوہ دو تولہ' مزاج عضلاتی غدی ہے

ترکیب تیاری و استعمال گولی بقدر باجرہ ایک گولی تین بار یومیہ بعد غذا ہر قسم کی اعصابی کمزوری کے لیے مفید ہے مولد حرارت غریزی ہے ممسک و مقوی باہ ہے بلغمی کھانسی' تردمہ' جریان' لیکوریا' بایاں فالج میں اکسیر ہے۔

# حکیم حاجی محمد صدیق

نام حکیم حاجی محمد صدیق

ولدیت میراں بخش

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم حاجی محمد صدیق رمیفر دواخانہ بلاک نمبر ۲ جوہر آباد ضلع خوشاب

## حالات زندگی و طبی خدمات

آپ ہر دل عزیز شخصیت کے مالک ہیں علم طب سے گہری دلچسپی ہے آپ نے کشتہ جات کے بنانے میں خاص مہارت حاصل کی ہوئی ہے سات سال قبل قانون مفرد اعضاء پڑھنے کے لئے جناب حکیم نذر حسین قریشی صاحب کے پاس داخلہ لیا اور فاضل قانون مفرد اعضاء کی اعزازی سند فراغت حاصل کی اس کے بعد جناب حکیم اشرف جمیل ممتاز دواخانہ جمیل الصحت جوہر آباد سے نسخہ نویسی نبض شناسی اور دواسازی سیکھی آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## سیم سیاہ مرکب

ھو الشافی سم الفار کشتہ دراکھ چرچٹہ ۱ تولہ حرمل ۲۰ تولہ مغز کرنجوہ ۲۰ تولہ اکسیر عضلاتی اعصابی دو تا چار چار چاول ہمراہ دودھ نیم گرم ممسک و مقوی ہے

## برائے جریان

هو الشافی جریان لیکوریا اور کمزوری کے لئے گوکھرو گل نیم اسپند ہم وزن دن میں تین بار ایک تا دو ماشہ استعمال کرنے سے حتمی آرام آجاتا ہے

عضلاتی اعصابی شدید ہے۔

## دیگر

هو الشافی کشتہ فولاد ایک تولہ کشتہ سدف ایک تولہ از راقی مدبر ایک تولہ سلاجیت اعلیٰ ۳ تولہ ۔

گولی بقدر نخود بنالیں لو بلڈ پریشر متلی اور قے میں مفید ہے۔

## اکسیر نسواں

هو الشافی دار چینی' ہیرا کیس' زعفران' زنجبیل' مرمکی' لونگ' مغز کرنجوا' ہر ایک ایک تولہ

افعال اثرات میں عضلاتی غدی ہے

**فوائد** عورتوں کی جملہ تکالیف بے قاعدگی حیض بے اولادی بندش حیض اختناق الرحم باؤ گولہ نیند نہ آنا اور کمی خون میں مفید ہے۔

## اکسیر اطفال

هو الشافی عرق سوئے ادھ لیٹر' ان بجھ چونا ایک تولہ عرق سوئے میں ان بجھ چونا تین یوم بھگو دیں فلٹر کر کے چینی دو تولہ اور سونف آئینس چند قطرے شامل کر کے محفوظ کر لیں کمزور بچوں کے قے د ست دور کر کے انہیں تندرست و توانا بناتا ہے۔

# حکیم محمد شریف



نام حکیم محمد شریف

ولدیت محمد ابراہیم

عمر ۴۰ سال

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء فاضل طب نبوی

ایڈریس حکیم محمد شریف صدر تحریک تجدید طب حلقہ فیصل آباد مطب علاج بالغذا اڈہ تلکہ کو ہالہ سرگودھا روڈ فیصل آباد

فون مطب 769153 فون رہائش 768173

## حالات زندگی اور طبّی خدمات

الحمد للہ مجھے فن طب سے بچپن ہی سے لگاؤ تھا میرے والد صاحب بھی حکمت کرتے تھے اور جب وہ ادویات تیار کرتے تھے تو میں ان کا بڑے شوق وزوق سے ہاتھ بٹایا کرتا تھا

والد صاحب نے سکول کی تعلیم کے بعد میرے ماموں حکیم محمد صدیق صاحب جو اس وقت کے اچھے طبیب تھے کے پاس بھیج دیا وہاں میں نے علمی اور عملی فن طب حاصل کیا

اس کے بعد جب میں نے ایلوپیتھک کا علم حاصل کیا تو ۱۹۷۷

میں میں نے پریکٹس شروع کردی جس میں ایلوپیتھک ادویات زیادہ ہوتی تھیں اور طب یونانی کی ادویات کم ہوتی تھیں

کچھ دیر بعد مجھے میرے ایک دوست نے بتایا کہ میں نے حکیم صابر ملتانی صاحب کی ایک کتاب پڑھی ہے اور قانون مفرد اعضاء کا علم حاصل کرنے کا فیصلہ کیا ہے انہوں نے کہا کہ میں نے انگریزی ادویات کی پریکٹس چھوڑ دینی ہے اور مجھے امید ہے کہ جب آپ بھی صابر ملتانی صاحب کی کتاب پڑھیں گے تو انگریزی ادویات کی پریکٹس چھوڑ دیں گے ان دنوں صابر صاحب کی کتابیں بہت ہی کم ملتی تھیں اور ہم اپنے دوستوں سے ملے اور بڑی مشکل سے چند کتابیں حاصل کیں اور ان کا مطالعہ کیا وہ دل کو اچھی لگیں اور اس کے بعد جناب حکیم محمد یٰسین دنیاپوری کی لکھی ہوئی کتب پڑھیں جو کہ جناب حکیم صابر ملتانیؒ صاحب کے انتہائی اچھے اور قریبی شاگردوں میں شمار کئے جاتے ہیں انہوں نے صابر صاحب کے بعد طبّی دنیا کی بہت خدمت کی ہے اور اللہ تعالیٰ ان کو دنیائے طب کی اور خدمت کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین۔

ان دنوں دربار عالیہ دارالاحسان جناب باباجی صوفی محمد برکت علی صاحب کی خدمت میں حاضری دیتا تھا اور ان کے طبّی شفاء خانہ میں بھائی محمد ظفر اللہ صاحب کے ساتھ ادویات دیتا تھا اور وہاں پر حکیم محمد سلیم چشتی ایم اے چئیر مین نصاب فاضل طب والجراحت، حکیم محمد یٰسین دنیاپوری

جناب حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب اور دیگر اطباء حاضری دیتے تھے اور اسی طرح میں نے قانون مفرد اعضاء کا کورس کیا اور ان نامور حکماء سے قانون مفرد اعضاء کا علم حاصل کیا اور اب مطب علاج بالغذا سرگودھا روڈ پر دکھی عوام کی خدمت کر رہا ہوں۔

## سفوف اسپند مرکب

ھوالشافی حرمل ۵۰ گرام کلونجی ۵۰ گرام اجوائن دیسی ۱۰۰ گرام

ترکیب تیاری سب کو باریک پیس کر سفوف بنالیں

خوراک ایک ماشہ دن میں تین بار ہمراہ مناسب بدرقہ استعمال کریں

فوائد امراض معدہ تبخیر درد معدہ ضعف معدہ درد اعصاب اور فالج لقوہ گنٹھیا برص مدر حیض درد گردہ ریحی اور بخار بلغمی مقوی باہ اور تمام سرد امراض میں مفید ہے

## اکسیر ورم

ھوالشافی ہلدی ایک تولہ ملٹھی ایک تولہ بادیان ایک تولہ ریوند خطائی تین تولہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں ایک ماشہ دن میں تین بار ہمراہ پانی افعال و اثرات پرانی پیچش ورم رحم نیا اور پرانا پیٹ درد کھٹی ڈکاریں زخم کا ٹل جانا یا ورم زخم کے سبب حمل نہ ہونے کی اکسیری دوا ہے تمام غدی دردوں میں بہت نافع ہے۔

# حکیم اللہ دتہ چشتی

نام حکیم اللہ دتہ چشتی

ولدیت اللہ یار

تعلیم بی اے

عرصہ مطب دس سال

ایڈریس انوار حکمت دواخانہ ڈاکخانہ جسو کانویں تحصیل کبیر والا ضلع خانیوال

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم مقامی مدرسے سے حاصل کی بی اے کا امتحان ذکریا یونیورسٹی ملتان سے پاس کیا حکمت ہمارا خاندانی پیشہ ہے برادری کے دوسرے افراد ایلوپیتھی سے منسلک ہو گئے مگر بندہ کو خالص دیسی طب اور طب یونانی سے جو کہ فطرت انسانی اور طب نبوی کی روشنی میں پروان چڑھا ہے سے دلی لگاؤ ہے

اس تشنگی کو بجھانے کے لئے سلطان الحکماء حکیم سلطان محمود قادتی ساکن باگڑ سگانہ سے چار سال تک باقاعدہ طبّی تعلیم حاصل کی اور تجربہ حاصل کیا اس کے بعد نیشنل کالج برائے فروغ حکمت سے سند حاصل کی

نظریہ مفرد اعضاء کی تعلیم کے لئے استاد حکیم محمد یٰسین دنیاپوری اور جناب استاد حکیم محمد رمضان آف کبیر والا سے استفادہ کیا ان دنوں قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کرتا ہوں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## اکسیر پولیو اطفال

ھوالشافی شنگرف رومی ایک تولہ شہد دو تولہ دیسی گھی دو تولہ دیسی انڈہ ایک عدد

ترکیب تیاری کڑاہی میں شنگرف کو رکھ کر اوپر انڈہ توڑ کر ڈال دیں اس کے اوپر وہی خالی انڈہ شہد اور گھی سے بھر کر ڈال دیں اور نیچے نرم آنچ جلائیں جب تمام اشیاء جل جائیں تو شنگرف نکال کر باریک پیس لیں کشتہ شنگرف مزکور دو رتی کشتہ مرجان ایک تولہ ملا کر اچھی طرح کھرل کریں

افعال واثرات میں عضلاتی اعصابی شدید ہے

مقدار خوراک بچے کو حسب عمر ایک تا دو رتی ہمراہ شہد یا عرق سونف استعمال کرائیں دن میں صرف ایک بار ہی کافی ہے اکیس دنوں میں پولیو کی تمام علامات ختم ہو جائیں گی

ﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻﷻ

# حکیم عبدالخالق



نام حکیم عبدالخالق

ولدیت حکیم خوشی محمد

تاریخ پیدائش 1975

تعلیم میٹرک

طبی تعلیم M.D.S.S فاضل طب والجراحت

عرصہ مطب چار سال

ایڈریس حکیم عبدالخالق بن حکیم خوشی محمد نزد سول ہسپتال کنگن پور تحصیل چونیاں ضلع قصور۔

## حالات زندگی

آپ ۱۹۷۵ء میں ضلع قصور کے ایک گاؤں کلیے والا میں پیدا ہوئے ابتدائی دینی تعلیم والد صاحب سے حاصل کی اس کے بعد پرائمری تک تعلیم حاصل کرنے کے بعد کنگن پور شفٹ ہو گئے جہاں والد صاحب حکمت کا کام کرتے تھے سکول سے فارغ وقت والد صاحب کا ہاتھ بٹاتے میٹرک پاس کرنے کے بعد مستقل طور پر والد صاحب کے ساتھ مطب میں بیٹھنا شروع کر دیا۔

## آغاز مطب

ڈیڑھ سال بعد ہی والد صاحب کا انتقال ہو گیا تو مطب کا کام آپکو سمھالنا

تعارف الطباء

پڑا چونکہ آپ کی طبی تعلیم کم تھی اس لئے غوثیہ طبیہ کالج میں داخلہ لے لیا تاکہ علم و فن طب کو اچھی طرح سے سمجھا جاسکے۔

# قانون مفرد اعضاء سے رابطہ

غوثیہ طبیہ کالج میں ہی کسی دوست سے قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا اور ماہنامہ قانون مفرد اعضاء دیکھنے کا اتفاق ہوا قانون مفرد اعضاء کا ابتدائی تعارف پڑھ کر ہی آپ اس قدر متاثر ہو گئے کہ فوراً تمام کتب خریدنے کا ارادہ کر لیا بعد ازاں میرا مطب۔ کلیات۔ تعارف۔ سوانح حیات صابر ملتانی اور دیگر کتب و چارٹ لے کر مطالعہ شروع کیا ماہنامہ قانون مفرد اعضاء مستقل اپنے نام جاری کرا لیا اور اپنے مطب میں سابقہ طب یونانی کے سب نسخہ جات ختم کر کے قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے نسخہ جات بنا کر استعمال کرنے شروع کر لئے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں ۔

## تریاق معدہ

__هوالشافی__ تمہ ۵ تولہ نمک چہار آدھ کلو اجوائن دیسی آدھ کلو تیزاب گندھک ۲۰۰ گرام ۔

__ترکیب تیاری__ تمہ کو کاٹ کر چار چار ٹکڑے کر لیں اجوائن نمک کو باریک کر لیں کسی مٹی کے برتن میں سب چیزیں ڈال دیں اور دوسرے تیسرے دن کسی لکڑی سے ہلا دیا کریں اور ۱۴ ایوم کے بعد نکال لیں اور باریک پیس لیں اس کی گولیاں بھی بنائی جاسکتی ہیں اور سفوف بھی استعمال کر سکتے ہیں ۔

**مقدار خوراک** ایک گرام تا دو گرام بعد از غذا

**فوائد** دائمی قبض۔ تبخیر معدہ۔ درد معدہ۔ قولنج اور دیگر امراض معدہ میں مفید ہے۔

# برائے سوزاک

**ھوالشافی** سرد چینی ۱۰۰گرام۔ شب یمان بریاں ۵۰ گرام۔ سفوف کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** ۳ ماشہ تا ۵ ماشہ ہمراہ کچی لسی دن میں چار بار

**فوائد** سوزاک کا ایک دن میں ہی خاتمہ کرتا ہے انشاءاللہ مجرب ہے

# اکسیر تپ

**ھوالشافی** کشتہ ابرک سفید ۱۰گرام، کشتہ سنکھ ۱۰ گرام، مغز کرنجوہ ۱۰ گرام، ست گلو ۱۰گرام، کشتہ ہڑتال گؤدنتی نیم والا ۱۰گرام، سفوف بنا کر رکھ لیں ہر قسم کے بخاروں میں بھروسہ کی دوا ہے ایک گرام تا دو گرام پانی سے دیں یہ ہمارا صدری نسخہ ہے

# تریاق سنگرہنی

**ھوالشافی** ہڑ بریاں بادیان بریاں گوندکتیرا سب ہم وزن

**ترکیب تیاری** تمام اشیاء کے برابر چینی ڈال کر باریک کرلیں بس تیار ہے

**فوائد** پیچش کا صرف ایک دن میں خاتمہ کرتا ہے البتہ سنگرہنی میں کچھ وقت لگتا ہے

**مقدار خوراک** تین تا چار ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی یا لسی دیں

# سید غلام شبیر شاہ بخاری

## فاضل قانون مفرد اعضاء



نام سید غلام شبیر شاہ بخاری

ولدیت سید شرافت حسین شاہ

تاریخ پیدائش 5-3-1957

عرصہ مطب 15سال

ایڈریس سید غلام شبیر شاہ بخاری

ڈاکخانہ حسو بلیل چاہ بھٹوانوالہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ

## حالات زندگی

آپ حسو بلیل تحصیل شورکوٹ کے رہائشی ہیں خاندانی طور پر طبابت کا سلسلہ چلا آرہا ہے قانون مفرد اعضاء سے جونہی واقفیت ہوئی تو دل اور جان سے فوراً اس کا دلدادہ ہو گیا قانون مفرد اعضاء کا مکمل کورس پڑھنے کے بعد تربیت گاہ سٹلائٹ ٹاؤن سرگودھا سے فاضل قانون مفرد اعضاء کی سند حاصل کی خداوند کریم سے دعا ہے کہ استاد محترم حکیم محمد شریف صاحب و حکیم محمد یٰسین صاحب کو خیر و برکت عطا فرمائے اور اس نظریہ کے موجد جناب صابر ملتانیؒ کے درجات بھی اللہ تعالیٰ بلند فرمائے جنہوں نے تمام طریقہ ہائے علاج سے آسان اور سستا اور یقینی طریقہ علاج دریافت کر کے ہمیں دے دیا انشاء اللہ ہم استاد محترم کا نظریہ پوری دنیا میں پہنچانے کے خواہشمند ہیں اللہ تعالیٰ ہمیں توفیق عطا فرمائے۔

آپ کے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

**هوالشافی** سنڈھ ا تولہ، مرچ سیاہ ا تولہ، فلفل دراز ا تولہ، نوشادر ٹھیکری ا تولہ، پودینہ خشک ا تولہ، گندھک آملہ سار ۴ تولہ، ریوند خطائی ۴ تولہ، سوڈا میٹھا ۴ تولہ، نمک خوردنی ۸ تولہ،

**ترکیب تیاری** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں

افعال واثرات غدی اعصابی ہیں

**فوائد** ترشی تیزابیت پیٹ درد ریاح بد ہضمی بھوک نہ لگنا اور قبض میں مفید ہے۔

## سفوف عرق النساء

**هوالشافی** سقمونیا ولائیتی ا تولہ۔ ہڑ جلابہ ا تولہ۔ سرنجاں شیریں ۴ تولہ۔

**ترکیب تیاری** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں چار رتی تا ایک ماشہ پانی سے دیں۔ **فوائد** ورم جگر و پتہ۔ یرقان۔ عظم القلب ۔ عرق النساء۔ وجع المفاصل۔ گنٹھیا۔ گردہ مثانہ کی پتھریوں کے لئے مفید ہے۔

## برائے سرعت انزال

**هوالشافی** سقمونیا ولائتی ا تولہ۔ زیرہ سفید ۷ تولہ۔

**ترکیب تیاری** دونوں کو باریک پیس لیں بس تیار ہے

افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے دافع سوزش گردہ مثانہ دائمی قبض اور سرعت انزال میں مفید ہے

# حکیم ذکاء اللہ

حکیم ذکاء اللہ

نام

محمد رفیق

ولدیت

18-3-1970

تاریخ پیدائش

۳ سال

عرصہ مطب

ایڈریس حکیم ذکاء اللہ محمدی پنسار سٹور بمقام و ڈاکخانہ دھنیر پائیں براستہ

ستراہ تحصیل و ضلع گوجرانوالہ

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں دھنیر پائیں ضلع گوجرانوالہ سے حاصل کی ڈی کام کا امتحان گوجرانوالہ میں دیا طب سے شروع سے ہی شوق تھا آپ کے تایا محمد جمیل صاحب پرانے حکیم تھے ان کے پاس عملی طور پر طب سیکھنے کے لئے کام شروع کر دیا انہی دنوں آپ کی ملاقات حکیم محمد شفیع صاحب سے ہوئی انہوں نے قانون مفرد اعضاء کو اپنانے کا مشورہ دیا جب میں نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف پڑھا تو دل چاہا کہ اسی کو ہی اپنا لیا جائے کیونکہ یہی فطری طریقہ علاج ہے

لہٰذا قانون مفرد اعضاء کی کتب کا سیٹ لے کر مطالعہ شروع کیا اور اسے مکمل طور پر سمجھا اس کے ساتھ ساتھ آپ حیوانات کا علاج بھی کرتے ہیں اب حیوانات کے علاج میں بھی قانون مفرد اعضاء کی ادویات ہی استعمال کر دیتا ہوں اللہ کے فضل سے حیوانات کو بھی ان ادویات سے فائدہ ہو جاتا ہے۔

آپ کے نسخہ جات درج ذیل ہیں

## برائے درد قولنج

**هوالشافی** افیون ایک تولہ۔نوشادر ایک تولہ۔ ریوند عصارہ ایک تولہ ۔کلونجی ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری** ان تمام اشیاء کو باریک پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** چار تا پانچ رتی پانی سے ساتھ دیں

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے

## برائے درد شقیقہ

**هوالشافی** پوست ریٹھہ ۳ ماشہ۔الائچی خورد ۵ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** ان دونوں اشیاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور بطور نسوار استعمال کریں تو زیادہ مناسب ہے

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے

## اکسیر درد گردہ

**هوالشافی** جگنو ایک تولہ۔ہینگ چھ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** دونوں کو کھرل کر کے بقدر فلفل سیاہ گولیاں بنالیں بوقت درد ایک گولی پانی سے کھائیں شدید درد کی صورت میں دو گولی کھا سکتے ہیں۔

## برائے ریح گردہ

تعارف الماء

**ھوالشافی** نوشادر۔ ہینگ۔ سوہاگہ ۔ ہم وزن لے کر سفوف بنالیں ۔

مقدار خوراک ایک تا ڈیڑھ ماشہ ہمراہ عرق سونف استعمال کرائیں

## سفوف مغلظ مجرب

**ھوالشافی** ادھ پاؤ گری۔ ادھ پاؤ مغز بادام۔ موصلی سفید ۵ تولہ۔ بہدانہ ۵ تولہ۔ چھلکا اسبغول ۵ تولہ۔ الائچی خورد ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری** چھلکا کے سوا تمام ادویہ کا سفوف بنالیں اور چھلکا کو بھی ان کے ساتھ ملالیں اور ان اشیاء کے سفوف کی ۱۸ خوراکیں بنالیں روزانہ رات کو آدھ کلو دودھ میں ایک پڑی ڈال کر کھیر بنا کر رکھ دیں صبح کچھ اور دودھ ملا کر کھا لیں دودھ اتنا ملائیں جتنا آپ کھاسکیں

**فوائد** کمر درد۔ سر درد۔ احتلام۔ جریان۔ سرعت انزال۔ نیز ولادت مردہ اور کمزور جراثیم کو طاقت دیتا ہے

بقیہ ۱۶۸ سے آگے

## دانتوں کے درد کے لئے

**لیاقت نامی** جس کی داڑھ میں سوراخ تھا درد سے کراہتا ہوا آیا

**علاج ھوالشافی** جمالگوٹہ ۱عدد اجوائن ۱۰گرام جلوتری ۱۰گرام لونگ ۵گرام کا سفوف بنا کر بطور منجن سوراخ میں رکھنے اور ملنے کو کہا خدا کے فضل سے فوراً آرام آگیا ۔

# ڈاکٹر محمد سلیم فخر الحکماء



نام ڈاکٹر محمد سلیم فخر الحکماء

ولدیت ڈاکٹر محمد الدین

تاریخ پیدائش 1939

ایڈریس ڈاکٹر محمد سلیم فخر الحکماء A/266 ناظم آباد فیصل آباد

## حالات زندگی

فیصل آباد سے میٹرک پاس کیا اس کے بعد انجینئرنگ یونیورسٹی سے ڈپلومہ حاصل کیا بطور اور سیئر اور ایس ڈی او پنجاب کے کافی اضلاع میں تعینات رہا راولپنڈی میں توکل شاہ صاحب سے علم النجوم اور عملیات میں عبور حاصل کیا بچپن ہی سے حکمت کا شوق تھا ادویات بنا کر لوگوں میں مفت تقسیم کیا کرتا تھا اور آج تک وہی طریقہ اپنا رہا ہوں نیشنل کالج آف فروغ حکمت سے سند بھی حاصل کی اسی دوران اچانک جناب صابر ملتانیؒ کی دو کتابیں فوٹو سٹیٹ کتب خانہ شان اسلام لاہور سے لے کر مطالعہ کیا تو محسوس ہوا کہ اصل علم طب تو قانون مفرد اعضاء کی کتابوں میں ہے اس کے بعد وقتاً فوقتاً قانون مفرد اعضاء کی دوسری کتب لے کر پڑھتا رہا میں بذات خود ہر بیماری میں مبتلا رہا ہوں اس لئے ہر بیماری کے اسباب سے بخوبی واقف ہوں اب مکمل طور پر قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے تحت ہی علاج معالجہ کرتا ہوں میرے مجربات درج ذیل ہیں

## منجن کا جادو

**ھوالشافی** کوئلہ کچلہ۔ پھٹکڑی بریاں۔ طوطیا۔ مرچ سیاہ

**ترکیب تیاری** ہم وزن لے کر باریک کر لیں دانتوں پر مل کر رال ٹپکائیں کلی کی اجازت نہیں ہے اس کے بعد پان چبائیں

فوائد دانتوں کی سب بیماریوں میں مفید ہے گلے پھولنے بھی بند ہو جائیں

## برائے ہارٹ اٹیک

**ھوالشافی** لہسن ایک حصہ۔ نمک طعام ایک حصہ۔ اجوائین دیسی دو حصہ۔ کشتہ بارہ سنگا چار حصہ۔

**ترکیب تیاری** باریک کر کے نخودی گولیاں بنا لیں ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام ہمراہ پانی دیں مجرب ہے

## مقوی

**ھوالشافی** کچلہ مدبر۔ کشتہ فولاد۔ سلاجیت

**ترکیب تیاری** ہم وزن لے کر یک جان کر کے نخودی گولیاں بنا لیں بعد از غذا ایک گولی ہمراہ پانی استعمال کریں کمی خون اور اعصابی بیماریوں کے لیے مفید ہے۔

xxxxxxxxxxxxxxxxxxx

# حکیم ندیم اشرف مرزا



نام حکیم ندیم اشرف مرزا

ولدیت ڈاکٹر محمد اشرف مرزا

تعلیم ایف اے

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم ندیم اشرف مرزا ولد حکیم و ڈاکٹر محمد اشرف مرزا صاحب ساکن برنالی ڈاکخانہ خاص تحصیل کھاریاں ضلع گجرات۔

**حالات زندگی** آپ ضلع گجرات کے ایک گاؤں برنالی میں پیدا ہوئے میٹرک ۱۹۹۵ء میں کیا اس کے بعد ایف اے کا امتحان ۱۹۹۸ء علامہ اقبال یونیورسٹی سے پاس کیا ۔آپ کے والد گرامی علاقہ کے مشہور و معروف طبیب ہیں آپ کو وراثتاً طبی ماحول منتقل ہوا آپ کے والد حکیم و ڈاکٹر محمد اشرف مرزا صاحب فاضل قانون مفرد اعضاء ہیں آپ نے اپنے والد سے ہی طبی تعلیم سیکھی اور مطب میں بھی ان کی معاونت سے علاقہ کے عوام کو طبی سہولیات فراہم کر رہے ہیں آپ فاضل قانون مفرد اعضاء ہونے کے ساتھ ساتھ فضل طبیہ کالج پنڈی سلطان پور میں سال دوئم کے طالب علم بھی ہیں آپ ایک نوجوان پُر عزم طبیب اور طب اسلامی کی ترویج و ترقی کے لئے ہر وقت کوشاں ہیں۔مطب میں مستعمل مجرب نسخہ جات درج

ذیل ہیں

## برائے درد کمر

ھو الشافی۔ درد کمر جو اکثر سردی میں زیادہ ہوا کرتا ہے اس کے لئے اسگند ناگوری کی جڑ لے کر باریک پیس چھان کر برابر وزن چینی ملا کر صبح نہار منہ سے پہر آدھ آدھ (چمچہ چائے) والا دودھ سے ایک ماہ تک استعمال کرائیں

## برائے حفاظت بینائی

آنکھوں کی حفاظت کرتا ہے بینائی کو کمزور نہیں ہونے دیتا عجیب الاثر ہے بشرطیکہ اس پر مداومت کی جائے۔ ھو الشافی سونف کوفتہ ۱۰ تولے کھانڈ سفید ۱۰ تولے باہم ملا کر نو ماشہ روزانہ ملا کر پانی سے کھائیں نوٹ گرم مزاج والوں کے لئے دھنیا خشک ۵ تولہ کا اضافہ کرلیں

**خبردار!** بڑا گوشت، میتھی، بینگن، سرخ مرچ نیز کچالہ کے مرکبات قطعی استعمال نہ کریں

## دمہ کھانسی اور بلغم کا ٹوٹکہ

ھو الشافی کالی مرچ پیس کر خالص شہد میں ملا کر رکھیں یہ دوا زکام، دمہ، کھانسی، اور بلغم کو نکالنے میں بے حد مفید ہے دن میں تین بار آدھی چمچی چائے والی کھائیں اور سوتے وقت آدھی چمچی دوا منہ میں ڈال کر سو جائیں

## طاقت مردمی بڑھانے والا نسخہ

ھو الشافی ماش کی دال چھلکے سے صاف شدہ حسب ضرورت لے کر رات کو دودھ میں بھگو دیں صبح صبح دودھ ملا کر کھیر پکائیں دو ہفتہ جماع سے بچ کر بایرہیز استعمال کریں پھر اس مجرب دوا کا اثر دیکھیں

# حکیم و ڈاکٹر اختر علی مرزا



نام　حکیم و ڈاکٹر اختر علی مرزا

ولدیت　ڈاکٹر محمد اشرف مرزا

طبی تعلیم　فاضل قانون مفرد اعضاء

فاضل طب و جراحت

ایڈریس　حکیم و ڈاکٹر اختر علی مرزا

ساکن برنالی براستہ دھوریہ تحصیل کھاریاں ضلع گجرات

## حالات زندگی و طبی خدمات

آپ برنالی ضلع گجرات کے ایک گاؤں میں پیدا ہوئے

اور ابتدائی تعلیم ہائی سکول کھاریاں سے ہی حاصل کی۔ آپ کے والد صاحب علاقہ کے مشہور فاضل طبیب ہیں اور ان دنوں فضل طبیہ کالج پنڈی سلطان پور کے پرنسپل بھی ہیں آپ نے طبی تعلیم اپنے والد گرامی کے پاس سبقاً عملاً حاصل کی آپ نے اپنے والد گرامی ڈاکٹر محمد اشرف مرزا کی وساطت سے حکیم محمد یٰسین دنیاپوری سے بالمشافہ ملاقات کی اور نظریہ مفرد اعضاء سے متاثر ہو کر طبی تعلیم کی طرف مزید مائل ہو گئے آپ نے حکیم محمد یٰسین دنیاپوری اور نظریہ مفرد اعضاء کے بانی جناب الحاج حضرت حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانی صاحب کی کتب سے استفادہ کر کے قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ امتحان پاس کیا اب آپ موضع برنالی میں عمل مطب کے ذریعے

نفاذ الطباء
تائی میں مصروف ہیں اور علاج بالغذا اور روحانی معالجات پر آپ کو عبور
خدمت
حامل ہے آپ ایک نوجوان طبیب سرگرم سماجی کارکن اور طب اسلامی کے علم بردار
ہیں آپ نے جہلم ہومیو میڈیکل کالج جہلم سے ڈی ایچ ایم ایس کا ڈپلومہ بھی حاصل
کیا ہوا ہے مفردات سے علاج کو ترجیح دیتے ہیں ہمہ وقت طب اسلامی کی ترویج و ترقی
کے لئے کوشاں ہیں ان دنوں جڑی بوٹوں کی تحقیق کے سلسلہ میں دوبئی گئے ہوئے

ہیں، آپ کے معمول مطب نسخہ جات اور چٹکلہ جات درج ذیل ہیں۔

## چٹکلہ خون بند

<u>اجزاء و ترکیب استعمال</u> ھوالشافی مکڑی کا جالہ بہتے ہوئے خون پر رکھیں اور پٹی باندھ دیں فوراً خون بند ہو جائے گا بارہا آزمودہ اور مجرب ہے

## سفوف زخم معدہ (السر)

<u>اجزاء و ترکیب ساخت</u> ھوالشافی رب السوس ۱۰ تولہ صمغ عربی ۱۰ تولہ الائچی خورد سبز ۲ تولہ حسب دستور باریک سفوف بنالیں اور محفوظ کرلیں

<u>مقدار خوراک</u> ۲ تا ۳ ماشہ قبل از غذا یا حسب ضرورت دیں

<u>فوائد</u> زخم معدہ السر، جلن، سوزش، تیزابیت معدہ سینہ و حلق میں مفید ہے۔

---

# ڈاکٹر طیبہ خالدہ پروین

نام طیبہ خالدہ پروین
ولدیت محمد اشرف
پتہ ساکن برنالی خاص تحصیل کھاریاں ضلع گجرات
تعلیم بی اے بی ایڈ
طبی تعلیم ڈسپنسر۔ میڈیکل ٹیکنیشن۔ ڈی ایچ ایم ایس۔

## حالات زندگی

آپ نے میٹرک کا امتحان ۱۹۸۲ میں گوجرانولہ بورڈ سے پاس کیا اس کے بعد بالترتیب ڈسپنسر اور میڈیکل ٹیکنیشن کے امتحان پاس کئے اور فورا ایف اے کا امتحان گوجرانوالہ بورڈ سے ۵۳۲ نمبر لے کر پاس کیا اس کے بعد ۱۹۹۳ میں بی ایڈ کے امتحان میں شمولیت کی اور پاس کیا اب اپنے والد کی زیر نگرانی جو فاضل طب والجراحت اور فاضل قانون مفرد اعضاء ہیں استاذی مکرم جناب بابائے طب ابوالشفاء حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانی صاحب کی کتب کا مطالعہ کر رہی ہیں ان دنوں بطور میڈیکل ٹیکنیشن بنیادی مرکز صحت گنجہ ضلع گجرات میں اپنے طبی فرائض سر انجام دے رہی ہیں آپ کے تجربات درج ذیل ہیں۔

خادف اطباء

## اعصابی دردوں کے لئے

**ھوالشافی** کشتہ کچلہ ۱ حصہ بارہ سنگا ۲ حصہ حرمل ۴ حصہ

**ترکیب تیاری** سب ادویہ کو باریک پیس کر حب بقدر نخود بنالیں

**مقدار خوراک** ایک گولی سے دو گولی دن میں تین بار ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی

**افعال و اثرات** عضلاتی غدی مقوی ہے بلغمی رطوبتی اور عصبی دردوں کیلئے تریاق سے کم نہیں ہے نیز ضعف باہ اعصابی کے لئے نعمت سے کم نہیں ہے

## کثرت حیض کے لئے

**ھوالشافی** سپاری ایک عدد۔ مازو دو عدد۔ منقہ پانچ عدد۔

**ترکیب تیاری** یہ سب دوائیں تقریباً ہم وزن ہی ہونگی انہیں خوب باریک پیس کرپانی کے ذریعے چنے کے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** دو گولی صبح وشام ہمراہ خیساندہ خشخاش استعمال کریں

## نسخہ برائے تسہیل ولادت ودفع ضعف زچہ

**ھوالشافی** عنبر عمدہ قسم اور جدوار عمدہ قسم برابر وزن لے کر ماش کے دانہ کے برابر گولیاں بنالیں اور وضع حمل سے دو ہفتہ پہلے ۳ گولیاں صبح ۳ گولیاں شام دیتے رہیں اور جس روز وضع حمل کے آثار ظاہر ہوں اس روز دو گولیاں صبح کے وقت دیں اور بعد از حمل ۱۰ گولیاں کھلائیں بچہ انشاء اللہ نہائت آسانی سے پیدا

بقیہ صفحہ نمبر 186 پر

# حکیم محمد شفیع نسیم



نام حکیم محمد شفیع نسیم

ولدیت علم دین

قوم سندھو

ایڈریس حکیم محمد شفیع نسیم شاہکوٹی ولد علم دین بمقام شانگلہ ہل۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میرا نام حکیم محمد شفیع نسیم ولد علم دین قوم سندھو ہے ۱۹۴۳ کو انڈیا میں پیدا ہوا اور گورنمنٹ ہائی سکول شاہ کوٹ سے میٹرک پاس کیا اور بچپن میں قانون مفرد اعضاء کے ممتاز معالج حکیم محمد زبیر سلیم صاحب سے قانون مفرد اعضاء کی تعلیم حاصل کی انہی کی نگرانی میں ۱۹۹۳ میں طب کا امتحان پاس کیا ان دنوں سانگلہ ہل میں قانون مفرد اعضاء کے تحت دکھی انسانیت کی خدمت کر رہا ہوں۔ میرے مجربات پیش خدمت ہیں۔

### کشتہ سندھور

ھوالشافی سندھور ۵ تولہ، پھٹکری سفید ۱۰ تولے۔

ترکیب تیاری دونوں اجزاء کو کسی کوزہ میں ڈال کر گل حکمت کر کے ۱۵

۲۰ اوپلوں کی آگ دے دیں سفید رنگ کا کشتہ بر آمد ہوگا۔

مقدار خوراک ۴ نمبر کیپسول بھر لیں ہمراہ دودھ دن میں دوبار صبح و شام دیں

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہے

فوائد جریان لیکوریا کے لئے مفید ہے۔

## کشتہ سنکھ

ھوالشافی سنکھ ۲۰ تولے، نغدہ بجن بوٹی ۶۰ تولے۔

ترکیب تیاری سنکھ کو بجن بوٹی کے نغدہ کے درمیان میں رکھ کر ۲۰-۲۵ اوپلوں کی آگ دے دیں سفید رنگ کا کشتہ بر آمد ہوگا بعد میں اس کشتہ میں دو تولے طباشیر ایک تولہ تخم الائچی خورد باریک پیس کر ملا دیں اور چار نمبر کیپسول بھر لیں۔

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد سانس پھولنا بھوک نہ لگنا اور نامردی کے لئے مفید ہے۔

## کشتہ گئو دنتی برائے بخار

ھوالشافی گئو دنتی ۴۰ تولے نغدہ پھل دھتورہ ۸۰ تولے۔

ترکیب تیاری دونوں اجزاء کو کوٹ کر کسی مناسب کوزہ میں گل حکمت کر کے خشک ہونے پر ۲۰-۳۰ اوپلوں کی آگ دے دیں ٹھنڈا ہونے سفید کشتہ بر آمد ہوگا نمبر ۲ کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک ایک کیپسول ہمراہ دودھ استعمال کرائیں
افعال و اثرات میں عضلاتی اعصابی ہے۔ فوائد تیز بخاروں میں اعلیٰ درجہ کی دوا ہے

# حکیم محمد ارشد منہاس



نام۔ حکیم محمد ارشد منہاس

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۱۵سال

ایڈریس حکیم محمد ارشد منہاس، عمر دواخانہ محلہ بہاولپورہ کسو کے روڈ حافظ آباد

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم حکیم عبدالغنی امرتسری حافظ آبادی سے حاصل کی حکمت کے ساتھ ساتھ پنسار کا کام بھی سیکھا قانون مفرد اعضاء سے دلی لگاؤ تھا اس لئے اسے باقاعدہ سیکھنے کے لئے تجدید طب کالج میں داخلہ لیا اور باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی قانون مفرد اعضاء کی تمام کتب کا مطالعہ کر چکے ہیں جن میں حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی اور حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتب شامل ہیں آپ کے نسخہ جات درج ہیں۔

## معجون اسپند خاص

ھو الشافی جائفل ایک تولہ، جلوتری ایک تولہ، لونگ ایک تولہ، دار چینی ایک تولہ، عقر قرحا ایک تولہ، اسپند سوختہ اڑھائی تولہ، ریگ ماہی

نفاذف الطباء دو ماشہ، تل سیاہ ۳ تولہ' زعفران ایک ماشہ ۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ تین گنا شہد ملا کر معجون بنا لیں بس تیار ہے چھ ماشہ تا نو ماشہ ہمراہ دودھ دیں مقوی باہ مقوی اعضائے رئیسہ ہے۔

## سفوف خاص

ھو الشافی شقاقل مصری ایک تولہ' ستاور ایک تولہ' تج ایک تولہ' تخم املی ایک تولہ' تخم ریحان ۵ تولہ' گوندکتیرا ایک تولہ' چھلکا اسبغول ۵ تولہ' تالمکھانہ ایک تولہ' تخم بھنگ ایک تولہ' سنگھاڑہ ۲ تولہ' موصلی سفید ایک تولہ' موصلی سیاہ ایک تولہ' کشتہ قلعی ایک تولہ' چینی ۱۰ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں چھ ماشہ تا نو ماشہ ہمراہ پانی یا دودھ دیں

فوائد ☆ جریان احتلام اور سرعت انزال کے لئے تجربہ شدہ ہے

## حب بواسیر خونی و بادی

ھو الشافی مغز نیم ۵۰ گرام۔ مغز آرو ۵۰ گرام۔ رسونت انڈیا ۵۰ گرام ہگیری انڈیا ۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ سب کو باریک کر کے شہد کی مدد سے گولیاں بنالیں ایک تا دو گولی صبح و شام ہمراہ پانی دیں۔ ماہواری کا زیادہ آنا خارش دھدر اور چنبل کے لئے بھی مفید ہے

## حب اکسیری

ھو الشافی بھلاوے دو تولے 'تل سفید دو تولے' مالکنگنی دو تولے 'جڑپان ایک تولہ' مگھاں ایک تولہ' جلوتری ایک تولہ' جدوار خطائی ایک تولہ' دراونج عقربی ایک تولہ' جائفل اڑھائی تولہ' سنڈھ ایک تولہ 'بہمن سفید ڈیڑھ تولہ' مصطگی رومی چھ ماشہ ۔

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆ سب کو باریک کر کے شہد کی مدد سے نخودی گولیاں بنالیں بس تیار ہے۔ ایک تا دو گولی ہمراہ شیر گاؤیا دہی سے دیں۔

**فوائد** لقوئ فالج دماغی کمزوری نزلہ زکام و کھانسی میں مفید ہے

ززززززززززززززززززززززززززززز

بقیہ مجربات صفحہ 181 سے آگے

ہوگا اور مریضہ کو کوئی خاص کمزوری بھی نہ ہوگی ۔

## پیچش کے لئے

**ھوالشافی** ہلیلہ سیاہ ۵ تولہ گھی میں بریاں کر کے نکال کر سفوف بنالیں اور اس کے ہم وزن سونف باریک پیس کر ملالیں اور ان سب کے برابر کھانڈ ملا کر ایک اتولہ سے چار تولہ تازہ پانی سے دن میں تین بار دیں انشاء اللہ پیچش ختم ہو جائیں گے۔

# حکیم محمد اشرف انصاری



نام حکیم محمد اشرف انصاری
ولدیت حکیم احمد دین
تعلیم میٹرک

## حالات زندگی وطبّی خدمات

حکمت کی بہت سی کتب کا مطالعہ مگر تسلی نہ ہوئی آخر ایک دن حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتاب تحقیقات اسرار النبض ہاتھ لگی تو پتہ چلا کہ اصل فن تو نظریہ مفرد اعضاء ہے اس دن سے اب تک یٰسین طبّی کتب خانہ سے رابطہ ہے اور نظریہ مفرد اعضاء کی درجنوں کتب پڑھ چکا ہوں لیکن ملازمت کی وجہ سے باقاعدہ مطب نہ کر سکا ہاں البتہ شام کے وقت گھر پر ہی مریض آتے رہتے ہیں مجربات درج ذیل ہیں ۔

### حب بواسیر

ھو الشافی سہاگہ بریاں ۳ تولہ' ریوند عصارہ ایک تولہ رب مولی ۸ تولے۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنا

لیں افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے بواسیر خونی وبادی کے لئے مفید ہے۔

## اکسیر ہیضہ

هو الشافی سرخ مرچ اور رائی ہم وزن لے کر نخودی گولیاں بنالیں دو گولی ہمراہ نیم گرم پانی یا قہوہ دیں ہیضہ کے علاوہ اعصابی تحریک کی ہر علامت کے لئے مفید ہے عضلاتی غدی ہے۔

## تریاق سوزاک

هو الشافی لوبان کوڑیا اور اجوائن دیسی

ترکیب تیاری و استعمال ہم وزن لے کر سفوف بنالیں دو ماشہ ہمراہ عرق سونف دن میں چار بار دیں۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے سوزاک پرانے اور نئے کے لئے مفید ہے۔

xxxxxxxxxxxxx

حکیم محمد اشرف انصاری مقام وڈاکخانہ بیگہ (بانیاں) براستہ کنجاہ ضلع وتحصیل گجرات

# حکیم وڈاکٹر رانا منظور الحق طاہر



نام حکیم وڈاکٹر رانا منظور الحق طاہر

عرصہ مطب ۱۲ سال

ایڈریس حکیم وڈاکٹر رانا منظور الحق طاہر محلہ یوسف آباد یوسف آباد گلی نمبر ۲ ڈھڈی والا ڈاکخانہ مدینہ ٹاؤن فیصل آباد

آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد صاحب سے حاصل کی آپ کے والد صاحب بہت پرانے حکیم تھے جو ۱۹۵۶ سے مطب چلا رہے ہیں آپ نے انہی کی نگرانی میں علم طب سیکھا اور فن نبض شناسی اور تشخیص و تجویز میں مہارت حاصل کی قانون مفرد اعضاء کی تمام کتب کے علاوہ کتاب المرکبات سر تاج الحکمت کا تفصیلی مطالعہ کیا ماہانہ قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ مطالعہ کرتے ہیں عرصہ ۱۲ سال سے اپنا الگ مطب چلا رہے ہیں دوران مطب آپ نے مختلف امراض کے بارے میں تحقیقات کیں اور ان امراض کے لئے کامیاب نسخے ترتیب دئے جنہیں بے حد مفید پایا آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے اولاد نرینہ

ھوالشافی کلونجی ۱ ماشہ کالی مرچ ۶ ماشہ کچور ۶ ماشہ مجیٹھ ۶ ماشہ کستوری ۳ ماشہ۔

ترکیب تیاری وا ستعمال سب کو باریک کر کے ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں یہ گولیاں حمل کے ایک ماہ بعد دس دن صبح و شام ایک ایک گولی استعمال کرانی ہے پھر دوسرے ماہ کے بعد تیسرے ماہ کے شروع میں ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام ہمراہ لونگ دار چینی کے قہوہ سے کھائیں اس بار ۱۵ دن استعمال کرائیں۔

## حب اذراقی

ھوالشافی دار چینی جائفل جلوتری لونگ عود ہر ایک ایک تولہ کچلہ مدبر ۲ تولہ عرق اجوائن میں رگڑنے کے بعد خشک ہونے پر ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں۔

فوائد پرانے نزلہ فالج لقوہ ضعف اعصاب اور درد کمر میں بے حد مفید ہے۔

## برائے زکام

ھوالشافی پھٹکری سفید بریاں ۶ تولہ گیرو ۶ تولہ، تخم دھتورہ ۲ تولہ، پاگل دھتورہ ۴ تولہ۔

نافع الاطباء

ترکیب تیاری وا ستعمال سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے ایک ماشہ یا رتی صبح و شام ہمراہ تازہ پانی اگر گلے میں تنگی ہو تو دودھ سے دیں۔

## لطف شباب

ھوالشافی سم الفار سفید ۱ تولہ شنگرف کچی ۱ تولہ افیون ۱ تولہ زردی بیضہ مرغ ۱۶ عدد

ترکیب تیاری وا ستعمال پہلی تینوں اشیاء کو زردی بیضہ مرغ میں کھرل کریں اور گولیاں بقدر ماش بنالیں ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ ادھ کلو دودھ سے لیں۔

فوائد اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ اور دافع جریان واحتلام ہے

## برائے ذیابیطس

ھوالشافی کلونجی ۱۲۵ گرام، ہینگ ۱۲۵ گرام، کمرکس ۱۲۵ گرام، لوبان ۱۲۵ گرام، مرمکی ۱۲۵ گرام۔

ترکیب تیاری وا ستعمال ساڑھے چار کلو پانی میں بھگو دیں اور پھر دس منٹ تک جوش دیں۔ تیار ہے چار تولہ صبح کے وقت استعمال کریں

---



# حکیم بدر منیر اعوان

## فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم بدر منیر اعوان جمیل دواخانہ پیل تحصیل و ضلع خوشاب

## حالات زندگی

تربیت قریشی دواخانہ سے حاصل کی استاد محترم جناب حکیم نذر حسین قریشی صاحب ہیں امتحان ۲۰ اپریل ۱۹۹۲ کو دیا جس میں ۴۲۶ نمبر حاصل کیے کم مئی ۱۹۹۳ کو جمیل دواخانہ کی بنیاد رکھی مجھ سے پہلے خاندان میں کوئی شخص حکیم نہ تھا میں پہلا شخص ہوں جس نے فن طب کی طرف ذہن دوڑایا اور خصوصاً قانون مفرد اعضاء کی طرف تجربات تو بہت زیادہ ہیں میرے مطب میں جو کہ اکثر مریضوں پر استعمال کرتا رہتا ہوں تجربات درج ذیل ہیں

## برائے تبخیر

<u>ھوالشافی</u> گل مدار ۳ تولہ۔ نمک سیاہ ایک تولہ۔ سنڈھ ایک تولہ۔ مگھاں ایک تولہ۔

<u>ترکیب تیاری</u> سب چیزوں کو کھرل کر کے تھوڑا تھوڑا سفوف گل مدار میں ڈال کر رگڑیں جب سب یکجان ہو جائیں تو نخودی حبوب تیار کر لیں

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

هوالشافی سم الفار سفید ایک ماشہ۔طباشیر ڈھائی تولہ۔ چینی ڈھائی تولہ۔

ترکیب تیاری اول سنکھیا کو باریک کریں بعد میں طباشیر میں چینی ملا کر کھرل کریں تقریبا۵یا۶ گھنٹے کھرل کرنے کے بعد دوا تیار ہو جائے گی

مقدار خوراک پوڈر آف آرسینک کی دو چاول تا ایک رتی تک ہے

مزاج عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد تمام رطوبتی بیماریوں کے لیے مفید شے ہے مثلا عصبی درد عصبی دمہ اعصابی تحریک سے دل کا کمزور ہونا اعصابی بخار درد شقیقہ ایسے ہی دوسرے امراض بد جو نوبت سے آیا کرتے ہیں ضعف باہ اور جریان کا بھی خاتمہ کرتی ہے۔

نوٹ ایک تو یہ دوا چھوٹے بچوں کو نہ دی جائے دوسرے یہ ابتدائی امراض میں قطعاً فائدہ نہیں دیتی جب مریض کمزور ہو گیا ہے اور بہت سارے نسخے استعمال کرا کر ناکامی ہو چکی ہو موت سر پر منڈلا رہی ہو اس وقت اس دوا کا استعمال زبردست اپنی جادوگری دکھاتا ہے

# حکیم مولوی مولا بخش گرگینوی

فاضل قانون مفرد اعضاء ممبر آف تحریک تجدید طب



| | |
|---|---|
| نام | حکیم مولا بخش گرگینوی |
| ولدیت | حاجی نور محمد |
| تاریخ پیدائش | ۱۹۴۹ء |
| عرصہ مطب | ۳۲ سال ضلعی حلقہ کوئٹہ |
| ایڈریس | حکیم مولا بخش گرگینوی بانی جامع اسلامیہ دار العلوم حقانیہ گرگینہ سب تحصیل کروگاپ ضلع مستونگ (بلوچستان) |

## حالات زندگی و طبّی کارنامے

آپ ۱۹۶۰ء سے طب یونانی سے منسلک ہیں ۱۹۸۵ء میں کوئٹہ میں قانون مفرد اعضاء کے ماہر معالج حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی سے رابطہ ہوا تو ان کے ذریعے ہی قانون مفرد اعضاء سے متعارف ہوئے قانون مفرد اعضاء کی ابتدائی کتب حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب سے لے کر مطالعہ کیا جب یہ کتب پڑھیں تو مزید مطالعہ کا شوق بڑھ گیا اور قانون مفرد اعضاء پر مکمل دسترس حاصل کرنے کی جستجو زیادہ بڑھ گئی لہٰذا تمام کتب منگوا کر پڑھنی شروع کر دیں جن میں حکیم محمد یٰسین دنیاپوری اور حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی کی کتب شامل ہیں باقاعدہ قانون مفرد اعضاء کا کورس

بقیه صفحه نمبر 201 پر

کرنے کے لئے حکیم عبد الحکیم انقلابی شفاء خانہ والے سے رابطہ کیا اور ان کے پاس داخلہ لے کر ۱۹۸۶ء میں باقاعدہ قانون مفرد اعضاء کا امتحان دیا اور سند حاصل کی اس کے بعد اب تک۔ تمام طریقہ ہائے علاج چھوڑ کر صرف اور صرف قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کی ادویات سے ہی مطب میں علاج معالجہ کرتے ہیں
آپ کے مایہ ناز مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے لقوہ فالج ادھرنگ

هوالشافی شنگرف رومی ۲ تولہ کو پیاز سفید میں کھرل کریں جب خشک ہو جائے تو زردی بیضہ مرغ میں کھرل کریں جب خشک ہو جائے تو اسی طرح آب پیاز اور زردی بیضہ مرغ میں کھرل کریں جب آٹھ زردی اور آٹھ تولے آب پیاز مکمل ہو جائے تو دو عدد ٹکیہ بنا کر روغن زرد میں بریاں کریں اور حب بقدر نخود بنالیں صبح شام ایک گولی دودھ کے ساتھ کھائیں ایک ہفتہ کے بعد شفاء کلی حاصل ہو گی میں اپنے مطب میں اکثر استعمال کرتا ہوں

## برائے فالج اسفل

هوالشافی سیماب ا تولہ ریوند چینی ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری ریوند چینی کو سفوف کر کے پارہ کو درمیان میں رکھے۔

**نوٹ** کڑاہی کے اندر پارہ کو سفوف ریوند چینی کے درمیان میں رکھے اور آگ دے دیں جب تمام ریوند چینی خاکستر ہو جائے تو پھونکے کشتہ سیماب حاصل کریں

مقدار خوراک نصف رتی رات کو سوتے وقت ہمراہ مکھن (مجرب ہے)

# حکیم وڈاکٹر محمد سلیم



نام — حکیم و ڈاکٹر محمد سلیم

ولدیت — حکیم نور زمان

طبی تعلیم — فاضل قانون مفرد اعضاء

ڈی ایچ ایم ایس فاضل طب وجراحت

ایڈریس — حکیم وڈاکٹر محمد سلیم سراجیہ کلینک یارک (Yark)
ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

## حالات زندگی وطبّی خدمات

ابتدائی تعلیم گورنمنٹ ہائی سکول بہاولپور سے حاصل کی دوران سکول اپنے والد محترم حکیم نوزمان کے ساتھ رہے ایف اے کرنے کے بعد ڈیرہ اسماعیل خان کے معروف ڈاکٹر و حکیم ناصر علی کے پاس کچھ عرصہ گزارا۔

اس کے بعد فاضل طب وجراحت کے کورس میں داخلہ لیا کورس کے بعد سراجیہ کلینک کے نام سے مطب کھولا اور عملی پریکٹس شروع کر دی اب بفضل خدا آٹھ سال سے خدمت خلق میں مصروف ہیں دوران کلینک ہی آپ نے تھل ہومیو پیتھک میڈیکل کالج سے ہومیو پیتھی کا چار سالہ کورس کیا اور طب یونانی کے ساتھ ساتھ ہومیو پیتھی کی پریکٹس بھی

شروع کر دی سراجیہ کلینک میں دیسی جڑی بوٹیوں پر مشتمل نسخہ جات خود تیار کرتے ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## حب مقوی خاص

ھو الشافی سلاجیت ایک تولہ' کشتہ فولاد ایک تولہ' کچلہ ایک تولہ 'مرچ سیاہ ۳ ماشہ' جائفل ۳ ماشہ' جلوتری ۳ ماشہ' زعفران چھ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ حب نخود تیار لیں ایک تا دو گولی دن میں تین بار دیں۔

## دوائے بخار

ھو الشافی ست گلو ایک تولہ' طباشیر ایک تولہ' الائچی خورد ایک تولہ' کشتہ سنکھ ایک تولہ' کوڑا اصلی ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ تمام چیزوں کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔ ایک ماشہ ہمراہ دودھ استعمال کرائیں۔

**دوائے اطفال** ھو الشافی طباشیر ایک تولہ' الائچی خورد ایک تولہ' کشتہ صدف ایک تولہ' کشتہ زہر مہرہ خطائی ایک تولہ' پودینہ ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ سب کو ملا کر تیار کر لیں ایک رتی خوراک استعمال کرائیں۔

# حکیم چوہدری محمد یٰسین ہوشیار پوری



نام چوہدری محمد یٰسین ہوشیار پوری

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

پتہ قیصر آباد گلی نمبر ۳ نذد چوک قذافی

خانیوال روڈ ملتان

آپکے بزرگوں کا تعلق ہوشیار پور سے ہے اور آپ گجر خاندان سے تعلق رکھتے ہیں اس خاندان میں طب سے بہت کم لوگوں کو دلچسپی ہے لیکن آپ کے بزرگوں حکیم محمد ساندھی ہوشیار پوری اور حکیم پیر دین ہوشیار پوریؒ جو آپ کے دادا تھے طب میں نمایاں خدمات انجام دی ہیں اور بہت سے لوگوں نے علم طب ان سے سیکھا آپ نے بھی ابتدائی تعلیم اپنے دادا سے ہی حاصل کی بعد میں قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہوا تو اسے حاصل کرنے کے لئے حکیم محمد شریف صاحب سے رابطہ کیا ان سے کتب لے مطالعہ کیا اور باقائدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان اچھے نمبروں سے پاس کیا علاوہ ازیں مختلف حکماء کے زیر سایہ وقت گزارا تا کہ اس فن میں مہارت ہو جائے آپ کے آباؤ اجداد میں خدمت خلق کا جزبہ کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا آپ کے بزرگوں نے ہندوستان میں علم فن طب کے ذریعے دکھی انسانیت کی بہت خدمت کی۔

## آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

### برائے ذیابیطس شکری

ھوالشافی بھنی ہوئی دال چنا ۱۰ تولہ آب حنظل ایک پاؤ آب

نفاخ المباء

جامن ایک پاؤ

ترکیب تیاری دال چنا کو آب حنظل اور آب جامن میں تر کریں بعد میں گڑمار بوٹی

اتولہ چھال فالسہ اتولہ کشتہ قلعی ۳ ماشہ عنبر ۶ ماشہ زعفران ۶ ماشہ کشتہ مروارید ۳

ماشہ کا سفوف تیار کریں۔

مقدار خوراک ۲ سے ۳ ماشہ ہمراہ آب تازہ دن میں تین بار استعمال

کریں انعال واثرات میں عضلاتی غدی ہے۔

## رعشہ (لرزنا) کے لئے

ھوالشافی اسطوخودوس ۳ تولہ قرنفل ۳ تولہ پوست ہلیلہ کابلی ۲ تولہ دار چینی ۲

تولہ صعتر ۲ تولہ زعفران ۴ ماشہ عقر قرحا اتولہ غاریقون اتولہ شہد خالص ہم وزن

ترکیب تیاری تمام ادویہ کا سفوف تیار کرلیں اور شہد خالص ملالیں معجون تیار ہے

مقدار خوراک ایک سے دوماشہ تک ہمراہ آب گرم سے استعمال کریں

انعال واثرات میں غدی عضلاتی ہے اعصابی نزلہ زکام اور دردوں کے لئے مجرب

ہے۔

## برائے بواسیر خونی

ھوالشافی کہرباء ایک تولہ سنگ جراحت ایک تولہ گلنار ایک تولہ پوست بیضہ

مرغ سوختہ ایک تولہ شربت انجبار ایک پاؤ۔

**ترکیب تیاری واستعمال** سب کا سفوف بنالیں اور ایک ماشہ شربت انجبار میں ملا

کر چٹائیں دن میں دوبار صبح وشام اور اس کے ساتھ تخم ریحان ۵ ماشہ بارتنگ ۴ ماشہ

عرق گلاب ۵ تولہ میں پکاکر سفید قند ایک تولہ میں ملا کر دیں دن میں دوبار صبح شام

انعال اثرات میں عضلاتی اعصابی ہے۔

# حکیم وڈاکٹر عبدالحمید ثاقب



| | |
|---|---|
| نام | حکیم وڈاکٹر عبدالحمید ثاقب |
| ولدیت | مولوی خدابخش قادری |
| تاریخ پیدائش | 3-1-1971 |
| تعلیم | بی اے (بی یوایم ایس) |
| عرصہ مطب | ۵ سال |

ایڈریس حکیم وڈاکٹر عبدالحمید ثاقب چک نمبر ۴۵ ڈی این بی ڈاکخانہ شاہی والا بنگلہ تحصیل یزمان ضلع بہاولپور

## حالات زندگی (حکیم صاحب کی زبانی)

میرا تعلق راجپوت بسورا خاندان سے ہے ہمارے خاندان میں علم دین کے بڑے بڑے عالم گزرے ہیں آباؤ اجداد کا آبائی وطن امرتسر تھا پاکستان بننے کے بعد فیصل آباد آگئے اس کے بعد روزگار کے سلسلہ میں بہاولپور ریاست میں آنا پڑا وہاں چک ۴۶ میں لوگوں نے میرے داداجان کو امامت کرنے پر مجبور کیا کیونکہ وہ بہت اچھے عالم تھے میرے والد صاحب بھی اپنے علاقہ کے مشہور عالم اور اچھے عامل ہیں میں نے ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں ہی سے حاصل کی طبی تعلیم کے لئے ابن سینا کالج میں داخلہ لیا اس کے بعد الیکٹرو ہومیوپیتھک کا کورس علامہ اقبال الیکٹرو ہومیوپیتھک میڈیکل کالج سے کیا ابھی بھی میرا دل طبی تعلیم سے سیر نہیں ہوا تھا کہ میرے ایک دوست عبیداللہ انور صدیقی صاحب نے قانون

مفرد اعضاء کا تعارف کرایا میں قانون مفرد اعضاء کو باقائدہ سمجھنے کے لئے حکیم
محمد یٰبین صاحب کے پاس دنیاپور آیا اور قانون مفرد اعضاء ی کتب لے کر
مطالعہ کیا مطالعہ سے شوق اور زیادہ ہو گیا اب قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی
مکمل علاج معالجہ کرتا ہوں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## ینگ لائف

<u>ھوالشافی</u> افیون ا تولہ۔ پھٹکڑی بریاں ۵ تولہ۔ سنگ جراحت کشتہ ۴ تولہ۔
سب کو پیس کر بڑے کیپسول بھر لیں

**افعال و اثرات** میں عضلاتی اعصابی ہے مغلظ منی ہے خون کو روکتا ہے
حابس رطوبات ہے تمام اعصابی امراض کے لئے تریاق کا حکم رکھتا ہے اور فوری
اثر ہے۔

بقیہ مجربات مولوی مولا بخش صفحہ 194 سے آگے

## روغن فالج وریحی دردوں کے لئے مجرب ہے

<u>ھوالشافی</u> کچلہ ایک پاؤ روغن تلخ ایک کلو
<u>ترکیب تیاری</u> کچلہ کو روغن میں جلائیں بس تیار ہے صبح وشام مالش کریں۔

# حکیم محمد شریف

## فاضل قانون مفرد اعضاء

نام حکیم محمد شریف

ولدیت رحیم بخش

تاریخ پیدائش 1940

تعلیمی قابلیت میٹرک

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم محمد شریف چک نمبر 36/14L ڈاکخانہ خاص تحصیل چیچہ وطنی ضلع ساہیوال

## حالات زندگی

میری پیدائش ہندوستان کے ضلع فیروزپور میں ہوئی تقسیم ہند کے بعد پاکستان چلے آئے اول آکر بکریاں چرائیں جس میں اللہ کے فضل سے نبی اکرم ﷺ کی سنت ادا ہو گئی چار سال کے بعد میں قرآن پاک پڑھنا شروع کیا

تعارف اطباء

دو سال میں قرآن ختم کرنے کے بعد سکول میں داخل ہو گیا حکمت کا شوق حکیم شبیر شاہ صاحب سے ہوا لہٰذا دو سال تک ان سے حکمت کی تعلیم حاصل کی اس دوران بہت سی کتب بھی ان سے لیکر مطالعہ کیا جن میں تعارف نظریہ مفرد اعضاء۔ رہبر نظریہ مفرد اعضاء۔ مبادیات طب۔ خواص المفردات۔ تشریح الابدان۔ دار الشفاء۔ کنز العلاج۔ کنز التشخیص وغیرہ شامل ہیں جب کافی مطالعہ ہو گیا تو 1979 میں دنیاپور آکر قانون مفرد اعضاء کا باقائدہ امتحان دیا جس میں مولانا مولوی یوسف خطیب جامع مسجد مکی بھی ہمارے ساتھ تھے انہوں نے بھی امتحان دیا اللہ کے فضل سے تحریک تجدید طب کی سند حاصل کر لی اور اب تک اسی سند پر کام کر رہا ہوں میں نے کافی پہلی کتب کا مطالعہ کیا مگر میری نظر میں اتنا آسان طریقہ علاج اور آسان تشخیص میری نظر سے کبھی نہ گذری تھی اللہ سے دعا ہے کہ وہ اس تحریک کو کامیاب کرے آمین آپ کے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## برائے یرقان

**هوالشافی** نوشادر ایک تولہ، قلمی شورہ ایک تولہ، ریوند خطائی ایک تولہ

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنا لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراك** ایک تا دو ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں یرقان کا مکمل اور شافی علاج ہے

## برائے ڈبہ اطفال

**هوالشافی** مصبر ایک تولہ مصطگی رومی ایک تولہ اور ریوند عصارہ ایک تولہ

**ترکیب تیاری** سب کو ملا کر مونگ کے برابر گولیاں بنالیں ڈبہ اطفال کے لئے ایک گولی ہمراہ قہوہ لونگ میں مل کر دیں بلغم کو بزریعہ قے یا دست خارج کرتا ہے۔

## برائے تلی بڑھنے کے لئے

**هوالشافی** نوشادر ایک تولہ قلمی شورہ ایک تولہ مصر ایک تولہ

**ترکیب تیاری** حب بقدر دورتی بنالیں اور دن میں تین بار ہمراہ پانی سے دیں تلی بڑھنے میں مفید ہے۔

## برائے بندش حیض

**هوالشافی** مصر دو تولہ۔ مرمکی دو تولہ۔ کشتہ فولاد ٦ ماشہ۔ ہنگ ٦ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** سب کو باریک کر کے شہد کی مدد سے حب بقدر نخود بنالیں

**مقدار خوراک** ایک گولی صبح ایک شام قبل از ایام حیض دو ہفتہ تک دیں عورتوں کے جملہ امراض کے لئے مفید ہے۔

# حکیم طارق محمود



نام حکیم طارق محمود

ولدیت غیور حسین

تاریخ پیدائش 1961

تعلیمی قابلیت میٹرک

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

مستقل پتہ مکان نمبر 28 گلی نمبر 8 بی بلاک حسین روڈ اتحاد ٹاؤن رینجر ہیڈ کوارٹر لاہور۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

مجھے بچپن ہی سے طب سے لگاؤ تھا اس شوق کو پورا کرنے کے لئے میں نے طبیہ کالج لاہور میں داخلہ لیا مجھے کسی دوست نے کہا کہ یٰسین دوا خانہ دربار ہوٹل سے صابر ملتانیؒ کی کتب لے کر مطالعہ کرو میں وہاں پہنچا تو میری ملاقات حکیم محمد عارف صاحب سے ہوئی انہوں نے مجھے نظریہ مفرد اعضاء کے متعلق بہت اچھے طریقے سے گائیڈ کیا اور کتب دیں میں نے بڑے شوق سے کتب کا مطالعہ کیا اور حکیم محمد یٰسین صاحب سے کافی استفادہ حاصل کیا بس اللہ تعالیٰ سے دعا ہے مجھے قانون مفرد اعضاء کے

مطابق لوگوں کا کامیاب علاج کرنے کی توفیق دے مجربات درج ذیل ہے۔

## اکسیر نزلہ زکام

ھوالشافی تخم دھتورا سیاہ ۶ تولہ زنجبیل بے ریشہ تولہ ریوند خطائی ۴ تولہ۔
ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور ببول کی گوند کا لعاب نکال کر بقدر فلفل سیاہ گولی بنالیں۔
مقدار خوراک ایک گولی بوقت شب کھائیں درد کمر اور درد اعصاب میں بھی مفید ہے۔

## دافع سوزاک

ھو الشافی ریوند خطائی ۴ ماشہ گل ملتانی ۳ ماشہ برگ حنا ۳ ماشہ، نشاستہ ۳ تولہ آملہ خشک ۳ تولہ سفوف بنالیں۔
مقدار خوراک چھ ماشہ ہمراہ پانی دیں سوزاک کے لئے مجرب ہے۔

## برائے درد سر

ھو الشافی اسطوخودوس ۶ ماشہ، دھنیا ۶ ماشہ کالی مرچ ۸ عدد
ترکیب تیاری واستعمال ایک کپ پانی میں رات بھگودیں صبح چھان کر پی لیں مجرب ہے۔

تعارف اطباء

# حکیم سید اشرف علی

## فاضل قانون بو علی سینا و قانون مفرد اعضاء



| | |
|---|---|
| نام | حکیم سید اشرف حسین |
| ولدیت | سید شبرات علی |
| تاریخ پیدائش | 1935 |
| تعلیم | مڈل |
| عرصہ مطب | 22سال |
| ایڈریس | حکیم سید اشرف حسین مطب تجدید طب پرانی چونگی نمبر 4غزنی روڈراولپنڈی |

## حالات زندگی

میرا تعلق ایک طبی خاندان سے ہے اور میری پیدائش قصبہ محب گڑھ دہلی سے ۱۲ میل دور کی ہے طبی تعلیم اپنے بزرگوں سے حاصل کی جس میں حکیم سید امجد علی اور حکیم سید محمد نور علی نور صاحب شامل ہیں جو کہ بھپندرہ طبیہ کالج پٹیالہ کے پرنسپل بھی رہے ہیں اور پھر پاکستان بننے کے بعد جناب حکیم خادم علی صاحب کی شاگردی میں رہ کر تشخیص و تجویز وغیرہ سیکھا اس کے بعد 1964میں حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی سے نیو دہلی دواخانہ میں ملاقات ہوئی تو نظریہ مفرد اعضاء کی افادیت سے حکیم صاحب نے نیو دہلی دواخانہ کے اجلاس

میں بیان کیا اس سے میں بہت متاثر ہوا اور میں نے مسلسل حکیم انقلاب کی کتب کا مطالعہ شروع کر دیا اور میں نظریہ مفرد اعضاء اور قانون بو علی سینا کی افہام و تفہیم کو سمجھ کر کام شروع کر دیا اور اب اللہ کے فضل سے ۲۲ سال سے کامیاب مطب چلا رہا ہوں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## جریان سے ضعف باہ

**علامات** پیشاب بار بار آنا مادہ منویہ کے قطرے گرنا پاخانہ یا پیشاب کرتے وقت لیس دار مادہ خارج ہونا جسم میں سستی ہاضمہ خراب اور شہوت کا خیال تک نہ ہونا اور اگر کبھی آجائے تو جلدی فارغ ہونا

**تحریک** اعصابی عضلاتی

**ھوالشافی** تخم حرمل آدھ پاؤ تخم سریالہ ایک چھٹانک سمندر سوکھ ایک چھٹانک کشتہ فولاد ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری** سب کو باریک پیس کر نخودی گولیاں تیار کر لیں

مقدار خوراک ایک تا دو گولی دن میں تین بار ہمراہ نیم گرم پانی سے

## برائے دق الاطفال

**ھوالشافی** زعفران ۳ ماشہ۔ مشک خالص ایک رتی۔ افیون ایک رتی۔ بیر بہوٹی ۲ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ کو باریک پیس کر عرق گلاب میں حب بمقدار سر شف تیار کر لیں صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ شیر مادر استعمال کرائیں اگر بچہ بڑا ہو تو پانی کے ساتھ دیں چار ہفتہ میں بچہ موٹا تازہ ہو جائے گا اور اگر اس نسخہ

کی نخودی گولیاں بنالی جائیں تو ممسک اور بے حد مقوی ہیں اور میرا بار ہا کا تجربہ ہے۔

## پرانے دست (سنگ رہنی)

**تشخیص** اعصابی تحریک میں ہوتے ہیں جو کبھی اعصابی عضلاتی بھی ہو جاتی ہے جسم میں رطوبات کی زیادتی معدہ کے اعصابی پردہ کی سوزش ہوتی ہے

**ھوالشافی** لونگ ایک تولہ۔ جلوتری ۲ تولہ۔ رائی ۴ تولہ۔

**ترکیب تیاری** سب کو باریک پیس لیں اور نخودی گولیاں بنالیں یا دو سے چار رتی دن میں چار بار ہمراہ پانی

**فوائد** دست اور پیاس زیادہ لگنا پیٹ میں ریاح اور اعصابی کمزوری کے لئے مفید ہے

## تریاق معدہ وامعاء

**ھوالشافی** اجوائن دیسی ایک تولہ۔ تیزپات ایک تولہ۔ پودینہ ایک تولہ۔ رائی ایک تولہ۔

**ترکیب تیاری** سب کو باریک پیس لیں چار رتی تا ایک ماشہ خوراک ہمراہ تازہ پانی افعال واثرات میں غدی عضلاتی ہے

**فوائد** کھاتے ہی معدہ وامعاء میں سوزش سے بار بار پاخانے آنے بند ہو جاتے ہیں۔

xxxxxxxxxxxxxxxxxxx

# حکیم محمد شفیق خالد



نام حکیم محمد شفیق خالد راہی

ولدیت محمد خالد مغل

تاریخ پیدائش 1970

ایڈریس حکیم محمد شفیق خالد راہی اتفاق کالونی گوجرانوالہ

## حالات زندگی

نومبر 1995 میں جناب حکیم محمد یٰسین صاحب سے ملاقات کی ہمارے قریب ہی 131D سیٹلائٹ ٹاؤن میں حکیم محمد شریف اللہ والے رہتے ہیں ہمارے بزرگ اور محسن ہیں انہوں نے مشورہ دیا کہ آپ نے اتنا پڑھ لیا اور بے کار آپ طب اسلامی سیکھیں اور اس سے قوم کی خدمات سرانجام دیں ان کے مشورے سے دو کتابیں تعارف اور رہبر نظریہ مفرد اعضاء خریدی جو زیر مطالعہ ہیں۔ مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## دانت کا درد

هوالشافی اجوائن خراسانی اور کونین ہم وزن لے کر صبح منجن کریں جب درد شروع ہو تو لگالیں فوراً آرام ہو گا۔

## برائے اعصابی کمزوری

بقیہ صفحہ نمبر 212 پر

# خادم ملک ملت مولانا پروفیسر ڈاکٹر و حکیم غلام یٰسین



نام پروفیسر ڈاکٹر و حکیم غلام یٰسین

ولدیت مولوی اللہ بخش

تاریخ پیدائش 1930

عمر 65سال

ایڈریس پروفیسر ڈاکٹر و حکیم غلام یٰسین چیرمین صلوٰۃ کمیٹی کوٹ مراد سکنہ کوٹ مراد ڈاکخانہ پہاڑ پور تحصیل و ضلع جھنگ

## حالات زندگی

عرصہ دراز سے جھنگ و حویلی بہادر شاہ کوٹ مراد جھنگ طبّی کانفرنس کا جائینٹ سیکرٹری رہا بعدہ کوٹ مراد میں مطب یٰسینیہ و یٰسینیہ کلینک ہمراہ دواخانہ پروفیسر حکیم غلا یٰسین و کتب خانہ طبّی و اسلامی کا مالک ملحقہ نادرن انڈیا پنجاب میڈیکل کالج ملتان کا پروفیسر رہا ہوں اور کوٹ مراد کا امام و خطیب عرصہ دراز سے رہا ہوں اور تا حال خطیب و چیرمین صلوٰۃ کمیٹی موضع کوٹ مراد نیز جامعہ فاروقیہ رجسٹرڈ حویلی بہادر شاہ جھنگ کا جنرل سیکرٹری ہوں میرے دو لڑکے بھی طبّی و ڈاکٹری پریکٹس کرتے ہیں (آپ کے مجرب نسخہ جات)

## بہار شباب

**هوالشافی** شنگرف کچا ایک تولہ۔ سم الفار سفید ایک تولہ۔ افیون مادی الوزن

# حکیم میاں محمد اسلم

نام حکیم میاں محمد اسلم

ولدیت میاں نور محمد صاحب

تعلیم فاضل علوم شرقیہ فاضل طب وجراحت

ایڈریس حکیم میاں محمد اسلم الشفاء کلینک چوک ریختی نزد محل

عمر حیات چنیوٹ۔

## حالات زندگی وطبّی خدمات

۱۹۸۱ سے شعبہ ایلو پیتھی اور یونانی طریقہ علاج سے کام کیا مگر ضمیر مطمئن نہ تھا اسی دوران ایک دوست جناب حکیم محمد خالد عارفی کی معرفت قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو سکون قلب ملا

اب مکمل طور پر تمام طریق علاج چھوڑ کر صرف قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کرتا ہوں تحریک تجدید طب چنیوٹ کا صدر ہوں پریکٹس کے ساتھ ساتھ نئے طالب علموں کی تربیت کا بھی اہتمام کیا جاتا ہے۔ مجرب نسخہ جات درج ہیں

برائے زیارش

دودھ برگد نصف سیر انڈے مرغی ۲۰ عدد ۔ورق نقرہ ۔ورق طلاء عنبر اشہب مشک خالص اماشہ۔

**ترکیب تیاری** شنگرف اور سم الفار کو الگ رگڑ کر ملالیں اور آٹھ پہر کھرل کریں پھر شیر برگد میں کھرل کریں حتیٰ کہ خشک ہو جائے پھر افیون ملاکر کھرل کریں اور انڈے مرغی یکے بعد دیگرے بیس عدد کھرل کریں بلاآخر ورق نقرہ ورق طلاء نصف نصف تولہ شامل کر دیں اور عنبر و مشک دو ماشہ الگ لے کر عرق بید مشک یا کیوڑہ یا گلاب ایک ماشہ میں کھرل کریں اور سب اجزاء کو ملا کر حب بقدر دلنہ لونگ بنالیں

**مقدار خوراک** ایک گولی صبح ہمراہ شیر گائے یا شیر بھینس ایک تا دو گلاس میٹھا کر کے استعمال کرائیں ایک ایک گولی شام شدید تکلیف میں دو ٹائم ورنہ ایک ٹائم ہی کافی ہے خوراک مرغن استعمال کریں میرا معمول مطب ہے استعمال کر کے بہار شباب حاصل کر کے دعاؤں میں یاد رکھیں انشاءاللہ شافی واللہ کافی نسخہ ہے۔

---

بقیہ صفحہ 210 سے آگے مجربات حکیم محمد شفیق خالد راہی

**ھوالشافی** ریوند خطائی ادھ چھٹانک ۔میٹھا سوڈا ایک تولہ ۔سفوف بنالیں چٹکی صبح دوپہر استعمال کرائیں

## برائے خارش

**ھوالشافی** ویزلین ادھ پاؤ۔ کافور ۳ ماشہ۔ ست پودینہ ۳ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** ویزلین کو ہلکا گرم کر کے اشیاء ڈال کر خارش کی جگہ پر لگائیں بہت جلد فائدہ ہو گا

# حکیم نذیر محمود رازی



نام حکیم نذیر محمود رازی

ولدیت حکیم میاں اللہ دتہ

قوم ڈھڈی راجپوت

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم نذیر محمود رازی مطب الشافی چک نمبر ۹۲ جنوبی سرگودھا۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

ابتدائی تعلیم والد صاحب سے حاصل کی اس کے بعد استاد گرامی ابو سعید سے مزید طب عربی فارسی اور علم عروض کی تعلیم حاصل کی بچپن سے ہی شعر و ادب کا بڑا شوق تھا فارغ التحصیل ہونے کے بعد درس و تدریس کا پیشہ اپنایا۔

نمونہ کلام

(حمد)

حاجت روا خدا ہے سب کا نذیر سن
نہ مانگ تو کسی سے اس سے سوال کر

(نعت)

نوائے ساز عشق میں صدائے دل نواز تو
مدار کائنات کا جلی نشان تمہی تو ہو

۷۶۔۱۹۷۵ میں نظریہ مفرد اعضاء سے متعارف ہوا اور چوہدری برکت علی سے استفادہ کیا اور قانون مفرد اعضاء کا امتحان اعلیٰ پوزیشن سے پاس کیا افسوس اچانک چوہدری صاحب اللہ کو پیارے ہوگئے عملی تربیت کے شوق میں در در کی خاک چھانی آخر کار حکیم محمد یاسین دنیا پوری سے اکتساب علم کیا الحمد للہ آج مطب کھول رکھا ہے چند مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے عسر الطمث

ایک مریضہ مطب میں لائی گئی جسے حیض کے وقت سخت تکلیف درد صفراوی قئے اور تشنج کے ساتھ دائیں کان میں درد اور خارش تھی یہ علاج کیا گیا اور کامیاب ہوا۔

## تفصیل نسخہ جات

ملین نمبر۱ تریاق نمبر۶ حب شفاء۔

ہر ایک کی ایک ایک گولی دن میں تین چار مرتبہ ہمراہ قہوہ سونف ۳ماشہ مغز کدو ۳ماشہ الائچی خورد ۳عدد۔

بکرا بطخ خرگوش کے گوشت کے ہمراہ ٹینڈے کدو میٹھا دال مونگ مولی گاجر مونگرے اروی وغیرہ۔

بقیہ 173 پر



تعارف اطباء

## حکیم ممتاز احمد ندیم

نام: حکیم ممتاز احمد ندیم

ولد: نور حسن مغل کشمیری

تعلیم: ایم اے عربی اسلامیات و فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس: انقلابی دواخانہ بالمقابل گورنمنٹ ایم پی ای ہائی سکول شاہدرہ لاہور

**حالات زندگی** مجھے شروع ہی سے طب سے لگاؤ تھا مختلف طریقہ ہائے علاج کا مطالعہ کیا مگر دل کو تسلی نہ ہوئی ایک دفعہ میں اپنے ایک دوست حکیم کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ میں نے ان کے پاس حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانی کی کتاب فرنگی طب غیر علمی اور غلط ہے دیکھی میں نے اس کتاب کا اچھی طرح مطالعہ کیا پھر حکیم انقلاب کی باقی تمام کتب حاصل کیں اور اچھی طرح نظریہ مفرد اعضاء پر عبور حاصل کیا علاج معالجہ میں میں نے دیکھا کہ اس نظریہ کے مطابق ہر مرض کا یقینی اور بے خطا علاج صرف غذا کی تبدیلی سے ہی ممکن ہے اب میرے پاس نظریہ مفرد اعضاء پر لکھی ہوئی الحاج حکیم محمد یٰسین دنیاپوری کی تمام کتب موجود ہیں جس میں نظریہ مفرد اعضاء کی انتہائی آسان انداز میں تشریح کی گئی ہے اس طرح اب یہ نظریہ سمجھنے میں بے انتہا آسان ہو گیا ہے اللہ تعالیٰ حکیم صاحب کو صحت کاملہ عطا فرمائے تاکہ وہ زیادہ سے زیادہ خلق خدا کی خدمت کر سکیں۔

**برائے خارش** گندھک آملہ سار بابچی کالی زیری ہم وزن پانچ گرین کیپسول میں بھر لیں روزانہ ایک کیپسول صبح دوپہر شام کھانے کے بعد دیں علاوہ چھ ماشہ سفوف تیل سرسوں میں ملا کر مقام ماؤف پر لگائیں

**تریاق درد ریحی** اسگند سرنجاں شیریں ریوند عصارہ نوشادر ہڑ جلا ہوا ہر ایک ہم وزن حب بقدر نخود بنالیں ایک ایک گولی صبح دوپہر اور شام ہمراہ پانی دیں۔

# حکیم محمد رمضان



نام حکیم محمد رمضان

ولدیت غلام محمد

تاریخ پیدائش 1943

تعلیم میٹرک

ایڈریس حکیم محمد رمضان دواخانہ پیغام شفاء مخدوم پور روڈ کبیر والا ضلع خانیوال

## حالات زندگی

ابتدا میں دو سال ایک ڈاکٹر کے پاس کام کیا پھر ۵ سال متواتر ایک حکیم کے پاس کام کیا 1965 میں حاذق الاطباء لاہور سے پاس کیا 1966 سے 1980 تک ایک دیہات مبارک پور میں دیسی انگریزی ادویات ملا کر پریکٹس کرتے رہے 1981 میں قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا اور استاد محترم حکیم محمد شریف صاحب کی شفقت سے ان نظریہ کو اپنایا اور کتب لے کر مطالعہ شروع کر دیا اس کے بعد تمام طریقہ علاج کو چھوڑ کر صرف اور صرف قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ شروع کر دیا اور اب تک جاری ہے

نسخہ جات کی بجائے اطباء اکرام کے لئے صحت کے چند راز لکھ رہا ہوں امید ہے کہ قارئین پسند فرمائیں گے

(۱) جلدی سوئیں جلدی اٹھیں

(۱) صبح اٹھتے ہی فیصلہ کریں کہ آج کوئی نیک کام کرنا ہے

(۲) مسواک کرنے کی عادت ڈالیں

(۳) غسل ہمیشہ تازہ پانی سے کریں

(۴) غسل کرتے وقت پہلے وضو کریں پھر سر پر پانی ڈالیں اور پھر سارے جسم پر پانی ڈالیں

(۵) اپنا لباس صاف ستھرا ڈھیلا ور سادہ استعمال کریں چست اور تنگ لباس استعمال نہ کریں

(۷) ناخنوں کو صاف رکھیں اور انہیں تراشتے رہیں

(۸) تنگ جوتا اور تنگ بوٹ استعمال نہ کریں

(۹) گرم کھانا نہ کھائیں زیادہ جوش غم غصہ اور جلدی کی حالت میں کھانا نہ کھائیں

(۱۰) کھانا ہمیشہ بھوک لگنے پر کھائیں

(۱۱) گاہے بگاہے روزہ رکھیں اس سے معدہ کی بہت سی بیماریاں ختم ہو جاتی ہیں۔ (۱۲) دوپہر کا کھانا کھا کر آرام کریں اور شام کا کھانا کھا کر چہل قدمی کریں

(۱۳) چائے تمباکو شراب افیون چرس حتی کہ نشہ کی ہر چیز حرام ہے دل دماغ اور جگر کا ستیاناس کر دیتی ہیں انکا استعمال نہ کریں

(۱۴) خراب اور کم روشنی میں لکھنا پڑھنا مناسب نہیں ہے

(۱۵) منہ ڈھانپ کر رکھنے کی عادت اچھی نہیں

(۱۶) ہفتہ میں ایک بار ضرور جسم کی مالش کرلیا کریں رگ پٹھے اور مسام کھل جاتے ہیں۔

# حکیم محمد ارشد رحمانی

## فاضل قانون مفرد اعضاء



نام حکیم محمد ارشد رحمانی

ولدیت محمد حسین

تاریخ پیدائش (۱۹۶۵)

تعلیمی قابلیت میٹرک

طبّی تعلیم نظریہ مفرد اعضاء

مکمل پتہ حکیم محمد ارشد ولد محمد حسین تحصیل پھالیہ ضلع منڈی بہاوالدین

## حالات زندگی

آپ کو بچپن ہی سے طبّی لگاؤ تھا ابتدائی طبّی تعلیم اپنے گاؤں کے حکیم بشیر احمد سے حاصل کی اس کے بعد نظریہ مفرد اعضاء کی طبّی کتابوں کا ایک عدد سیٹ ۱۹۸۵ء میں منگوایا اس کی عملی تربیت حکیم بشیر احمد سے حاصل کی بعد میں طبیہ کالج گوجرانوالہ میں داخل ہو گیا اور اعلیٰ پوزیشن حاصل کی تحریک تجدید طب کا ایک سرگرم رکن ثابت ہوں گا انشاءاللہ

نیز میری یہ خواہش ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے زیادہ سے زیادہ دکھی انسانیت کے کام آنے کی توفیق نصیب فرمائے! آپ کے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## عضلاتی غدی مقوی معجون

هوالشافی ۔ کشتہ ازراقی ۱۰ گرام ۔ جا ئفل ۱۰ گرام۔ جلوتری ۱۰ گرام ۔دار چینی ۱۰ گرام ۔ خولنجاں ۱۰ گرام۔ بالچھڑ ۱۰ گرام۔ افسنتین ۱۰ گرام۔ شہد 3/4 کلو۔

ترکیب تیاری تمام ادویہ کو باریک کرکے شہد میں ملالیں

خوراک دو سے تین گرام دن میں چار بار ہمراہ چائے یا پانی

افعال واثرات میں عضلاتی غدی ہے تمام رطوبتی امراض وعلامات میں مفید ہے جسمانی کمزوری اور ضعفباہ کے لئے مفید ہے

# غدی اعصابی مسہل

هوالشافی زنجبیل۔ نوشادر۔ مرچ سیاہ ہر ایک ۱۰ گرام۔ سنا مکی ۳۰ گرام ۔ریوند عصارہ ۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں

مقدار خوراک ایک تا دو گولی دن میں تین یا چار بار ہمراہ پانی یا چائے

افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے جگر کو مشینی طور پر تحریک دیتا ہے اندرونی بیرونی ورموں کو چند دنوں میں اتار دیتا ہے صفراء کے اخراج کیلئے بے ضرر مسہل ہے۔

# حکیم شکیل احمد اعوان (ایم اے)



نام شکیل احمد اعوان

ولدیت ملک محمد افضل

موجودہ رہائش رتن باغ لاہور

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم گورنمنٹ نذر ماڈل سکول اور گورنمنٹ یونین اسلامیہ ہائی سکول لاہور سے حاصل کی حکیم صاحب نے گورنمنٹ اسلامیہ کالج سول لائنیز لاہور سے (ایف اے) کا امتحان پاس کیا آپ اسلامیہ کالج میں مجلس علوم اسلامیہ سوسائیٹی کے جوائینٹ سیکرٹری بھی رہے بعد ازاں آپ نے پنجاب یونیورسٹی سے بی اے کا امتحان اعلیٰ نمبروں سے پاس کیا اس کے بعد گورنمنٹ کالج آف ایجوکیشن سے بی ایڈ کا امتحان پاس کیا ایم اے کا امتحان پنجاب یونیورسٹی سے پاس کیا۔

**ادب سے لگاؤ** حکیم صاحب ادبی شوق بھی رکھتے تھے آپ کے مضامین اور افسانے ماہنامہ الاعوان لاہور میں شائع ہوتے رہتے ہیں آپ نے شاعری میں بھی طبع آزمائی کی ہے۔

**طب سے لگاؤ** آپ کو ابتدا سے ہی طب سے بھی لگاؤ تھا آپ کے

دادا جان حکیم محمد شیر اپنے علاقے کے مشہور و معروف طبیب تھے آپ نے ان سے طبی تعلیم تو حاصل نہیں کی کیونکہ وہ آپ کے بچپن کے زمانے میں وفات پا گئے تھے تاہم آپ نے ان کی طبی لائبریری سے مکمل استفادہ حاصل کیا اور کئی نایاب کتب کا مطالعہ کیا۔

## نظریہ مفرد اعضاء کی طرف رغبت

انہی دنوں آپ نے صابر ملتانیؒ صاحب کی نظریہ مفرد اعضاء کے تحت لکھی گئی چند کتب کا مطالعہ کیا جس سے نظریہ مفرد اعضاء میں آپ کی دلچسپی بڑھی آپ نے نظریہ مفرد اعضاء کو قانون فطرت مطابق پایا اور نظریہ مفرد اعضاء کو باقاعدہ اپنانے کا فیصلہ کر لیا۔

## نظریہ مفرد اعضاء کی تعلیم

آپ نے نظریہ مفرد اعضاء کی باقائدہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے تجدید طب کالج موڑ ایمن آباد گوجرانوالہ میں داخلہ لیا اور طبی تعلیم حاصل کی۔

## امتیازی اعزاز

حکیم صاحب نے نہ صرف قانون مفرد اعضاء سال اول کے امتحانات میں بلکہ پورے پاکستان میں اول پوزیشن حاصل کی۔

## حکیم محمد شیر میموریل دواخانہ

آپ نے اپنے دادا حکیم محمد شیر کی یاد میں حکیم محمد شیر میموریل دواخانہ قائم کیا جس میں نظریہ مفرد اعضاء کی یاد میں نظریہ مفرد اعضاء کے تحت دکھی

انسانیت کی بھلائی کے لئے فری طبی مشورے دیے جاتے ہیں حکیم صاحب ایک نوجوان تعلیم یافتہ اور قابل طبیب ہیں نظریہ مفرد اعضاء کو ان سے مستقبل میں بہت سی امیدیں وابستہ ہیں آپ کے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## روغن شفاء

**هوالشافی** رتن جوت ۵ تولہ۔ کلونجی ۵ تولہ۔ روغن کنجد ایک پاؤ۔

**ترکیب تیاری** رتن جوت اور کلونجی کو روغن کنجد میں ملا کر آگ پر گرم کریں جب رتن جوت اور کلونجی جل جائے تو اتار کر چھان لیں اور کام میں لائیں۔

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہے بیرونی طور پر ورم۔ چوٹ۔ درد۔ کان کے ورم اور کان بہنا کے لئے انتہائی مفید ہے ٹوٹی ہڈی کو بھی جوڑتا ہے۔

## حب مقوی دماغ

**هوالشافی** برہمی بوٹی ۳ حصہ۔ الائچی ۳ حصہ۔ مغز کدو ا حصہ۔

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ کا سفوف بنا کر حب بقدر نخود بنا لیں ایک ایک گولی دن میں چار بار دیں

**افعال وا اثرات** اعصابی عضلاتی ہے اعلی درجہ کی مقوی دماغ ہے دافع نسیان ہے دماغی کام کرنے والوں کے لئے بہترین تحفہ ہے

موتی منجن

**هوالشافی** پھٹکڑی بریان ۲ تولہ۔ سپاری ایک تولہ۔ طباشیر ایک تولہ۔ مازو

ایک تولہ۔ تمباکو ۶ ماشہ۔

**ترکیب تیاری** سب ادویات کو باریک کر کے سفوف بنالیں صبح وشام بطور منجن استعمال کریں۔

**افعال و اثرات** دانت درد اور ماسخورہ کے لئے مفید ہے دانت کو کیڑے سے محفوظ رکھتا ہے منہ کی بدبو ختم کرتا ہے نیز دانتوں کو موتیوں کی طرح چمکدار اور مضبوط بناتا ہے۔

## شکیل مرہم

__ھوالشافی__ برگ کیکر خشک ۲ تولہ۔ پھٹکڑی ایک تولہ۔ ویزلین ۶ تولہ۔

**ترکیب تیاری** برگ کیکر اور پھٹکڑی کو نہائت باریک پیس لیں پھر ویزلین ملاکر تھوڑی دیر رگڑیں بس شکیل مرہم تیار ہے۔

**افعال واثرات** عضلاتی اعصابی ہے ایسے زخم جن سے ہر وقت رطوبت بہتی ہو اس کے استعمال سے منجمد ہو جاتے ہیں کان بہنا کے لئے بتی بنا کر کانمیں رکھنے سے کان کے زخم بھی ٹھیک ہو جاتے ہیں اور کان بہنا بند ہو جاتا ہے۔



# حکیم ذوالفقار علی

نام حکیم ذوالفقار علی

ولدیت علی شان

تاریخ پیدائش ۱۹۵۶

موجودہ پتہ ہجرت کالونی احمد رضا خان روڈ کراچی نمبر ۴ البلال یونانی دواخانہ

مستقل پتہ بمقام میانہ محتال ڈاک خانہ خاص تحصیل گوجر خان ضلع راولپنڈی

## حالات زندگی

میری پیدائش میانہ محتال میں ہوئی میں ایک غریب گھرانے کا آدمی ہوں جس کی وجہ سے تعلیم حاصل نہ کر سکا الغرض میں فوج میں بھرتی ہو گیا آٹھ سال میں نے فوج میں نوکری کی دو ماہ کی چھٹی آیا تو نانا کے گھر گیا وہاں مجھ سے ایک غلطی ہوئی کہ وہاں نہانے کے لئے گرم پانی تھا میں نے نہانا شروع کیا اچانک گرم پانی ختم ہو گیا تو وہاں ٹھنڈا پانی پڑا ہوا تھا اس سے میں نے نہانا شروع کر دیا جس کی وجہ سے میرے جوڑوں میں درد شروع ہو گیا مارے تکلیف کے برا حال تھا میرے چچا مجھے ایک ڈاکٹر کے پاس لے گئے جس سے مجھے آفاقہ نہ ہو سکا اور میں موت کی دعائیں مانگنے لگا مرض کی شدت کے باعث مجھے ہسپتال داخل کروا دیا گیا میں واپس آرمی میں چلا گیا انہوں نے مجھے لاعلاج قرار دے کر فارغ کر کے گھر بھیج دیا جب گھر آیا تو گاؤں کے لوگوں میں

کسی نے کچھ کہا اور کسی نے کچھ آخر کار ایک آدمی کے کہنے پر گھیکوارہ کا حلوہ کڑوے تیل میں پکا کر کھایا جس سے آفاقہ ہونا شروع ہو گیا اس طرح مجھے حکمت کا شوق پیدا ہو گیا مکمل صحت یاب ہونے کے بعد میں نے نیشنل کالج برائے فروغ حکمت میں داخلہ لے لیا اور وہاں سے سند حاصل کی اور اب میں قانون مفرد اعضاء کی تعلیم حاصل کرنا چاہتا ہوں میں چار عدد مجربات بھیج رہا ہوں امید ہے کہ آپ سب انہیں پسند فرمائیں گے

## (۱) سفوف ہاضم

**ھوالشافی** سونف ۵۰ گرام اجوائن ۵۰ گرام سنا بوٹی ۵۰ گرام زیرہ سفید ۵۰ گرام مرچ سیاہ ۵۰ گرام سونٹھ ۵۰ گرام ہرڑ بڑی ۵۰ گرام ہرڑ چھوٹی ۵۰ گرام حنظل ۵۰ گرام ہیر اہنگ ۲۵ گرام نمک سیاہ ۵۰ گرام نوشادر ٹھیکری ۵۰ گرام ست پودینہ ۲۰ گرام ست لیموں ۱۰ گرام ست اجوائن ۱۰ گرام۔

**ترکیب تیاری** سب چیزوں کو کوٹ کر ملا لیں بس تیار ہے ۲ سے ۳ ماشہ ہمراہ پانی استعمال کریں

**فوائد** یہ میرے دواخانہ کا بڑا کامیاب نسخہ ہے ہاضم کے ساتھ ساتھ پیٹ درد کی بہت اچھی دوا ہے جس کے پیٹ میں ہوا رکی ہوئی ہو اس سے فوراً آرام آجاتا ہے۔

## نسخہ برائے بندش بول

**ھوالشافی** گوکھرو ۳ کلو گرام جوکھار آدھ کلو گرام

**ترکیب تیاری** دونوں چیزوں کو کوٹ کر باریک کر لیں اور ملا لیں بس تیار

ہے

فوائد مثانے کی گرمی اور جلن درد گردہ اور پیشاب کھولنے کے لیے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے

## برائے بد ہضمی

**ہوالشافی** کافور ۱۰ گرام ست پودینہ ۱۰ گرام ست اجوائن ۱۰ گرام

**ترکیب تیاری** سب کو ایک شیشی میں بند کر لیں تیل بن جائے گا

**فوائد** درد پیٹ جسم میں کسی جگہ درد ہو تو ۲ قطرے ڈال کر مالش کریں آرام آ جائے گا ہر قسم کے درد کے لیے مفید ہے

## برائے جلاب

**ہوالشافی** مغز جمالگوٹہ ۲۰ گرام، میدہ گندم ۱۰۰ گرام، روغن بادام ۳ ماشہ پانی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری** جمالگوٹہ باریک کر لیں مدبر کرنے کی ضرورت نہیں پھر بادام روغن ملا لیں تھوڑا سا پانی ڈال کر کھرل کریں یک جان ہونے پر چنے کے برابر گولیاں بنا لیں

**فوائد** خالی پیٹ نیم گرم پانی سے کھلائیں جب چار پانچ دست آجائیں تو دہی کے ساتھ ملا کر کھلائیں جلاب بند ہو جائیں گے

تعارف اطباء

# حکیم ملک غلام مصطفےٰ ہارونی



نام حکیم ملک غلام مصطفیٰ
ہارونی دواخانہ
تعلیم میٹرک
بالمقابل الفاروق کالونی HMC روڈ
ٹیکسلا
حال پتہ سادات کالونی فیصل ٹاؤن
ڈاکخانہ ایچ ایم سی ٹیکسلا ضلع راولپنڈی

## حالات زندگی

مجھ ناچیز کو تیسری جماعت سے ہی طب سے لگاؤ تھا اس کی وجہ یہ تھی ایک بار میری والدہ بہت زیادہ بیمار ہو گئی تھی اور موت سامنے نظر آرہی تھی اور اس دوران حکیم سید محمد اشرف سے علاج کرایا اور اللہ تعالیٰ نے والدہ کو شفاء دے دی اس طرح میرے دل میں طب کی لئے بہت قدر پیدا ہوگئی ۱۹۸۵ میں ٹیکسلا میں ملازمت اختیار کی اور ۱۹۹۱ میں اجمل طبیہ کالج میں داخلہ لے لیا اس طرح اکتوبر ۱۹۹۵ میں فاضل طب والجراحت کا کورس پاس کیا۔

## اکسیر پیچش

ھولشافی بادیان ہلگری کشنیز خشک ہموزن لے کر ہموزن کوزہ مصری ملا کر سفوف بنالیں

مقدار خوراک ایک بڑا چمچہ صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ

فوائد عموماً ایک خوراک سے ہی پیٹ کے مروڑ ختم ہو جاتے ہیں، پورے فائدہ کے لئے تین دن استعمال کریں

اجمل طبیہ کالج میں، دوران کورس ہمارے اساتذہ اکرام شفیق صاحب شریف صاحب اور حکیم کلیم اختر مرزا صاحب سے ہی قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا ان سے قانون مفرد اعضاء کی کتب حاصل کیں کتب کے مطالعہ کے بعد معلوم ہوا کہ یہی فطری طریقہ علاج ہے میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ قانون مفرد اعضاء کو ترقی دے چونکہ مجھ سے پہلے ہمارے خاندان میں کوئی طبیب نہیں تھا اس لئے ہمارا کوئی خاندانی نسخہ بھی نہیں ہے البتہ اپنے مطب کے مجرب نسخے پیش خدمت ہیں

## قبض کشاء

ھولشافی ریوند عصارہ مصبر مصطگی رومی

سب کو پیس کر گولیاں بنالیں ایک گولی رات کو سوتے وقت نیم گرم دودھ کے ساتھ زیادہ قبض کی صورت میں دو گولیاں بھی دے سکتے ہیں

تعارف اطباء

# حب سیاہ برائے بواسیری مسے

ھوالشافی رسوت، مصبر، سہاگہ سب کو ہموزن لے کر ریٹھے کے برابر گولی بنالیں

طریقہ استعمال ہر اجابت کی بعد استنجا کر کے ایک گولی ٹھیکری پر چند پانی کے قطرے ڈال کر رگڑیں جب مرہم سی بن جائے تو مسوں پر لگائیں انشاء اللہ پندرہ بیس دن میں مکمل آرام آجائے گا۔

# حب بواسیری

رسوت مصفیٰ ایک تولہ تخم نیم ایک تولہ مقل مصفیٰ ہموزن لے لیں تمام کو باریک کر کے ان کے ۱۶ گنا آب مولی کڑاہی میں ڈال کر چولہے پر رکھ دیں ہلکی آگ دیتے رہیں اور کڑچھی سے ہلاتے رہیں جب گاڑھا ہو جائے یعنی گولی بننے کے قابل ہو جائے تو نخودی گولیاں بنالیں ایک ایک گولی صبح دوپہر شام دیں۔

بواسیر خونی و بادی دونوں کے لئے مفید ہے۔

# وجع المفاصل ریحی

فلفل سیاہ تخم اندرائن اذراقی مدبر ہموزن سفوف بنالیں مرچ سیاہ کے برابر گولی بنالیں مقدار خوراک ایک سے دو گولی رات سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد تمام ریحی دردوں کے لئے مفید ہے۔

# حکیم محمد ریاض

## فاضل قانون مفرد اعضاء ممبر آف تحریک تجدید طب پاکستان



نام حکیم محمد ریاض

ولدیت گلزار احمد

پتہ حکیم محمد ریاض بستی باغ والی وارڈ نمبر ۱۰ اچونیاں روڈ پرانی منڈی پتوکی ضلع قصور

## طبّی تعلیم وحالات زندگی

آپ کا تعلق ایک غریب گھرانے سے ہے جس کی وجہ سے تعلیمی اخراجات بھی پورے نہ ہونے کی وجہ سے صرف مڈل تک ہی تعلیم حاصل کی طب سے لگاؤ بچپن سے ہی تھا حکیم مشتاق احمد صاحب سے ابتدائی معلومات حاصل کیں اس کے بعد اپنے ادھورے علم کو پورا کرنے کے لئے استاد حکیم محمد شفیع مرحوم حکیم حاذق سے رابطہ کیا .انہوں سے کافی حد تک آپ کی علمی پیاس کو بجھایا اس کے بعد نظریہ مفرد اعضاء کی تمام کتب کا سیٹ منگوا کر مطالعہ شروع کیا جن میں رہبر نظریہ مفرد اعضاء کلیات قانون مفرد اعضاء تحقیقات امراض دل و دماغ و جگر اور خواص المفردات شامل ہیں جوں جوں مطالعہ کیا آپ کو اس نظریہ سے دلچسپی بڑھتی گئی اور دل چاہا کہ کہ تمام طریقہ ہائے علاج کو چھوڑ کر صرف قانون مفرد اعضاء کو ہی اپنا

لوں کیونکہ یہ قوانین فطرت پر قائم ہے اور اب آپ کا شمار قانون مفرد اعضاء کے ماہرین میں ہوتا ہے۔ آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## بخاروں کے لئے اکسیر

هواشافی کشتہ گئو دنتی برگ نیم و گلو میں کشتہ کیا ہوا۔ سوڈا ایلی سیلاس، سوڈا بائی کارب، کشتہ گئو دنتی ہم وزن سنوف کر کے تینوں کو کھرل کریں

مقدار خوراک ایک ماشہ اس میں سفوف سمی نمبر ۲ آدھی رتی ملالیں تمام نوبتی بخاروں کے لئے اکسیر ہے

نوٹ اس کے ساتھ شربت اکسیر حمیات ٹائیفائیڈ بخاروں کے لئے دیتا ہوں۔

## اکسیر حمیات سیرپ

هواشافی خوب کلاں ۱۲۵ گرام سونف ۱۲۵ گرام عناب ۱۲۵ گرام، گل بنفشہ ۲۵ گرام

ترکیب تیاری ان تمام چیزوں کو ۴ سیر پانی میں بھگو دیں ۴ گھنٹہ کے بعد اس کو ابال لیں جب ۲ سیر پانی رہ جائے تو پُن چھان کر ۴ کلو چینی ملا کر شربت بنالیں

مقدار خوراک ایک تا دو چمچہ دن میں دوبار شدید حالت میں تین بار دیں۔

فوائد حمٰی نوبتی، ٹائیفائیڈ، محرقہ ملیریا موسمی اور پیچیدہ بخاروں کے لئے مفید ہے

---

# حکیم عطاء اللہ شاہ ہاشمی

## فاضل قانون مفرد اعضاء فاضل طب والجراحت



نام حکیم عطاء اللہ شاہ ہاشمی

ولدیت حکیم چن پیر شاہ ہاشمی

عرصہ مطب تین سال

پتہ بمقام جھگیاں صدیق ڈاکخانہ بھیرہ تحصیل بھلوال ضلع سرگودھا

## حالات زندگی

آپ تھانہ بھیرہ کے ایک گاؤں میں ۱۴ جون انیس صد تہتر کو پیدا ہوئے میٹرک گورنمنٹ ہائی سکول بھیرہ سے پاس کی میٹرک کے بعد یونانی میڈیکل کالج خوشاب میں داخلہ لے لیا وہاں سے حکیم نذر حسین قریشی صاحب کی معرفت قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا ان سے قانون مفرد اعضاء کے تحت حکیم محمد یٰسین دنیاپوری کی تمام کتب لے کر مطالعہ کیا اور باقاعدہ سالانہ امتحان میں شامل ہو کر فاضل قانون مفرد اعضاء کی سند فراغت حاصل کی اب ہاشمی دواخانہ جھمٹ رانجھیانوالہ کے نام سے پریکٹس کر رہے ہیں عملی پریکٹس بھی قانون مفرد اعضاء کے تحت کر رہے ہیں۔

آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## برائے نکسیر بند کرنے کے لئے

ھوالشافی　دم الخوائن ایک چھٹانک رال ایک چھٹانک سنگ جراحت ایک چھٹانک ہڑتال ایک چھٹانک نبات سفید آدھ کلو

ترکیب تیاری　تمام ادویات کو سوائے چینی کے سفوف بنالیں اس کے بعد چینی ملا لیں بس تیار ہے

مقدار خوراک　ایک سے دوماشہ ہمراہ مناسب بدرقہ

افعال و اثرات　میں عضلاتی اعصابی ہے خون نکسیر اور کثرت حیض کو روکنے کے لئے مجرب ہے۔

## برائے فشار الدم قوی

ھوالشافی صندل سفید الائچی خورد کشنیز یابس میٹھا سوڈا ہم وزن لے کر سفوف بنالیں اور حب بقدر نخود بنالیں ترکیب استعمال دو گولی صبح دوپہر شام ہمراہ مناسب بدرقہ

## برائے مدر حیض

ھوالشافی ابہل دو تولہ رائی دو تولہ مرمکی دو تولہ کلونجی دو تولہ سنبل الطیب دو تولہ

ترکیب تیاری جملہ ادویات کو پیس کر سفوف بنالیں ایک سے دوماشہ دن میں تین چار بار ہمراہ مناسب بدرقہ دیں　افعال و اثرات　میں عضلاتی غدی ہے

فوائد　لیکوریا ورم رحم اور بندش حیض کے لئے مفید ہے

## حب برائے دافع تپ لرزہ

ھوالشافی　کافور ایک تولہ گیرو ایک تولہ کاسنی ۲ تولہ

ترکیب تیاری سب ادویہ کو پیس کر حب بقدر کنار دشتی بنالیں ہمراہ عرق مکو کے ساتھ لرزہ آنے سے پہلے ۲ یا ۳ گولیاں کھالیں انشاءاللہ بخار نہ ہوگا

# حکیم خورشید احمد ملک



نام حکیم خورشید احمد ملک

ولدیت ملک محمد اقبال

قوم جٹ نول

تاریخ پیدائش ۱۹۷۰

تعلیمی قابلیت ایف اے

طبّی تعلیم فاضل طب والجراحت

پتہ چک نمبر ۱۹۹ ایم ایل تحصیل کروڑ لعل عیسن ضلع لیہ

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے حاصل کی میٹرک گورنمنٹ ہائی سکول فتح پور اور ایف اے گورنمنٹ انٹر میڈیٹ کالج چوک اعظم سے پاس کیا بچپن ہی سے اس عظیم فن کی طرف لگاؤ تھا لیکن اس فن کے لحاظ سے اپنے خاندان میں فرد واحد کی حیثیت رکھتا ہوں چنانچہ اپنے شوق جزبہ کے پیش نظر ۱۹۸۹ میں گورنمنٹ طبیہ کالج بہاولپور میں داخلہ لیا اور چار سالہ کورس اس عظیم طبّی درسگاہ میں شفیق حکماء کے زیر اثر تربیت حاصل کی اور ۱۹۹۳ میں نمایاں کامیابی سے فاضل طب والجراحت کا امتحان پاس کیا

### نظریہ مفرد اعضاء کی طرف لگاؤ

گورنمنٹ طبیہ کالج بہاولپور سے فارغ ہونے کے بعد جب عملی طور پر کام

شروع کیا تو اس فن کی طرف مزید دلچسپی بڑھتی گئی اور دوستوں نے اپنی کارگزاری کے خطوط لکھنے شروع کیئے تب رحیم یار خان کے حکیم شہباز احمد رانا اور جھنگ کے حکیم عبداللہ انور صدیق نے نظریہ مفرد اعضاء کا تعارف کرایا اور اس جدید طریقہ علاج کی بہت تعریف کی چنانچہ میں لاہور داتا دربار کے قریب یٰسین دواخانہ کی شاخ سے نظریہ مفرد اعضاء کی کتابیں خریدیں اور ماہنامہ قانون مفرد اعضاء اپنے نام جاری کرایا نظریہ کی کتب کے مطالعہ کے بعد اس جدید طریقہ علاج کے مطابق علاج معالجہ شروع کیا تب اسے بہت مفید اور آسان پایا۔ میرے مجربات درج ذیل ہیں

## خورشید مرہم

**هوالشافی** رال سفید ۵۰ گرام، سندھور اصلی ۵ گرام، السی کا خالص تیل ۱۲۰ گرام،

**ترکیب تیاری** رال سفید کو پیس کر سندھور میں ملا کر رکھ لیں بغیر قلمی شورہ پیتل کا برتن لے کر اس میں تیل ڈال کر دھیمی آنچ پر رکھیں جب تیل سے چھوٹے چھوٹے جھاگ کے بلبلے اٹھنے شروع ہوں تب رال سندھور اس میں ڈال کر کسی لکڑی سے اتنا ہلائیں کہ گٹھلی نہ رہ جائے جلد ہی نیچے اتار دیں اب اس میں بہت سا پانی ڈال دیں اور ہاتھ سے بلو دیں پانی مکھن کی طرح ہو جائے گا جو پانی فالتو بچے اسے نکال دیں اور پھر اور پانی ڈال کر خوب بلو دیں جتنا بلویا جائے اچھا ہے تین پانی دھونا چاہیے اور پانی کو اچھی طرح نکال دینا چاہیے اس کی رنگت گلابی نما سفید ہو جاتی ہے

<u>فوائد</u> کسی بھی چیز (آگ۔ تیزاب۔ گرم پانی) سے جلے ہوئے مقامات پر لیپ کرانا

ہے چھالوں پر نشتر کرنے کے بعد لگائیں۔

جلنے سے جو زخم بن جاتے ہیں وہ سب اس مرہم سے ٹھیک ہو جاتے ہیں

## شفاء الحمیٰ

**(۱) ھوالشافی** جمالگوٹہ مدبر ۱۰ گرام، مغز کرنجوہ ۱۰ گرام، تباشیر ۵۰ گرام، ست گلو ۱۰ گرام، فلفل سیاہ ۱۰ گرام، دانہ الائچی خورد ۳ گرام، گیرو ۵ گرام، سوڈا سیلی سلاس ۵ گرام، افنتین ۱۰ گرام، روغن بادیان حسب ضرورت میں گوندھ کر نخودی گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ایک ایک گولی صبح دوپہر شام ہمراہ مناسب بدرقعہ یا سادہ پانی **فوائد** ملیریابخار کے لئے بہترین دوا ہے

**(۲) ھوالشافی** شنگرف رومی ۱۰ گرام، جا ئفل ۱۰ گرام، لونگ ۲۰ گرام، دار چینی ۱۰ گرام، عقر قرحا ۱۰ گرام، سنڈھ ۲۰ گرام، فلفل دراز ۲۰ گرام،

**ترکیب تیاری** اول شنگرف اوردار چینی کو پیس کر خوب ملالیں باقی ادویہ کو کم از کم دو گھنٹے کھرل کریں بس تیار ہے

**افعال و اثرات** عضلاتی غدی ہے تبخیر مزمن ہویانئی فوری اثر ہے کھاتے ہی ضعف باہ پرانا احتلام جریان کمزوری بدن، بد ہضمی، نفخ شکم، سلسل بول، بندش حیض، سیلان الرحم وغیرہ رفع ہو جاتے ہیں

**مقدار خوراک** دو رتی سے چار رتی دن میں چار بار ہمراہ پانی یا قہوہ دیں اللہ شفاء دے گا۔

# حکیم غلام محی الدین



| | |
|---|---|
| نام | حکیم غلام محی الدین |
| ولد | حاجی شیر محمد |
| تاریخ پیدائش | 1957 |
| تعلیم | ایف اے |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| ایڈریس | ڈاک خانہ و بمقام کوٹلہ ارب علی خان تحصیل کھاریاں |

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم گورنمنٹ پرائمری سکول کوٹلہ و گورنمنٹ ہائی سکول نگرالی سے حاصل کی عام تعلیم کے ساتھ ساتھ اپنے قصبہ ہی سے قاری علی اکبر صاحب سے علم تجوید و قرات میں پوری مہارت مشق کے ساتھ حاصل کی میٹرک کر کے عسکری خدمات کے لئے ملازمت اختیار کی۔ علم طب سے بچپن سے ہی دلچسپی تھی اسی دوران قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہوا اسے مکمل طور پر سیکھنے کے لئے شوق سے انقلابی تجدید طب کالج میں داخلہ لیا اور فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان نمایاں نمبروں پر پاس کیا اور حال میں خصوصی طور پر اسی نظریہ کے مجربات کے ذریعے دکھی مریضوں کی خدمت کر رہا ہوں۔ میرے

تین مجرب نسخہ جات ہیں جو کہ یہاں درج کر رہا ہوں .

**عضلاتی غدی مقوی معجون** ھو الشافی کشتہ ازراقی ایک تولہ ، جائفل ایک تولہ ، جلوتری ایک تولہ ، قرنفل ایک تولہ ، دار چینی ایک تولہ ، خولنجاں ایک تولہ ، بالچھڑ ایک تولہ ، افسنتین ایک تولہ ، شہد تین پاؤ ،

ترکیب تیاری تمام ادویات کا باریک سفوف تیار کر کے تین پاؤ شہد کے ساتھ قوام تیار کریں اور تمام ادویات ملادیں

مقدار خوراک تین تا چھ ماشہ دن میں چار بار ہمراہ پانی یا چائے افعال و اثرات میں عضلاتی غدی ہے تمام رطوبتی امراض و علامات میں مفید ہے ضعف اعصاب جسمانی دردوں جسم کا ٹھنڈا ہو جلنا لیکوریا اور بالخصوص بندش حیض کی پرانی مریضہ عورتیں ہمراہ شربت مفید النساء دینے سے دوسرے دن ہی آفاقہ شروع ہو جاتا ہے

**تریاق گردہ** ھو الشافی نوشادر ایک تولہ ، سہاگہ بریاں ایک تولہ ، قلمی شورہ ۳ تولہ ، الائچی کلاں ۳ تولہ ، تخم بکائن ۲ تولہ ، تخم نیم ۲ تولہ ، سنگ یہود ۳ تولہ ، سنگ دانہ مرغ ۸ تولہ ۔ ترکیب تیاری تمام ادویات کو الگ الگ باریک کر کے ملالیں اور سفوف تیار کرلیں مقدار خوراک ایک ماشہ سے تین ماشہ ہمراہ پانی نیم گرم دن میں چار بار زیادہ تکلیف کی صورت میں ہر دس منٹ بعد اور آفاقہ میں وقفہ بڑھادیں یہ بھی میرا تجربہ شدہ ہے

افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے درد گردہ و مثانہ پتھری خواہ جگر یا پتہ میں ہو فوراً ٹکڑے ٹکڑے ہو کر خارج ہو جاتی ہے بندش بول ، تقطیر بول اور جلق

بقیہ صفحہ نمبر 145 پر

# حکیم علامہ محمد الیاس

فاضل قانون مفرد اعضاء ممبر آف تحریک تجدید طب پاکستان



نام حکیم علامہ محمد الیاس

ولدیت مولوی عبدالواحد بن حافظ عبدالمقتدر

تاریخ پیدائش 1949

عرصہ مطب بیس سال

ایڈریس چک نمبر 156p تحصیل صادق آباد ضلع رحیم یار خان

## حالات زندگی

خاکسار کے والد مرحوم بڑے جید عالم تھے جو انڈیا سے ہجرت کر کے چک نمبر ۲۸ ب تحصیل فورٹ عباس سکونت پذیر ہوئے خاندانی پیشہ زراعت تھا تبلیغ دین اور علاج معالجہ خدمت خلق کے جذبہ سے کرتے تھے قلت آبیاری کی وجہ سے نکل مکانی کر کے صادق آباد آگئے ابتدائی تعلیم گھر سے حاصل کی ۱۹۶۳ میں مڈل پاس کیا پھر بزرگوار حضرت مولانا عبدالمجید مرحوم خلیفہ حضرت احمد علی لاہوریؒ نے مجھے حصول تعلیم عربی کے لئے مدرسہ اشرفیہ سکھر میں داخل کرادیا میرے عربی استاد حضرت مولانا نذیر احمد قادری مدظلہ کی خاص توجہ کی وجہ سے بہت جلد صرف و نحو عربی فارسی و دیگر درس نظامی کی کتب پڑھیں ۱۹۶۶ میں واپس گھر آگیا اور مجاہد فورس میں بھرتی ہو کر فوجی ٹریننگ حاصل کی ۱۹۸۶ میں والد صاحب کی خدمت میں رہ کر ان کی خدمت کی اسی سال میری

شادی ہوئی اور اسی سال دو ماہ بعد میرے والد کا سایہ بھی سر سے ڈھل گیا والد صاحب کی وفات بحالت اعتکاف ۲۶ رمضان صبح ۸ بجے ہوئی اور لیلتہ القدر کے دن صادق آباد دفن ہوئے ۱۹۷۵ کو چک نمبر ۳۴۱ دنیاپور میرے بھائی صوفی محمد اسمٰعیل صاحب کے پاس آیا تو انہوں نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا دل میں طبی علاج معالجہ کا شوق تو پہلے ہی تھا بھائی صاحب کی وساطت سے حکیم حاجی محمد شریف و حکیم محمد یٰسین کی خدمت میں حاضر ہوا مرحوم حاجی محمد شریف صاحب کی خصوصی توجہ جوار بھی بار بار میرے سینہ میں شعلہ کی طرح اٹھتی ہے آپ کی ہر بات میرے دل میں اترتی گئی اس وقت قلبی کیفیت بھی عجیب تھی جو کہ ضبط تحریر ناممکن ہے مرحوم با اخلاق چہرے پر سادگی کے ساتھ ولائت کے آثار نمایاں تھے۔

۱۹۸۴ میں تجدید طب کالج دنیاپور سے قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا اس روز سے اس کامیاب طریقہ علاج سے کامیاب مطب چل رہا ہے اور جذبہ خدمت کو اولیت ہے میرے مجربات درج ذیل ہیں

## برائے اخراج سنگ مثانہ و کلیہ

**هوالشافی** انار دانہ قلمی شورہ ہم وزن خوراک ایک ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ لسی

**افعال و اثرات** اعصابی عضلاتی ترسرد۔۔ مندرجہ بالا نسخہ میرے ماموں حکیم فقیر محمد کا عطیہ ہے جو کہ نہائت مجرب اور سستا ہے درد گردہ اور دیگر غدی عضلاتی امراض کے لئے اعصابی عضلاتی شدید ہے۔

## برائے لیکوریا، جریان

هوالشافی ہلیلہ سیاہ بریاں آملہ، بہیڑہ، کمرکس، ستاور ہم وزن تمام ادویات کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ایک ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ سلیمانی یا شربت انجبار افعال و اثرات عضلاتی اعصابی خشک سرد۔

## برائے تبخیر معدہ، دائمی نزلہ، دمہ

هوالشافی حنظل، رائی یا تارامیرا، گندھک آملہ سار، ہم وزن سب کو باریک پیس کر نخودی گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک دو گولی ہمراہ جوشاندہ یا لسی دہی دیں دمہ کے مریض کو دیں آپ حیران رہ جائیں گے کہ اتنی جلدی آفاقہ ہوگا تفصیل کے لئے مجربات قانون مفرد اعضاء صفحہ ۵۷ پر ملاحظہ فرمائیں۔

## برائے بخار و درد

هوالشافی نوشادر ٹھیکری۔ قلمی شورہ ہر ایک ۱۰ گرام شیر عشر ۱۰ گرام آگ پر رکھ کر بھون لیں جب مرکب کا رنگ سیاہ ہو جائے تو اتار لیں افعال و اثرات اعصابی غدی تر گرم مقدار خوراک ایک کیپسول صبح دوپہر شام ہر قسم کے بخار اور دردوں کے لئے اکسیر ہے

# حکیم شبیر احمد بھٹی



نام حکیم شبیر احمد بھٹی

ولدیت حکیم غلام محمد بھٹی

عرصہ مطب ۱۶ سال

ایڈریس ☆ حکیم شبیر احمد بھٹی بستی پکے والا پُل (پکی پُل) ڈاکخانہ لطف آباد موضع عنایت پور ہوتہ تحصیل و ضلع ملتان۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

میں ایک خادمانہ حیثیت سے قانون مفرد اعضاء کا قاری اور حکیم محمد شریف صاحب کے شاگردوں میں سے ایک شاگرد جناب حکیم ضیاء الحق صاحب کا شاگرد ہوں میں ان سے ۱۹۸۰ میں شاگردی کا شرف حاصل کیا ان کی شفقت سے قانون مفرد اعضاء میری رگوں میں سما گیا کیونکہ ہمارے خاندان میں میرے دادا جان حکیم محمد دین اپنے دور میں طبِ یونانی کے بہت بڑے طبیب تھے اسی طرح ان کے بعد میرے والد صاحب، حکیم غلام محمد بھٹی جو کہ اب بھی حیات ہیں طب یونانی کے سند یافتہ حکیم ہیں آج کل وہ شجاع آباد میں مطب چلا رہے ہیں میں نے جب ہوش سنبھالا تو میرے والد صاحب نے مجھے اس کام کی طرف رغبت دلانا شروع کی

لیکن میں نے کوئی توجہ نہ دی کیونکہ میرے والد صاحب نے باہر تو حکیم کا بورڈ لگایا تھا مگر دکان میں ایلوپیتھی کے لال پیلے شربت رکھے ہوئے تھے جن سے مجھے بہت نفرت تھی اسی وجہ سے میں ان سے کچھ بھی نہ سیکھ سکا۔

اس طرح مجھے اس کام سے نفرت ہو گئی اور میں نے یہ کام چھوڑ دیا مگر جب سے قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو علم طب سے دلچسپی بڑھ گئی اور ۱۹۸۰ سے ۱۹۸۴ تک حکیم ضیاء الحق صاحب کی شاگردی میں رہ کر قانون مفرد اعضاء سیکھا اور باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی میرے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## سفوف باہ

ھوالشافی مالکنگنی ۲ تولہ، چوب چینی ۱۰ تولہ، عشبہ ۵ تولہ، (بسفائج، تخم منڈی ہلیلہ سیاہ، ستاور شقاقل، بہمن، برگ سنا مکی اور کلونجی ہر ایک ایک تولہ)

ترکیب تیاری کوٹ چھان کے سفوف بنالیں

ترکیب تیاری و استعمال تین ماشہ قوت باہ کے لئے دودھ کے ہمراہ اور وجع الورک میں شربت عناب کے ہمراہ استعمال کریں۔

## سفوف جریان نمبر ۱

ھوالشافی ۔ بیج بند تخم سریالہ زرد چوب۔

ترکیب تیاری و استعمال ہم وزن لے کر کوٹ چھان کر سفوف بنالیں تین ماشہ پانی یا دودھ کے ہمراہ استعمال کریں جریان منی اور سیلان الرحم کے لئے مفید ہے۔

## سفوف جریان نمبر ۲

ھوالشافی تالمکھانہ ختہ، تمر ہندی مقشر، بہیدانہ، شقاقل مصری، الائچی خورد، طباشیر کبود، سلاجیت خالص ہر ایک ایک تولہ ست گلو ۶ ماشہ کشتہ مرجان ۶ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ان تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر تمام دواؤں کے ہم وزن کوزہ مصری پیس کر ملالیں چار ماشہ صبح اور چار ماشہ شام گائے کے دودھ سے استعمال کرائیں منی کو غلیظ کرتا ہے جریان میں بے حد مفید ہے اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔

## سفوف سرخ

ھوالشافی گیرو پھٹکڑی بریاں۔

ترکیب تیاری و استعمال مساوی لے کر پیس کر ان دونوں کے برابر کی قند ملالیں بس تیار ہے۔ تین ماشہ شربت بزوری کے ساتھ صبح و شام استعمال کرائیں اسہال خونی کثرت حیض اور جریان خون میں مفید ہے

# شربت اکسیر البدن

ھوالشافی دار چینی عمدہ ۲۰ تولہ' ستاور ۵ تولہ' عرق بید مشک ۲ سیر میں تر کر دیں صبح کو جوش دیں اور صاف کر کے ایک سیر شہد میں ملا کر قوام بنا لیں بس نبار ہے۔

ترکیب تیاری و استعمال دو تولہ انگلی سے چاٹ لیں یا عرق بید مشک ۵ تولہ میں ملا کر پیئیں۔

فوائد جسم کو مضبوط کرتا ہے اور اعصاب کو طاقت دیتا ہے بھوک لگاتا ہے اس کے ساتھ ساتھ قوت باہ بڑھاتا ہے۔

---

# المعالج سید ملازم حسین صاحب شمسی



نام سید ملازم حسین صاحب شمسی

ولدیت سید منظور حسین شاہ شمسی

تاریخ پیدائش 12-11-34

تعلیمی قابلیت میٹرک فاضل تجدید طب

عرصہ مطب 35 سال

ایڈریس سید ملازم حسین صاحب شمسی شمسی انقلابی دوا خانہ

حاجی چوک کمالیہ ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

اپنے بزرگوں کو جو حکمت کرتے ہوئے دیکھا تو بندہ کو بھی خدمت خلق کا شوق پیدا ہو گیا میٹرک کے بعد طبّی کتب کا مطالعہ شروع کر دیا اس میں اپنی ریسرچ کی گرفت مضبوط طور پر کی مگر جب حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی کی کتب کا مطالعہ کیا تو تمام الجھنیں دور ہو گئیں اور اس قانون مفرد اعضاء کو اپنا لیا آج کل اسی نظریہ کے تحت مطب کر رہا ہوں چونکہ میں تمام نسخہ جات قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے ہی استعمال کرتا ہوں اور فارماکوپیا کے نسخہ جات سے ہر معالج آگاہ ہے اس لئے انہیں یہاں نہیں لکھتا۔

تعارف اطباء

# حکیم مولوی محمد اسحاق علوی

## فاضل قانون مفرد اعضاء



| | |
|---|---|
| نام | حکیم مولوی محمد اسحاق علوی |
| ولدیت | حاجی قمر الدین علوی |
| تاریخ پیدائش | 1942 |
| تعلیم | فاضل عربی |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| عرصہ مطب | سات سال |
| ایڈریس | حکیم مولوی محمد اسحاق علوی بستی کمالے والی نزد میلسی چوک کہروڑ پکا ضلع لودھراں۔ |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ 1942 کو ضلع لودھراں کے ایک گاؤں میں پیدا ہوئے ابتداء ہی طبی تعلیم کا شوق تھا قرآن پاک والدہ ماجدہ کے پاس حفظ کیا پھر عربی میں صرف و نحو کورس مکمل کیا پھر 1967 سے خطابت شروع کر دی 1975 میں حج کیا طبّی تعلیم کی ابتداء استاد حکیم خداداد خان بلوچ سے کی اور ابتدائی طب یونانی کی کتب لے کر مطالعہ شروع کیا۔

۳ نومبر کو حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ دنیاپور تشریف لائے اس فری کیمپ میں ان سے پہلے ملاقات ہوئی ان سے ملتے ہی مستقل تحریک تجدید طب میں شامل ہو گئے ان صابر صاحب کی کتب کا مطالعہ شروع کر دیا اب تک قانون مفرد اعضاء کے تحت شائع شدہ حکیم محمد یٰسین صاحب کی تمام کتب پڑھ چکے ہیں اور ماہنامہ قانون مفرد اعضاء کا بھی باقاعدہ مطالعہ جاری ہے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## حلوہ مقوی

ھو الشافی میدہ گندم ۵ تولہ مغز کدو ۲ تولہ مغز تربوز ۲ تولہ گوند کیکر ۲ تولہ گھی ایک پاؤ چینی ایک پاؤ۔

ترکیب تیاری و استعمال پہلے میدہ کو گھی میں بھون لیں پھر دوسری اشیاء کو بھنے ہوئے میدے میں ڈال کر ذرا گرم کریں پھر چینی کا قوام ملا کر بھنی ہوئی اشیاء ملا دیں حلوہ مقوی دماغ و جسم تیار ہے ایک تا دو تولہ دن میں دوبار ہمراہ نیم گرم دودھ دیں۔

افعال و اثرات اعصابی غدی مقوی حلوہ ہے چند ایام میں اپنا اثر دکھاتا ہے کم از کم ایک ماہ متواتر استعمال کرنا ضروری ہے۔

## مقوی قلب

ھو الشافی آب فالسہ ۱۰ تولہ آب انار ۱۰ تولہ چینی ۱۵ تولہ۔

بقیہ 103 پر

# حکیم طارق محمود

نام — حکیم طارق محمود
ولدیت — عبد الخالق
تاریخ پیدائش — 16-4-1969
تعلیم — میٹرک
طبی تعلیم — فاضل الطب والجراحت فاضل قانون مفرد اعضاء
عرصہ مطب — ۲ سال
ایڈریس — حکیم طارق محمود ڈاکخانہ گولڑہ سرید گاؤں میری لال
تحصیل و ضلع اسلام آباد

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں گولڑہ شریف سے ہی حاصل کی طبّی تعلیم کا آغاز اپنے ماموں ماسٹر غلام ربانی سے کیا جو وقت کے بہت اچھے طبیب تھے ان کے پاس رہ کر مطب میں عملی تربیت حاصل کی اور تشخیص و تجویز اور نبض میں مہارت حاصل کی اسی دوران راولپنڈی اجمل طبیہ کالج میں داخلہ لیا اور فاضل طب و جراحت کا چار سالہ کورس پاس کیا سند لینے کے بعد ٹیکسلا کے نزدیک ایک گاؤں میں مطب کھولا اور راولپنڈی کالج میں ہی آپ کی

ملاقات حکیم کلیم اختر مرزا صاحب کلیم دواخانہ مین بازار ڈھوک حسو ) سے ہوئی انہوں نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا اور ابتدائی کتب ان سے ہی لے کر مطالعہ شروع کیا اور باقاعدہ امتحان دے کر سند فاضل قانون مفرد اعضاء حاصل کی اب تک قانون مفرد اعضاء کی تمام کتب کا مطالعہ کر چکے ہیں۔ آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے جلدی امراض

ھوالشافی رسکپور ایک تولہ کتھ مٹی ایک تولہ بڑی الائچی ایک تولہ شنگرف ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویات کوہاون دستہ سے خوب کھرل کریں جب باریک ہو جائے تو دورتی والے کیپشول بھر لیں صبح و شام ایک ایک کیپشول دیں یہ نسخہ خارش چنبل اور جلدی امراض کے لئے کامیاب ہے۔

## سفوف مغلظ

ھوالشافی ثعلب مصری تالمکھانہ سنگاڑا بہمن سرخ و سفید بیج بند گجراتی تخم اٹنگن طباشیر الائچی سبز کشتہ مرجان کشتہ عقیق کشتہ قلعی سب کو

ترکیب تیاری و استعمال ہم وزن لے کر سفوف بنالیں اور کشتہ جات ملالیں صبح و شام دن میں دوبار ۵ ماشہ ہمراہ دودھ استعمال کرائیں

# حکیم اللہ وسایا درویش



| | |
|---|---|
| نام | حکیم اللہ وسایا درویش |
| ولدیت | حاجی محمد بخش بلوچ |
| تاریخ پیدائش | 1-4-1972 |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| عرصہ مطب | ۶ سال |

ایڈریس حکیم اللہ وسایا درویش بستی صدیق آباد موضع گجر ڈاکخانہ محمد شاہ تحصیل میلسی ضلع وہاڑی۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

بچپن ہی سے علم طب کا شوق تھا 1988 میں استاد حکیم عبدالغفار صاحب فاضل طبیہ کالج بہاولپور سے علم طب سیکھنا شروع کی او 1989 میں تجدید طب کالج دنیاپور میں فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی اب 1990 سے اپنے گھر ہی میں صدیقیہ یونانی دواخانہ بنایا اور اب مستقل طور پر بستی صدیق آباد میں کامیاب مطب چلا رہا ہوں عرصہ ۵ سال سے دینی ادارہ اور مسجد بنائی ہے مدرسہ میں ۷۰ بچے بچیاں پڑھتے ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## ٹھنڈک

هوالشافی قلمی شورہ ۴ تولہ کاسنی ۳ تولہ جو کھار ۳ تولہ حب قرطم ۳ تولہ خارخسک ۳ تولہ ابرک سیاہ ۳ تولہ الائچی خورد ۳ تولہ طباشیر نقرہ ۱ تولہ ریوند چینی ۳ تولہ زیرہ سفید ۳ تولہ گل گلاب ۴ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں ایک تا دوماشہ دن میں تین بار ہمراہ پانی دیں۔

افعال واثرات میں اعصابی عضلاتی ہے۔

## برائے احتلام

هوالشافی گل انار کندر جفت بلوط تخم قنب بھنگ ہم وزن۔

ترکیب تیاری و استعمال نخودی گولیاں بنالیں یا ۳ ماشہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ پانی استعمال کرائیں احتلام کے لئے مجرب ہے۔

---

بقیہ 362 سے آگے۔

گردہ کے امراض بالخصوص کیلشیم اوگزیلیٹ اور یورک ایسڈ کی پتھریوں کو خارج کرتا ہے بائیں گردہ میں درد کے لئے بھی مفید ہے چار رتی تک کھانے سے خارش چنبل داد جیسی علامات کو ختم کرتا ہے بواسیر بادی میں بھی چار رتی کھانے اور مرہم کے طور پر مسوں پر لگانے سے بواسیر تھوڑے وقت میں ہی ختم ہو جاتی ہے۔

# حکیم سلیم الدین شیخ



نام حکیم سلیم الدین شیخ
ولدیت نصیر الدین شیخ
تاریخ پیدائش 1-6-1931
تعلیم میٹرک
طبی تعلیم فاضل طب والجراحت
عرصہ مطب ۴۰ سال
ایڈریس حکیم سلیم الدین شیخ مکان نمبر 8/315 محلہ کریم پور لالہ موسیٰ دواخانہ مطب القریش گلی نلکے والی لالہ موسیٰ۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ہندوستان کے ایک گاؤں کالکا میں پیدا ہوئے ترک وطن کر کے لالہ موسیٰ قیام کیا میٹرک کے بعد تلاش معاش کے لئے مختلف کام کئے دوران ملازمت ذاتی شوق کی خاطر کئی کام سیکھے جن میں ٹیلی گرافی ریڈیو مکینک ٹی وی مکینک اور پینٹر شامل ہیں دوران ملازمت ڈیوٹی کی ادائیگی کی بنا پر بیمار بھی رہا کافی عرصہ ڈاکٹروں کی آزمائش کا مرکز بنا رہا کوئی بہتر معالج نہ ملا دوران ڈیوٹی ہی ماہنامہ ترجمان نظریہ مفرد اعضاء نظر سے گزرا

پڑھنے کے بعد امید کی کچھ کرن نظر آئی تحریک تجدید طب کی ماہانہ کاروائی جو کہ پنجاب ہوٹل لاہور میں ہواکرتی تھی وہاں پہنچ گیا وہاں جناب حکیم محمد شریف صاحب سے ملاقات ہوئی انہوں نے نبض دیکھ کر غذائی علاج تجویز کیا ان کے علاوہ دوسرے حکماء میں جناب حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب سے بھی ملاقات ہوئی ان سے میری ملاقات باعث فخر تھی اس لئے کہ وہ میرے قریب تھے منڈی بہاؤ الدین ان سے میری ملاقات ہوتی رہتی ان کے حکم کے مطابق میں ان کے پاس داخلہ لیا اور روزانہ ٹرین سے لالہ موسیٰ سے منڈی بہاؤلدین جاتا 1979 میں ان کے پاس فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا یہ میری زندگی کا سخت مشکل وقت تھا اس کے بعد اجمل طبیہ کالج راولپنڈی میں داخلہ لیا اور فاضل طب و الجراحت کا امتحان پاس کیا اب عملی پریکٹس قانون مفرد اعضاء کے تحت کامیاب جاری ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے شوگر (ذیابیطس)

ھوالشافی تخم پنبہ، تخم کریلہ، قشر انار، تخم جامن۔

ترکیب تیاری واستعمال ہم وزن لے کر سفوف بنالیں بس تیار ہے ایک تا تین ماشہ ہمراہ آب تازہ صبح و شام۔ شوگر کے لئے مجرب اور آزمودہ ہے۔

## برائے حدت مثانہ

ھوالشافی موصلی سفید ایک تولہ، ثعلب مصری دو تولہ، شقاقل مصری ۳ تولہ، گوندکتیرا ۱/۲ تولہ، سبوس اسپغول ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ب کو سفوف بنالیں ایک تا دو تولہ صبح دودھ میں کھر بنا کر کھائیں۔ حدت مثانہ کو توڑتی ہے مغلظ منی ہے رتت کو ختم کرتی ہے۔

## نسوانی ٹانک

ھوالشافی جلوتری، مائیں، موچرس، الائچی سبز، گلنار، ہر ایک ۵۰ گرام زعفران ۱۰ گرام چینی دو کلو ٹنکچر سٹیل ۳ چمچے چائے والے۔

ترکیب تیاری و استعمال حسب دستور شربت بنالیں اور دو چمچے ہمراہ تھوڑا پانی ملا کر صبح و شام پلائیں۔ برائے استحاضہ سیلان الرحم درد رحم درد پیڑو اور کمزوری کے لئے مفید ہے۔

## معجون عرق النساء

ھوالشافی کچلہ مدبر ۴ تولہ، جائفل ۲ تولہ، جلوتری ۲ تولہ، لونگ ۲ تولہ، خولنجاں ۲ تولہ، بالچھڑ ۲ تولہ، شہد ۳ پاؤ۔

ترکیب تیاری و استعمال معروف طریقہ سے معجون بنالیں بس تیار ہے تین تا چار ماشہ ہمراہ نیم گرم چائے سے لیں جوڑوں کے دردوں میں بہت کامیاب ثابت ہوئی ہے۔

# حکیم مرید عباس مڑل



| | |
|---|---|
| نام | حکیم مرید عباس مڑل |
| ولدیت | میاں ظہور احمد مڑل |
| تاریخ پیدائش | 1-9-1957 |
| تعلیم | میٹرک |
| طبی تعلیم | D.I.M.S |
| عرصہ مطب | 14 سال |

ایڈریس حکیم مرید عباس مڑل مکان نمبر 1-672/5K بخاری
کالونی نواں شہر ملتان۔

مجرب نسخہ جات

## ریاحی درد گردہ کا مجرب علاج

ھوالشافی . ملین نمبر ۵ ایک گولی حب شفاء ایک گولی ہاضم ۵
ایک گولی دن میں تین سے چار بار۔

## حب شفاء جدید

ھوالشافی خشخاش بزرالبنج سورنجاں شیریں اسرول ہر ایک ہم وزن
ترکیب تیاری و استعمال نخودی گولیاں بنالیں ہر قسم کے

دردوں کو روکنے کے لئے بے حد مفید ہے نزلہ زکام میں فوری اثر ہے۔

## اکسیر لیکوریا

ھوالشافی طباشیر ۵ تولہ' سمندر سوکھ ' ۵ تولہ دم الخوائن ۵ تولہ 'کشتہ فولاد ۲ تولہ' کشتہ مرجان ۲ تولہ' کشتہ صدف مرواریدی ۲ تولہ لاچی کلاں ۳ تولہ سرمہ مدبر ۱ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال سفوف بنالیں اور چار رتی سے ایک ماشہ صبح شام ہمراہ مناسب بدرقہ۔

فوائد جریان الرحم سیلان الرحم استحاصہ اختناق الرحم اختلاج قلب سوزش بول اور کمر درد کا شافی علاج ہے۔

## درد گردہ کا مجرب ٹوٹکہ

ھوالشافی مٹی کے تیل کا کیپشول بھر کر کھلائیں فوراً درد بند ہوجائے چاہے پتھری کا درد ہی کیوں نہ ہو۔

## تریاق جریان

ھوالشافی شنگرف رومی ۱ تولہ ' مغزبادام شیریں ۵ تولہ' آرد خرما ۵ تولہ' افیون خالص ۶ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال نخودی گولیاں بنالیں ایک ایک گولی صبح۔

شام ہمراہ دودھ مرض جریان کے لئے تریاق ہے ممسک اور مقوی باہ ہے

## مقوی باہ

ھوالشافی ریگ ماہی، خراطین، جا ئفل، جلوتری، قرنفل، دار چینی، عقر قرحا، خونجاں، کباب چینی، ہم وزن لے کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

ترکیب تیاری و استعمال چار چار رتی کیپشول بھر کر ایک ایک کیپشول صبح و شام ہمراہ دودھ دیں مقوی باہ و ممسک ہے انتشار خوب پیدا ہوتا ہے

بقیہ مجربات حکیم خلیل الرحمٰن کشمیری صفحہ 264 سے آگے

گندھک ۴ ماشہ تیل سرسوں ۵ تولہ بھوری مرچ دو تولہ

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویات کو کھرل کر کے رکھ لیں بس مالش تیار ہے رات کو سوتے وقت خارش والی جگہ پر لگائیں لگانے سے پہلے اگر خارش کرنی ہو تو کر لیں صبح گرم پانی سے دھو دیں۔

## حب خارش

ھوالشافی بوٹی جل نیم ۵ تولہ، سیاہ مرچ ادھ تولہ

ترکیب تیاری و استعمال مناسب شہد ملا کر چنے کے برابر گو لیاں بنالیں چار گولیاں صبح چار شام پانی سے کھلائیں خارش کے لئے کامیاب دوا ہے۔

# حکیم حافظ مشتاق احمد جوئیہ



| | |
|---|---|
| نام | حکیم حافظ مشتاق احمد جوئیہ |
| ولدیت | حکیم میاں الہی بخش چنیوٹی |
| تاریخ پیدائش | 55سال |
| عرصہ مطب | 40سال |
| ایڈریس | حکیم حافظ مشتاق احمد جوئیہ چک نمبر 202 ج ب نصرانہ ڈاکخانہ خاص تحصیل چنیوٹ ضلع جھنگ۔ |

## حالات زندگی وطبّی خدمات

ہمارے خاندان میں حکمت پشت در پشت چلی آرہی ہے میرے دادااور والد صاحب بہت بڑے حکیم تھے میں نے قرآن پاک حفظ کرنے کے بعد ابتدائی طبّی تعلیم اپنے والد صاحب سے حاصل کی ۱۹۷۶ میں میں ایک دوست کو ملنے گیا جس کا تعلق حکیم رحمت علی راحت سے تھا وہاں سے وہ ایک رسالہ ترجمان نظریہ مفرد اعضاء لایا میں نے دیکھاتو بہت پسند آیااور اپنے نام جاری کرالیا اور قانون مفرد اعضاء کی کتابیں لے کر پڑھنا شروع کیں شوق تو بچپن ہی سے تھالیکن نظریہ مفرد اعضاء کی وجہ سے اس قدر بڑھا کہ اسی کا ہو کررہ گیااور اسی نظریہ کے تحت علاج بڑی

کامیابی سے کرتا ہوں عرصہ بیس سال سے اسی نظریہ سے منسلک ہوں اور دعائیں دیتا ہوں حکیم صابر ملتانیؒ کو اور ان کے بعد حکیم محمد شریف اور حکیم محمد یٰسین کو جنہوں نے صابر صاحب کے بعد اتنی محنت اور جانفشانی کے ساتھ اس نظریہ کو پھیلایا۔ اللہ تعالیٰ ان کی محنت کو قبول فرمائے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## برائے ٹائیفائیڈ بخار

هوالشافی طباشیر اصلی ٦ ماشہ' الائچی خورد یا کلاں ایک تولہ ست گلو ٦ ماشہ 'کشتہ ابرک سیاہ ایک تولہ 'کوزہ مصری ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال سفوف بنالیں ہمراہ شربت شفاء مرکب یا شربت بزوری معتدل سے لیں تجربہ آشدہ ہمہ صفت نسخہ ہے گرمی کی شدت سے بگڑے ہوئے پرانے بخار ٹائیفائڈ کے لئے اور کھانسی یرقان وتپ دق کے لئے مفید ہے

فوائد بچوں کے منہ پکنے کے لئے ایک چٹکی منہ میں ڈال دیں انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## شربت شفاء مرکب

هوالشافی سونف ۲ تولہ جر سونف ۴ تولہ جڑ کاسنی ۴ تولہ کاسنی ۲ تولہ مغز خیارین ۲ تولہ گل غاؤث ایک تولہ گل بنفشہ ڈیڑھ تولہ

گل گاؤزبان ڈیڑھ تولہ انیسوں ڈیڑھ تولہ ملٹھی ڈیڑھ تولہ خطمی ڈیڑھ تولہ حب قرطم ڈیڑھ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال حسب دستور ڈیڑھ سیر چینی میں دو۔ تل شربت تیار کریں اور ایک چھٹانک میں مناسب پانی ملا کر مزکورہ بالا سفوف ایک ماشہ دیں تین چار خوراکیں کافی وشافی ہوں گیں۔

## نسخہ مقوی دماغ و چشم و قبض ورتح

ھوالشافی ترپھلہ تین چھٹانک' سونف تین چھٹانک دھنیا خشک تین چھٹانک' خشخاش تین چھٹانک بریاں چنے کی کھلیں چھ چھٹانک شکر دیسی بارہ چھ ٹانک مغزبادام شیریں حسب توفیق پاؤ یا ادھ سیر

ترکیب تیاری و استعمال تمام کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور کسی تھال میں ڈالکر دیسی گھی سے چرب کر لیں اور رات کو سوتے وقت ایک چھٹانک کھایا کریں (صدری) اس کے مسلسل استعمال سے بینائی تیز ہو جاتی ہے۔

---



# حکیم محمد ابراہیم

نام حکیم محمد ابراہیم

ولدیت بشیر احمد

تعلیم میٹرک فاضل عربی

ایڈریس حکیم محمد ابراہیم ولد بشیر احمد ساکن گوندپور براستہ میانی تحصیل بھلوال ضلع سرگودھا

## حالات زندگی و طبّی خدمات

۱۹۷۷ سے طب کے ساتھ منسلک ہیں جڑی بوٹیوں سے خاص دل چسپی رکھتے ہیں ستر اسی جڑی بوٹیوں سے واقف ہیں کشتہ جات سے بھی لگاؤ ہے ہر قسم کے کشتہ جات کی کئی کئی ترکیبوں سے واقف ہیں آپ کے پاس کشتہ جات تیار مل جاتے ہیں گو ریٹ زیادہ ہے مگر کشتہ جات بڑی محنت سے تیار کئے جاتے ہیں

۱۹۸۸ میں قانون مفرد اعضاء سے متعارف ہوئے تو کتب کا مطالعہ کیا اور حکیم المعالج نذر حسین قریشی صاحب کے پاس فاضل قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی اب قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کیا کرتے ہیں۔

**برائے اسہال** ھوالشافی بارہ سنگا ۵ تولہ پر اجوائن دیسی ایک پاؤ کو شہد کے ذریعے کوٹ کر لیپ کریں اور کپڑوتی کر کے دس سیر اوپلوں کی آگ دے دیں بعدہٗ پیس کر آب کنوار گندل سے کھرل کر کے ٹکیہ بنائیں اور تخم جوز ماثل خام ایک اپاؤ کے نغدہ میں کپڑوٹی کریں اور ۱۵ سیر اوپلوں کی آگ دے دیں سفید کشتہ بر آمد ہو گا ایک تا دو چاول شہد ملا کر دیں انشاللہ دو یا تین خوراکیں ہی کافی ہونگی صبح دوپہر شام دے سکتے ہیں بچہ کو بستر میں گرم رکھیں۔

**دماغی و جسمانی کم زوری** ھوالشافی اسطخودوس 'بادرنجبویہ' سکھاہولی' عود صلیب 'برہمی بوٹی 'جدوار خطائی' مکد ایک تولہ 'کشتہ چاندی عمدہ چھ ماشہ ہمراہ منقہ

**ترکیب تیاری و استعمال** کالی مرچ اور چنے کے برابر گولیاں بنا لیں پانچ سے سات سال کے بچہ کو چھوٹی گولی اور آٹھ سال سے ۱۵ سال کے بچہ کو بڑی گولی صبح شام نہار منہ ہمراہ دودھ نیم گرم کھلائیں۔

فوائد انشاءاللہ بچہ جسمانی طور پر بھی فربہ اور طاقور ہو جائے گا اور دماغی طور پر بھی ذہین ہو جائے گا۔

نیز بڑے آدمی کے سر درد کے لئے دو دو گولیاں صبح و شام ہمراہ دودھ یا پانی دینے سے مستقل طور سر درد ٹھیک ہو جاتا ہے۔

# حکیم مولوی خلیل الرحمٰن کشمیری

نام حکیم مولوی خلیل الرحمٰن کشمیری

ولدیت قاری محمد اشرف

عمر 28سال

تعلیم فاضل عربی و فارسی و عالم وفاق المدارس

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم مولوی خلیل الرحمٰن کشمیری پوسٹ آفس چھتر نمبر ۲ ضلع و تحصیل باغ آزاد کشمیر۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے قریبی ضلع باغ میں مدرسہ تعلیم القرآن سے حاصل کی پھر نیو کراچی سے جامع العلوم الاسلامیہ سے ۱۰ سالہ کورس پاس کیا اسی دوران قانون مفرد اعضاء سے واقفیت ہوئی اسے سمجھنے کے لئے دنیاپور سے تمام کتب اور ماہنامہ کا سیٹ لے کر مطالعہ شروع کیا اب عملی طور پر قانون مفردِ اعضاء کے تحت علاج معالجہ شروع کر دیا ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے خارش

ھوالشافی نیلا تو تیا ۲ رتی کمیلہ ۲ ماشہ بلنجی ۲ ماشہ کافور ۴ ٹکی

بقیہ صفحہ نمبر 258 پر

# حکیم شیخ غلام قاسم طارق



نام حکیم شیخ غلام قاسم طارق

ولدیت شیخ رحیم بخش

تاریخ پیدائش 15 - 9 - 1962

تعلیم میٹرک

عرصہ مطب 1979 سے

ایڈریس حکیم شیخ غلام قاسم طارق جنوبی بازار لیہ شہر۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

میٹرک کی تعلیم لیہ شہر سے حاصل کی میٹرک کے بعد 1976 میں بہاولپور طب کی تعلیم کے لئے گیا وہاں سے طبی تعلیم حاصل کرنے کے بعد باقاعدہ اپنے مطب کا آغاز کیا اسی دوران خیال پیدا ہوا کہ کیوں نہ جدید علم ایلوپیتھک کے بارے میں بھی معلومات حاصل کی جائیں 1985 میں میڈیکل ٹیکنیشن کلاس مظفر گڑھ میں داخلہ لیا اور میڈیکل ٹیکنیشن کی تعلیم حاصل کرنے کے بعد چار سال بطور میڈیکل ٹیکنیشن محکمہ صحت میں سروس کی سروس سے استعفیٰ کے بعد پھر سے اپنے مطب کا آغاز

کیا۔ نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## نسخہ نمبر ۱

ھوالشافی لودھ پٹھانی ۲ تولہ کشتہ سنگ جراح ادھ تولہ کمر کس ایک تولہ تج ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویات کو ہاون دستہ میں کوٹ کرباریک سفوف بنالیں ایک چمچہ صبح دوپہر شام ہمراہ دودھ استعمال کرائیں

افعال واثرات میں خشک سرد ہے کثرت حیض باربار حمل کا ضائع ہو جانا اور حمل کا نہ ٹھہرنا اور لیکوریا کے لئے مفید ہے۔

## نسخہ نمبر ۲

ھوالشافی آب ادرک ۱۰ تولہ' کشتہ ازراقی ادھ تولہ' سورنجاں شیریں ۳ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویات کو باریک کر کے آب ادرک میں کھرل کر کے نخودی گولیاں بنالیں ایک تادو گولی ہمراہ نیم گرم پانی دن میں تین بار دیں۔

فوائد ریح درد جسمانی دوددں اور جوڑوں کے دردوں میں مفید ہے

-------------------

تعارف اطباء

# حکیم غلام محمد نظامی

نام — حکیم غلام محمد نظامی

ولدیت — صوفی اللہ ڈیوایا

طبی تعلیم — فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس — حکیم غلام محمد نظامی بستی میانوالہ قدیم دواخانہ لدھانہ ضلع لیہ۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

دنیاپور حکیم محمد یٰسین صاحب کے پاس ۱۹۵۸ میں چند مریض لے کر گیا آپ کی حذاقت دیکھ کر ایسا متاثر ہوا کہ شاگرد ہو کر آیا مریضوں کو گھر چھوڑ کر طبّی تعلیم حاصل کرنے کے لئے واپس دنیاپور آگیا تقریباً چھ ماہ رہ کر قانون مفرد اعضاء سیکھتا رہا پھر ذریعہ معاش کے سلسلہ میں کراچی گیا نیو گلشن کراچی امامت کے ساتھ علاج معالجہ بھی شروع کیا جو بے حد کامیاب رہا ۱۹۸۶ میں تجدید طب کالج دنیاپور میں داخلہ لے فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان امتیازی نمبروں سے پاس کیا اب لدھانہ میں مطب چلا رہا ہوں مجربات درج ذیل ہیں۔

## اعصابی دردوں کے لئے

هوالشافی کشتہ کچلہ ایک حصہ بارہ سنگا دو حصہ حرمل ۴ حصہ

ترکیب تیاری و استعمال سب ادویہ کو باریک پیس کر حب بقدر نخود بنالیں ایک سے دو گولی دن میں تین بار ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی سے دیں

افعال واثرات عضلاتی غدی مقوی ہے بلغمی رطوبت اور اعصابی دردوں کے لئے تریاق سے کم نہیں۔

## برائے سل، خون وقے

هوالشافی پھٹکڑی سفید بریاں کر کے محفوظ کرلیں دو ماشہ صبح و شام دودھ میں جوش دے کر پلائیں صرف ۱۵ دن کافی ہے

**فوائد** ہر قسم کے اخراج خون کو روکنا اس کا بائیں ہاتھ کا کام ہے

## برائے بلڈ پریشر

هوالشافی شنگرف لہسن سے مدبر کردہ دو تولہ چندن ۴ تولہ لے کر خوب ملالیں۔

ترکیب استعمال نصف رتی سے ایک رتی دن میں تین بار ہمراہ شیر بکری دیں۔

افعال واثرات میں اعصابی غدی ہے ہائی بلڈ پریشر کے لئے فوری اثر ہے

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم شمائل خان زمری

حکیم شمائل خان زمری

نام

ولدیت جمعہ خان زمری

تاریخ پیدائش ۳۵ سال

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۱۰ سال

ایڈریس حکیم شمائل خان زمری دربار گیٹ عبدالحکیم ضلع خانیوال

آپ نے ابتدائی تعلیم حکیم جان محمد سے حاصل کی آپ کے استاد طب یونانی کے مشہور طبیب تھے عبدالحکیم شہر میں ان کا مطب اب بھی موجود ہے آپ نے چار سال اپنے استاد صاحب علمی و عملی تربیت حاصل کیا اس کے حکیم غلام محمد قادری کے پاس بھی تعلیم حاصل کرتے رہے۔

۱۹۸۸ میں قانون مفرد اعضاء کا علم ہوا تو اسے سیکھنے کے شوق میں دنیاپور رابطہ کیا تمام کتب کا مطالعہ کیا اور ۱۹۷۹ میں فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا اور باقاعدہ مطب عبدالحکیم میں انوار مدینہ کے نام سے شروع کیا جہاں ۱۹۹۷ تک کام کیا اس کے بعد کوہی والا میں مطب بنایا اس کے علاوہ مغل کوٹ میں فری کیمپ شروع کیا جہاں مفت غذائی علاج کیا کرتے تھے یہ سلسلہ اب بھی جاری ہے آپ کے مجربات

درج ہیں۔

## برائے تبخیر

ھو الشافی زیرہ سفید ۵۰ گرام الائچی خورد ۵۰ گرام مصری ۱۰۰ گرام۔
ترکیب تیاری و استعمال کوٹ چھان کر محفوظ کرلیں بس تیار ہے
تین ماشہ صبح وشام پانی سے لیں تبخیر پیاس کے لئے مفید ہے

## برائے جریان

ھو الشافی پھٹکری سرخ بریاں ۱۰۰ گرام مصری ۱۰۰ گرام کوٹ کر محفوظ کرلیں بس تیار ہے۔

ترکیب تیاری و استعمال تین ماشہ تا ۵۰ گرام مکھن میں صبح نہار منہ استعمال کریں سات یوم سے پندرہ یوم تک کافی ہے جریان واحتلام کے لئے مجرب ہے۔

## قوت اور امساک کے لئے

ھو الشافی تخم ریحان ۱۰۰ گرام تخم لاجونتی ۱۰۰ گرام عقر قرحا ۳۰ گرام. مصری ۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال کوٹ چھان کر محفوظ کرلیں ۳۰ گرام صبح وشام دودھ سے لیں قدرتی امساک کے لئے مجرب ایک ماہ کورس مکمل کریں۔

÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷

# حکیم لیاقت علی آزاد



نام حکیم لیاقت علی آزاد

تاریخ پیدائش 5-10-1951

تعلیم ایم اے اسلامیات

ایڈریس حکیم لیاقت علی آزاد حافظ دواخانہ کوٹ خواجہ سعید لاہور

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میں حکیم لیاقت علی موضع گھونڈ بر کی سیکٹر میں پیدا ہوا۔ ۷ سال کی عمر میں باقاعدہ تعلیم قندیل انسٹیٹیوٹ راولپنڈی سے حاصل کرنا شروع کی جہاں سے درس نظامی ڈپلومہ موسیقی اور دستکاری حاصل کیا اور گورنمنٹ ہائی سکول باغبانپورہ سے میٹرک کیا اور اسی طرح بتدریج ایم اے کی ڈگری حاصل کی۔

طب کی تعلیم حکیم صوفی غلام علی فیصل آبادی سے ۱۹۷۵ میں حاصل کرنا شروع کی چار سال ان کی صحبت میں رہا اور علم طب میں کافی مہارت حاصل کی فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان بھی پاس کر چکا ہوں اور اب اسلامک یونانی میڈیکل کالج میں سال دوم کا طالب علم ہوں اور کوٹ خواجہ سعید میں حافظ دواخانہ کے نام سے ایک مطب چلا رہا ہوں

میرے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے اٹھراہ

هو الشافی عود صلیب 'جندبید ستر' زہر مہرہ 'جدوار' فادزہر حیوانی۔

ترکیب تیاری و استعمال تمام چیزیں تولہ تولہ لے کر ۱۴ گولیاں بنالیں بس تیار ہے۔ پہلے تین ماہ روزانہ نہار منہ ایک گولی پانی سے دیں باقی ماہ میں نو نو گولیاں ہر ماہ دیں۔

## قوت باہ

هو الشافی کچلہ ۴ تولہ کجلی تولہ شنگرف تولہ لونگ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ان تمام چیزوں کو بھیڑ کے ۲۰ تولہ دودھ میں کھرل کریں اور مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں دودھ گھی کے ساتھ رات کو ایک گولی دیں مجرب ہے۔

## برائے دمہ

هو الشافی جڑمدار 'جڑ کپاس' جڑ تمباکو' جڑ مرچ۔

ترکیب تیاری و استعمال تمام کو ہم وزن لے کر ان کی کھار حاصل کریں ۔چھ چاول ملائی میں رکھ کر دیں دمہ کا خاتمہ ہو جائے گا

xxxxxxxxxx

# حکیم صوفی رفاقت علی

## فاضل قانون مفرد اعضاء



| | |
|---|---|
| نام | حکیم صوفی رفاقت علی |
| ولدیت | سلطان علی |
| عمر | ۲۳سال |
| ایڈریس | ساکن پکھیالہ ڈاک خاص تحصیل فیروزوالہ ضلع شیخوپورہ |

## حالات زندگی و طبی تعلیم

آپ ۱۹۶۳ میں موضع پکھیالہ کے ایک معزز زمیندار گھرانے میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی میٹرک کا امتحان گورنمنٹ ہائی سکول شاہدرہ سے پاس کیا بچپن سے ہی طب سے لگاؤ تھا اکثر فارغ اوقات اپنے علاقہ کے حکما کے پاس گزارتے اور طب کے مختلف موضوعات پر بحث ہوتی رہتی اسی دوران آپ کو صابر ملتانیؒ کے وضع کردہ قانون مفرد اعضاء کے فطری طریقہ علاج کا علم ہوا تو اسے حاصل کرنے کے لیے آپ نے یٰسین دواخانہ سے رابطہ کیا ابتدائی کتب اور ماہنامہ قانون مفرد اعضاء کا مطالعہ شروع کیا عملی تجربہ حاصل کرنے کے لیے آپ اکثر حکیم محمد یٰسین صاحب کے پاس لاہور اور دنیاپور جاتے رہے تاکہ نبض اور تشخیص میں مہارت حاصل ہو سکے اب تک قانون مفرد اعضاء کے تحت لکھی جانے والی تمام کتب کا مطالعہ کر چکے ہیں جن میں میرا مطب ، تعارف ، کلیات ، ادویہ سازی شامل ہیں جن کی مدد سے ہر مرض کا علاج قانون مفرد

اعضاء کے تحت صرف غذا تبدیل کر کے آسانی سے کر سکتے ہیں اس کے علاوہ آپ کو روحانی طریقہ علاج پر بھی عبور حاصل ہے اور اکثر امراض کا علاج عملیات قرآنی کے ذریعہ بھی کرتے ہیں روحانی تربیت آپ نے اپنے پیرو مرشد سید پیر علی سالک شاہ صاحب (مونگاں والہ مرید کے منڈی) سے حاصل کی جن کی نگاہ شفقت کی وجہ سے آپ روحانیت کے میدان میں کامیاب ہیں آپ کے مجربات و معمولات درج ذیل ہیں۔

## برائے زکام

**هوالشافی** پھٹکڑی سفید بریاں۔ گیرو۔ تخم دھتورہ یا گل دھتورہ

**ترکیب تیاری** ہم وزن سفوف بنالیں بس تیار ہے

افعال واثرات عضلاتی اعصابی خشک سرد

**مقدار خوراک** ایک ماشہ صبح شام ہمراہ پانی تازہ اگر گلے میں خشکی ہو تو دودھ سے استعمال کریں

## لطف شباب

**هوالشافی** سم الفار ا تولہ۔ شنگرف کچی ا تولہ۔ افیون ا تولہ۔ زردی بیضہ مرغ ۱۶ عدد۔

**ترکیب تیاری** پہلی تین اشیاء کو زردی بیضہ مرغ میں کھرل کریں اور بقدر دو رتی کی گولیاں بنالیں افعال واثرات عضلاتی اعصابی ہیں

مقدار خوراک ایک گولی صبح وشام ہمراہ ادھ کلو دودھ

## برائے وسعت رزق

ھوالشافی نماز عشاء کے بعد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار اس

استغفروالله ربی من کل زنب و اتوب علیه

کے بعد ۱۰۱بار روزانہ پڑھیں انشاءاللہ تعالیٰ رزق میں فراخی ہو جائے گی اور ہر مشکل دور ہو جائے گی

# حکیم محمد اصغر علی باجوہ



نام حکیم محمد اصغر علی باجوہ

ولدیت محمد نواز باجوہ

تاریخ پیدائش ۱۹۷۸

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۵ سال

ایڈریس حکیم محمد اصغر علی باجوہ مین بازار بکر منڈی نزد دربار پیرووالا لاہور

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ایک معزز غریب گھرانے میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم گورنمنٹ ہائی سکول گلبرگ سے حاصل کی میٹرک تک تعلیم حاصل کرنے کے بعد طبّی تعلیم کا آغاز حکیم سید مظفر علی شاہ کی نگرانی میں کیا۔ صابر

ملتانی اور حکیم محمد یٰسین صاحب کی تمام کتب کا مطالعہ کیا آج کل لاہور میں اسلامک یونانی میڈیکل کالج سے فاضل طب و جراحت کا کورس کر رہے ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے رفع احتلام

هو الشافی　الائچی خورد دو تولہ' گل گاؤزبان دو تولہ' بہی دانہ ۳ تولہ

ترکیب تیاری و استعمال ☆☆　تمام ادویہ کو باریک کر کے ملا لیں بس تیار ہے۔ آدھا چائے کا چمچہ صبح نہار منہ اور آدھا شام کھانے سے ۳ گھنٹے قبل دیں۔

## چورن برائے گیس تبخیر

هو الشافی　سمندری نمک ۶ ماشہ، فلفل سیاہ ۶ ماشہ' نوشادر ٹھیکری ۲ ماشہ' زیرہ سفید ۶ ماشہ' نمک سیاہ ۶ ماشہ' ست لیموں ۳ ماشہ۔

ترکیب تیاری　تمام ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک　دو رتی کھانے کے بعد تازہ پانی سے دیں ہر قسم کی گیس معدہ کی جلن و تبخیر کے لئے مفید ہے۔

xxxxxxxxxxxx

# حکیم مرزا محمد رفیق



| | |
|---|---|
| نام | حکیم مرزا محمد رفیق |
| ولدیت | محمد صدیق |
| تاریخ پیدائش | ۳ مارچ ۱۹۵۵ |
| تعلیم | میٹرک |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| ایڈریس | حکیم مرزا محمد رفیق محلہ شمس آباد گلی نمبر عارف والا |

## حالات زندگی و طبی خدمات

میرے والد صاحب بہت پرانے طبیب تھے انہی کے ساتھ رہ کر علم طب کا شوق پیدا ہوا ان کے پاس ماہنامہ قانون مفرد اعضاء آتا تھا جو میں بھی پڑھتا تھا اس طرح قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہوا مطب میں تمام نسخہ جات قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے ہی استعمال کئے جاتے ہیں یہ دو نسخے لکھ رہا ہوں جن پر خرچہ کوئی خاص نہیں آتا مگر ۱۰۰ فیصد کامیاب ہے۔

## اکسیر یرقان

ھو الشافی سرکہ انگوری ۲ تولے ادھ گلاس پانی گلوکوز میں

دو چمچہ حل کر کے پلا دیں اسی طرح صبح دو پہر شام دن میں تین بار استعمال
کرانا ہے انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔

## برائے کثرت حیض

هو الشافی سفوف ملٹھی بڑا کیپشول بھر کر شربت اعجاز کے
ساتھ استعمال کریں۔

×××××××××××××

# حکیم قاری سید مختیار احمد شاہ نقشبندی تونسوی

نام حکیم قاری سید مختیار احمد شاہ نقشبندی تونسوی

ولدیت سید محمد نواز شاہ

عمر 33سال

حکیم قاری سید مختیار احمد شاہ نقشبندی تونسوی
ڈاکخانہ کاموںکے ضلع شیخوپورہ

## حالات زندگی وطبّی خدمات

ابتدائی تعلیم تونسہ شریف میں ہی حاصل کی میٹرک کے بعد باقی
تعلیم کراچی سے حاصل کی ایم اے ایجوکیشن ایم اے اسلامیات اور فاضل
طب کے امتحانات پاس کئے قانون مفرد اعضاء کی کتب کا مطالعہ بھی کیا اور
فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا مجربات درج ذیل ہیں

## بواسیر کے لئے

ھو الشافی رسونت صاف شدہ ۴۰ تولہ پتی کونپل درخت نیم ۱۰ تولہ ہیں ڈال کر آگ پر پکائیں اور گولیاں بقدر نخود بنالیں ہر روز باسی پانی سے ایک ایک گولی صبح وشام استعمال کریں غذا میں مونگ کی دال اور گھی کھائیں

## برائے امساک

تخم دھتورا گھونگی سرخ وسفید ہر ایک ایک گرام روغن کنجد ۸ تولہ۔

تمام ادویہ کو باریک کر کے روغن ملا دیں اور برتن میں بند کر کے زمین میں دفن کر دیں اکیس دن بعد نکال کر روغن صاف کر لیں اور بوقت ضرورت اس کے تیل کو ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر لگائیں اور تماشا دیکھیں

## بالوں کو سیاہ کرنے کے لئے

ھو الشافی نوشادر ایک تولہ سنگ جراح ۲ تولہ مازو ۹ تولہ

ترکیب تیاری ان کو جدا جدا پیس کر شیشی میں بھر لیں اور تھوڑی سی دوا نکال کر پانی میں ملا کر بالوں پر لگائیں سفید بال سیاہ ہو جائیں گے

---



# حکیم وڈاکٹر عبدالخالق

نام حکیم وڈاکٹر عبدالخالق چوہدری

ولدیت ہدائت علی نمبردار

طبی تعلیم D.F.F.N D.E.H.M D.H.M.S. D.F.F.N

D.I.M.S F.G.T

پرنسپل انٹر نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف نیوٹریشن اینڈ نیچرو پیتھی

میڈیسن رجسٹرڈ میاں میر دربار لاہور

ایڈریس باجوہ مارکیٹ قلعہ احمد آباد ضلع نارووال فون

0432-534190

میں اس طریقہ علاج (نظریہ مفرد اعضاء) میں کیسے آیا؟ مجھے ۱۹۸۷ میں آنتریوں میں سوزش اور ورم کی کیفیت ہوگئی جس کا علاج سب سے پہلے ایلو پیتھی ڈاکٹروں سے کرایا لیکن کوئی آفاقہ نہ ہوا پھر ہو میو اور طب یونانی کے ماہر حکیموں اور ڈاکٹروں کے پاس گیا لیکن وقتی آفاقہ کے علاوہ طبیعت بالکل درست نہ ہوئی آخر ایک دن لاہور میں اپنی پھوپھی جان کو ملنے کے لئے آیا تو میری نظر فری نوری شفاء خانہ پر پڑی میں اندر چلا گیا ان دنوں وہاں حکیم محمد یٰسین صاحب فری کیمپ لگایا کرتے تھے میں نے حکیم محمد یٰسین صاحب دنیاپوری کو نبض دکھائی انہوں نے تشخیص کر کے مجھے بتایا کہ آپ کی انتریوں

میں سوزش اور ورم ہے۔ جس کی وجہ سے آپ ٹھیک نہیں ہو رہے مزید تکلیف دوائیں استعمال کرنے کی وجہ سے ہوئی انہوں نے مجھے ۱۵ یوم کی دوا بنا کر دی اور روٹی بالکل بند کر دی اور ساتھ غذائی چارٹ پر عمل کرنے کی سخت تاکید کی ۱۵ دن بعد دوبارہ دوالی ایک ماہ کے علاج کے بعد میں اللہ کے فضل سے بالکل ٹھیک ہو گیا پھر ۱۹۸۸ میں میں نے نظریہ مفرد اعضاء کو پڑھنا شروع کر دیا اور مختلف اوقات میں مختلف حکماء اکرام کو ملتا رہا اور فیض یاب ہوتا رہا آج اللہ کے فضل کرم سے ملک کے مایہ ناز ڈاکٹر مجھ سے نظریہ پڑھنے آتے ہیں سینکڑوں ہزاروں لاعلاج مریضوں کو اس نظریہ کے علاج سے شفاء یابی ہوئی نسخہ جات قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے استعمال کرتا ہوں جن سے قارئین بخوبی واقف ہیں۔

---

# حکیم محمد خالد آرائیں



نام حکیم محمد خالد آرائیں

ولدیت 1953

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب 15 سال

ایڈریس حکیم محمد خالد آرائیں 390 نیو اقبال آباد ڈرگ روڈ کینٹ بازار کراچی ۸۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میری پیدائش سرگودھا کے ایک گاؤں میں ہوئی میں ایک غریب گھرانے کا فرد ہوں ابتدائی تعلیم قرآن پاک سے شروع کی میرے والد صاحب حوالدار کی حیثیت سے فوج میں ملازمت کرتے تھے اب وہ اللہ کو پیارے ہو چکے ہیں اس وقت میں پاکستان آرمی میں سروس کر رہا ہوں ساتھ ساتھ مطب بھی کرتا ہوں مجربات درج ذیل ہیں۔

## سفوف بواسیر

ھو الشافی تخم مولی ایک تولہ' تخم سرس ۸ تولہ' زیرہ سیاہ ٦ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کو ملا کر سفوف بنالیں تیار ہے

ایک تا دو ماشہ ہمراہ پانی دن میں تین بار چار بار دیں افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے بواسیر خونی وبادی کے لئے مفید ہے۔

## غدی اعصابی طلاء

ھو الشافی شیر عشر ایک تولہ، روغن گاؤ ۲۰ تولہ، ست پودینہ ۴ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال تینوں کو ملا کر خوب کھرل کریں بس تیار ہے حشفہ کو چھوڑ کر باقی عضو پر مالش کریں افعال و اثرات غدی اعصابی ہے عضو تناسل کی کمزوری لاغری کو دور کرتا ہے۔ مالش کر کے پان وغیرہ باندھنے کی ضرورت نہیں ہے۔

xxxxxxxxxxxx

بقیہ تعارف حکیم محمد افضل بھیروی صفحہ 285 سے آگے

مزکورہ کشتہ ابرک سیاہ مہندی کی بجائے گھیکوار طریقہ بھی بھی مزکورہ تیار کرتا ہوں یہ بلغم غلیظ قوت کے لئے بلغمی اعصابی عضلاتی بخاروں کے لئے دیتا ہوں اچھا خاصا عمل کرتا ہے یہ نسخہ گرم ہے اور مہندی والا ٹھنڈا ہے دونوں نسخہ جات سے قابل طبیب بے حد فوائد حاصل کر سکتے ہیں

÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷÷

# حکیم محمد افضل بھیروی



نام حکیم محمد افضل بھیروی

ولدیت حافظ محمد بخش

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

طبیب حاذق زبدۃ الحکماء

ایڈریس حکیم محمد افضل بھیروی مین بازار پرانی آبادی ڈھوک حسو راولپنڈی۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میٹرک پاس کرنے کے بعد لاہور انجمن حمایت اسلام کالج برانڈرتھ روڈ میں حاذق کے کورس میں داخلہ لیا حاذق کا کورس کرنے کے بعد زبدۃ الحکماء میں داخلہ لیا تکمل حکمت کورئس کرنے کے بعد لاہور کے قریب حکیم محمد اسمٰعیل جگرانوی کی شاگردی کی انہوں نے بڑی محنت سے پڑھایا 1958 میں پریکٹس شروع کی پہلے سرگودھا پھر راولپنڈی پرانی آبادی ڈھوک حسو مین بازار میں مطب بنایا اللہ کے فضل سے کامیابی کے ساتھ خدمت خلق میں مصروف ہوں۔

آج کل کھانسی اور دم کشی کی بیماری عام ہے دو قدم چلنے سے

سانس چڑھ جاتا ہے میں نے اس کے لئے ایک کامیاب شربت بنایا ہے

## مجید سیرپ

ھو الشافی تازہ لہسن ۵ تولہ' تازہ ادرک ۵ تولہ' کوٹ کراس میں ایک کلو پانی ڈالیں اور آگ پر رکھیں جب نصف رہ جائے تو ایک پاؤ چینی کا قوام بنا کر شربت بنائیں بس تیار ہے دو بڑے چمچے صبح شام دیں مجرب ہے۔

## برائے رسولیاں خواہ جسم کے کسی حصہ میں ہوں

ھو الشافی کالی زیری ایک پاؤ دو کلو مولی کا پانی مصفی ڈال کر دھیمی آنچ پر خشک کر لیں اور شہد کی مدد سے نخودی گولیاں بنا لیں ورایک گولی صبح دو پہر شام دیں مجرب ہے۔

ھو الشافی لعوق سپستاں لعوق معتدل دونوں کو یک جان کر لیں مزکورہ کشتہ ابرک سیاہ ورقیہ والا ایک رتی شامل کر لیں اور ایک چمچ لعوق مرکب میں رکھ لیں اوپر شربت اعجاز مشہور قرابادین والا (بندہ قرابادین والا نسخہ ایک بوتل ادویات کو دو گنی وزن شامل کر کے شربت کا قوام تیار کرتا ہے) دو تین چمچ بڑی عرق گاؤزبان شامل کر کے پلا دیتا ہوں صبح دو پہر شام دیتا ہوں تقریباً ایک ماہ کھانسی زکام بخار ٹھیک ہو جاتے ہیں ہڈیوں کے ڈھانچے جسم پر گوشت آنا شروع ہو جاتا ہے (بقیہ صفحہ 283 پر)

# حکیم محمد ارشد علی

نام حکیم محمد ارشد علی

ولدیت محمد اقبال

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۵ سال

ایڈریس حکیم محمد ارشد علی پی ای ٹی گورنمنٹ ہائی سکول چک نمبر 321/W.B تحصیل دنیاپور ضلع لودھراں۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے حاصل کی پھر میٹرک اور انٹر کا امتحان گورنمنٹ ہائی سکول دنیاپور سے پاس کیا اپنے تعلیمی دور میں ڈویژن کے بہترین اتھلیٹ رہے اس کے بعد گورنمنٹ کالج آف لاہور سے فزیکل ایجوکیشن کا ڈپلومہ حاصل کیا اور اب اپنے آبائی گاؤں میں سروس کر رہے ہیں

اسی دوران آپ کے ایک دوست چوہدری فضل الٰہی (جنہیں طب سے انتہادرجہ کی دلچسپی ہے) کی ڈائیری سے نسخہ جات لکھنے شروع کئے جن سے آپ کو طب میں دلچسپی بڑھ گئی اسی دوران سکول کے ہیڈ ماسٹر جناب طالب حسین نے آپ کو قانون مفرد اعضاء کا کورس پڑھنے کا

مشورہ دیا اس سلسلے میں جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کے مطب پر گئے اور ان سے قانون مفرد اعضاء کی کتب لے کر مطالعہ کیا اور مارچ 1999 میں باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی اور اب اپنے گاؤں میں ہی مطب نظریہ مفرد اعضاء کے تحت جاری ہے ۔ نسخہ جات تمام قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے استعمال کرتے ہیں جن سے قارئین بخوبی واقف ہیں اس لئے یہاں نہیں لکھتا۔

%%%%%%%%%%%%

# حکیم غلام عباس بھٹی قادری



نام حکیم غلام عباس بھٹی قادری

ولدیت شبیر علی بھٹی

تاریخ پیدائش 1963

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم غلام عباس بھٹی قادری ساکن ٹوری اللہ یاد ڈاکخانہ موڑ کھنڈا تحصیل ننکانہ صاحب ضلع شیخوپورہ

## حالات زندگی و طبی خدمات

ابتدائی تعلیم مقامی سکول سے حاصل کی پھر قرآن مجید مع ترجمہ و

تفسیر معروف عالم دین جناب درویش فقیر اللہ دتہ آسی سے حاصل کی میٹرک اور ایف اے کا امتحان شرق پور سے پاس کیا بی اے کی تعلیم کے دوران طبیعت خراب ہو گئی رات کو ڈر جاتا تھا جس کی وجہ سے سارا دن طبیعت بوجھل رہتی کوشش کے باوجود کتابوں کو ہاتھ لگانے کو جی نہ چاہتا تھا اس حالت کا اظہار میں نے اپنے ایک استاذ جناب حکیم پروفیسر نصر اللہ معینی سے کیا انہوں نے مجھے اپنے ہمراہ لیا اور جناب حکیم مقبول احمد بیرا کے پاس لے گئے انہوں نے نبض دیکھی اور دوا دی جس سے میں چند دنوں میں ٹھیک ہو گیا۔

حکیم مقبول احمد صاحب کی تشخیص و علاج نے مجھے طب کی طرف راغب کیا اور پھر ان کے اس طریقہ علاج قانون مفرد اعضاء کا شیدائی بنا دیا میں کالج سے واپس آکر اکثر ان کے پاس بیٹھا کرتا تھا حتیٰ کہ انہوں نے مجھے اپنی شاگردی میں لے لیا اور اپنے استاد جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کے پاس دنیا پور لے گئے اور وہاں قانون مفرد اعضاء کے کورس کے لئے داخلہ دلوایا اس طرح باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا کورس کے سند حاصل کی حکیم مقبول احمد صاحب نے فرمایا کہ حکیم محمد یٰسین صاحب سے ضرور ملتے رہا کرو یہ اس زمانہ کے عظیم طبیب ہیں اور خداوند کا ان پر کرم بھی ہے۔

اسی دوران غوثیہ طبیہ کالج دیپالپور میں داخلہ لیا اس کالج میں ایک

عظیم اور ہر دل شخصیت استاد پروفیسر سید محمد صائم شاہ کے زیر سایہ حصول تعلیم کے لئے کوشاں رہا بذات خود محنتی اور خدمت خلق کے عادی ہیں اور ان سے بھی یہی خدمت خلق کا درس ملا آخر 1994 میں فاضل طب و جراحت کا کورس مکمل کیا

حال میں اپنے عظیم رہبر و رہنما جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کے پاس حاضر ہوتا رہتا ہوں فاضل طب و جراحت اور الیکٹرو ہومیو پیتھک کے علاوہ کئی مختلف نظریات کے حکماء سے علم طب سیکھنے کا موقع ملا مگر جو لطف قانون مفرد اعضاء سے ملا وہ کسی اور میں نہ ملا اس لئے میں اپنے مطب میں صرف نظریہ مفرد اعضاء کے نسخہ جات ہی استعمال کرتا ہوں آج کل گورنمنٹ ہائر سیکنڈری سکول موڑ کھنڈا میں بطور ٹیچر کام کرتا ہوں اور شام ۳ سے ۵ بجے تک مطب چلاتا ہوں اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ خدمت خلق کی توفیق دے اور استادوں کا سایہ ہمارے سروں پر قائم رکھے۔

نسخہ جات صرف قانون مفرد اعضاء کے ہی استعمال کرتا ہوں اول کوشش ہوتی ہے کہ مریض کی صرف غذا تبدیل کر کے ہی علاج کیا جائے جب تھوڑا آرام آنا شروع ہو جاتا ہے تو فارما کوپیا کے نسخہ جات تحریک کے مطابق استعمال کرائے جاتے ہیں جن سے اللہ تعالیٰ شفاء دے دیتا ہے۔

# حکیم محمد افضل



نام حکیم محمد افضل

ولدیت اللہ راسی

تاریخ پیدائش اکتوبر ۱۹۵۵

تعلیم میٹرک

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۱۹۹۴ سے

ایڈریس حکیم محمد افضل ولد اللہ راسی ڈاک خانہ بھٹیاں دیوان براستہ ظفروال تحصیل و ضلع نارووال

## حالات زندگی و طبّی خدمات

۱۹۷۳ میں فوج میں بھرتی ہوا اسی دوران قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہوا اور اسے باقاعدہ سمجھنے کے لئے کتب لے کر مطالعہ کیا اور فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان امتیازی نمبروں سے پاس کیا ۱۹۹۴ سے باقاعدہ مطب چلا رہا ہوں مجرب نسخہ جات درج زیل ہیں۔

## تریاق بواسیری مسے

ھو الشافی ہلدی حسب ضرورت لے کر باریک پیس لیں اور شیر مدار میں رکھ دیں خشک ہونے پر پھر تر کر دیں اسی طرح سات بار خشک و تر کریں بعد میں لمبی لمبی گولیاں بنالیں صبح شام لعاب دہن میں گھس کر مسوں پر لیپ کریں دو تین ہفتوں میں مسے خشک ہو کر گر جائیں گے اور ہمیشہ کے لئے آرام آجائے گا۔

**کان سے پیپ آنا** ھو الشافی ترش انگور شہد خالص۔

**ترکیب تیاری واستعمال** ☆☆ ترش انگور کا پانی ۵ تولہ کو آگ پر پکائیں اور گاڑھا کریں پھر اس سے دوگنا شہد ملائیں اور نیم گرم کان میں ڈالیں انشاء اللہ چند یوم میں پیپ آنی بند ہو جائے گا۔ عضلاتی غدی ہے۔

**غدی طلاء (مجرب)** ھو الشافی میٹھا تیلیا ۱۰ گرام، عقر قرحا ۵ گرام، سندھور اڑھائی گرام، آک کا دودھ ۴۰ گرام، روغن زرد ۴۰ گرام

**ترکیب تیاری واستعمال** ☆☆ خشک ادویہ کو کھرل میں ڈال کر کھرل کریں پھر روغن زرد اور شیر مدار ڈالیں اور ۱۲ گھنٹے کھرل کریں اور ڈبی میں محفوظ کر لیں۔ حشفہ اور سیون چھوڑ کر ۵ یا ۶ رتی دوا لے کر مالش کریں اور اوپر ارنڈ کا پتہ باندھ دیں تیسرے روز پھنسیاں نکل آئیں گیں پھر بند کر دیں اور گھی جلا ہوا لگاتے جائیں دو تین بار لگانے سے انشاء اللہ ناکارہ مرد جوان بن جائے گا۔ مجرب ہے

# حکیم و ڈاکٹر شعیب احمد شاد



نام حکیم و ڈاکٹر شعیب احمد شاد

ولدیت حکیم و ڈاکٹر محمد اسحاق

تاریخ پیدائش ۱۹۷۶

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم و ڈاکٹر شعیب احمد شاد

اسحاق دواخانہ رجسٹرڈ عثمان والا تحصیل و ضلع قصور۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ۱۹۷۶ میں ضلع قصور کے ایک گاؤں میں پیدا ہوئے آپ کے والد صاحب اور داداجان علاقہ کے مشہور حکیم تھے انہی کی بدولت طب کی طرف رغبت ہوئی میٹرک کے بعد طبّی تعلیم حاصل کرنے کے لئے طبیہ کالج میں داخلہ لے لیا ساتھ پرائیویٹ ہومیو پیتھک کورس بھی کیا اسی دوران قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو اسے سمجھنے کے لئے قانون مفرد اعضاء کے کورس کی کتب کا مطالعہ کیا اور باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی اب تک قانون مفرد اعضاء کی کافی کتب پڑھ چکے ہیں آپ کا مطب شاہ کلینک کے نام سے

تعارف اطباء

شاہ مراد علی کھوہ کے علاقہ میں مشہور ہے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

# سرعت انزال کا مکمل علاج

ہو الشافی کشتہ سہ دھاتہ پوست کو کنار حسب ضرورت لے کر اس کو برگد کے دودھ کے ہمراہ تین دن خوب کھرل کریں چوتھے روز چنے کے برابر گولیاں بنالیں ۔ بس تیار ہے روزانہ ایک گولی صبح مکھن کے ساتھ دیں اکیس روز مسلسل با پرہیز استعمال سے نہائت شاندار نتائج حاصل ہوتے ہیں سرعت انزال و جماع کے وقت جلد انزال ہونے کے لئے بہترین ہے قدرتی امساک پیدا کرتی ہیں۔

# طلائے بینظیر

جو بغیر تکلیف کے فاسد مادوں کا خارج کر دیتی ہے

ہو الشافی سیماب ۵ تولہ آب برگ پان متواتر سحق کریں اور سنبھال کر رکھیں۔

بوقت ضرورت ململ کی پٹی پر لیپ کر کے عضو مخصوص پر لپیٹ کر اوپر سے کچا دھاگہ باندھ دیں۔

**فوائد** اعلیٰ درجہ کا محرک باہ ہے پانی بکثرت خارج ہوتا ہے اور لطف یہ کہ آبلہ وغیرہ نہیں پڑتا۔

هو الشافی کشتہ قلعی پارہ شورہ والا چھ ماشہ 'پوٹاشیم برومائیٹ ایک ماشہ، باریک پیس کر ملالیں اور تمام دوا کی بارہ پڑیا بنالیں۔ بس تیار ہے

ترکیب استعمال بوقت صبح ایک پڑیا ہمراہ مکھن یا دودھ کی لسی سے کھلائیں انشاء اللہ چند روز میں ذکاوت حس ختم ہو جائے گی اور جھوٹی خواہش بھی ختم ہو جائے گی

یہ تمام نسخہ جات میرے آزمودہ ہیں طوالت کے خوف سے مختصر بیان کئے ہیں ورنہ تفصیل کرتا۔

========================

# حکیم عبد الحنان

| | |
|---|---|
| نام | حکیم عبد الحنان |
| ولدیت | حکیم غلام حسین شہباز |
| طبّی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| ایڈریس | حکیم عبد الحنان گلشن کالونی جھنگ صدر |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ کے والد شمس الاطباء حکیم غلام حسین شہباز صاحب بہت بڑے عالم اور طبیب ہونے کے ساتھ ساتھ دینی کتب کے مولف بھی تھے

۱۹۲۰ میں انہوں نے نادرن انڈیا طبیہ سکول رجسٹرڈ کرایا اس درسگاہ سے
بے شمار اطباء فارغ ہوئے جو (اب بھی) طبّی و دینی خدمت میں مصروف ہیں
اس کے بعد من پسرم حکیم عبدالحنان کو ڈسٹرکٹ طبّی کانفرنس کا نائب
مدر بنایا گیا ۱۹۷۰ سے آج تک، مطب الشہباز آپ ہی سرپرستی میں خدمت
خلق میں مصروف ہے دو بچے بھی طبیب ہیں نظریہ مفرد اعضاء نہ خود سیکھا
بلکہ صاحبزادوں کو بھی سکھایا۔

نظریہ مفرد اعضاء کے غذائی طریقہ سے بے حد متاثر ہیں اسی کے
تحت علاج معالجہ کرتے ہیں۔ آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے امساک

هو الشافی شنگرف رومی، مصطگی رومی، سہاگہ بریاں، افیون خالص، مکو
سفوف بنالیں بس تیار ہے ایک رتی شام کو دیں بے حد امساک پیدا کرتا ہے

## حب اوجاع

هو الشافی خولنجاں، سورنجاں شیریں، زنجبیل،
مساوی الوزن لے کر حب بقدر نخود بنالیں۔
ترکیب استعمال ایک گولی صبح و شام ہمراہ تازہ پانی یا دودھ

## ہاضم

هو الشافی نمک، پٹھکنڈا خود ساختہ۔
**فوائد** خرابی ہضم نفخ شکم ودیگر خرابی معدہ کے لئے اکسیر و مجرب ہے
مقدار خوراک ایک رتی ہمراہ مناسب بدرقہ استعمال کرائیں۔

# حکیم عبدالقدوس صابر



نام حکیم عبدالقدوس صابر

ولدیت فضل دین

عمر 40سال

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم عبدالقدوس صابر بمقام چکی تحصیل ننکانہ صاحب ضلع شیخوپورہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

طب یونانی ہمارا خاندانی شعبہ ہے ہمارے چچا محترم حکیم عبداللطیف مرحوم بر صغیر کے نامور حکیم تھے اس کے بعد ہمارے بڑے بھائی محترم حکیم محمد زبیر سلیم مرحوم" قانون مفرد اعضاء کے ماہر معالج تھے محترم حکیم محمد شریف صاحب اور حکیم محمد یٰسین صاحب کے خاص شاگردوں میں سے تھے اس لئے انہی سے فاضل قانون مفرد اعضاء کا کورس کیا ہوا تھا میرے بھائی نے بھی میری ملاقات حکیم محمد یٰسین و محمد شریف صاحب سے کرائی ان دنوں میں اعصابی تکلیف میں مبتلا تھا اور مجھے یہ تکلیف عرصہ دس سال سے تھی حکیم صاحب نے صرف غذائی علاج تجویز کیا جس پر میں نے عمل کیا اور چند ہفتوں میں ہی ٹھیک ہو گیا۔اب الحمدللہ میں خود یہ نظریہ اپنا لیا ہے اور اس کے مطابق علاج کرتا ہوں مجربات قانون مفرد اعضاء کے ہی استعمال کراتا ہوں

جن سے قارئین بخوبی واقف ہیں۔ بس اتنا عرض کرتا چلوں کہ حب نرینہ کا میں نے جہاں اور جب بھی استعمال کیا ہے کبھی ناکامی نہیں ہوئی اس کا نسخہ یہاں درج کر رہا ہوں

ھو الشافی
مور کے پر کی ٹکی ۳ عدد مازو بغیر سوراخ ۲ تولہ تخم بھنگ ایک تولہ گڑ پرانا ۲ تولہ مشک خالص ۸ رتی ست مازو ۶ ماشہ کشتہ فولاد ایک تولہ

ترکیب تیاری
سب کو باریک کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں اور ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام ہمراہ گائے کے دودھ سے جس نے زچہ جان ہو دیں اگر گائے کا دودھ نہ ملے تو مجبوری کی صورت میں لونگ دار چینی کے قہوے سے دیں صبح دوائی کھانے سے پہلے دو رکعت نفل ادا کر کے اپنے مقصد کے لئے دعا کریں پھر دوائی کھائیں تو انشاءاللہ کبھی ناکامی نہ ہو گی

## ضروری نوٹ

جن کے ہاں پہلے تین چار بچیاں ہوتی ہیں اور وہ حب نرینہ استعمال کرنا چاہتے ہیں تو انہیں حب نرینہ کے ساتھ ایک مور کے پر کی ٹکیہ باریک کر کے دو کیپسول میں بھر لیں اور دوا شروع کرتے وقت ایک کیپسول پہلے دن اور ایک دوسرے دن دے دیں۔ غذا اعضلاتی دیں اعصابی غذائیں بند کر دیں

xxxxxxxxxxxxxxxxxxx

# حکیم ولیم گل



نام — حکیم ولیم گل
ولدیت — چراغ مسیح
عمر — ۴۸ سال
طبی تعلیم — فاضل قانون مفرد اعضاء
ایڈریس — حکیم ولیم گل کواٹر نمبر ۶۹ زرعی یونیورسٹی فیصل آباد

## حالات زندگی وطبّی خدمات

ابتدا ہی سے طب سے لگاؤ تھا زیادہ تر سنیاسی حکیموں کے ساتھ رہا اس طرح شوق بڑھتا رہا اور قانون مفرد اعضاء سے رابطہ ہو گیا اسے سمجھنے کے لئے کتب لے کر مطالعہ اور اس کے مطابق علاج معالجہ شروع کر دیا مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے دائمی قبض

ھو الشافی سقمونیا ایک تولہ' جلابہ ایک تولہ' ایلوا ایک تولہ' ریوند عصارہ ایک تولہ' مصطگی رومی ایک تولہ۔

ترکیب تیاری واستعمال☆سب کو باریک کر کے پانی کی مدد سے دورتی کی گولیاں بنالیں۔ایک تا دو گولی ہمراہ...

## برائے گیس

ھو الشافی مگھاں ادھ چھٹانک، کالی مرچ ادھ چھٹانک نوشادر ادھ چھٹانک، سولجر نمک ادھ چھٹانک، دار چینی ادھ چھٹانک، گندھک آملہ سار ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆سب کو کوٹ چھانکر رکھیں اور بوقت ضرورت گرم پانی سے دن میں چار بار دیں۔ اللہ شفاء دے گا۔

## پیشاب کا بند ہونا

ھو الشافی قلمی شورہ جو کھار نمک مولی برابر وزن

ترکیب تیاری و استعمال☆باریک کر لیں چھ ماشہ ہمراہ بکری کے دودھ یا پانی سے لیں ۔

برائے سر درد ھو الشافی ہلیلہ زرد ۵ تولہ، آملہ خشک ایک تولہ، عقر قرحا ایک تولہ، اسطوخودوس ایک تولہ، دار چینی ایک تولہ، کالی مرچ ایک تولہ، بادیان ایک تولہ، دھنیا خشک ایک تولہ، سنا مکی چھ ماشہ، زعفران تین ماشہ، مصری ادھ پاؤ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ سب دواؤں کو کوٹ کر مصری کا قوام کر کے معجون بنالیں۔ بس تیار ہے۔ ایک تولہ دن میں دو بار دیں

# حکیم محمد خان لاہوری



نام　　حکیم محمد خان لاہوری

ولدیت　　حکیم حاکم خان

تاریخ پیدائش　　۱۹۶۰

طبی تعلیم　　فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم محمد خان لاہوری ولد حکیم حاکم خان انقلابی دواخانہ موگلہ ڈاکخانہ موگلہ تحصیل تلہ گنگ ضلع چکوال

## حالات زندگی و طبی خدمات

آپ ایک معزز غریب گھرانے میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم لاہور سے حاصل کی غریب ہونے کی وجہ سے اعلیٰ تعلیم حاصل نہ کر سکے چنانچہ میٹرک کے بعد منشی فاضل فارسی لاہور سے کیا اس کے بعد درس نظامی کا کورس کیا۔

طبی تعلیم کا آغاز لاہور میں حکیم محمد عبداللہ کی زیر نگرانی کیا طب یونانی کی چھ ابتدائی کتب جن میں طب اکبر، شرح اسباب اور میزان طب شامل ہیں کا مطالعہ کیا بعد ازاں ڈھولن وال میں مطب شروع کیا اس

شرکت کی سات آٹھ سال فوج میں رہے اس کے بعد گھر میں کھیتی باڑی کا کام سنبھال لیا موونگ پھلی کی خوب فصل کاشت کی اس دوران ایک لڑکا سعودی عرب چلا گیا دختر کو نظریہ مفرد اعضاء پڑھا کر خوشاب میں امتحان دلوایا خود بھی حکیم نذر حسین قریشی صاحب سے تربیت حاصل کر کے ان ہی کی نگرانی میں امتحان دیا اور سند حاصل کی پھر مستقل طور پر اپنے آبائی گاؤں میں انقلابی دواخانہ کے نام سے مطب کھولا اور قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ شروع کیا جواب تک کامیابی سے جاری ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے احتلام

**هو الشافی** گل مغیلاں، چینی ہم وزن۔

**ترکیب تیاری و استعمال**☆ الگ الگ کوفتہ بختہ کر کے بزریعہ گوند نخود بنالیں۔ایک گولی ہمراہ آب انار دن میں تین بار لیکن صبح نہار منہ سفوف کشنیز تین ماشہ ہمراہ چینی یاپانی پھانک لیا کریں مجرب ہے۔

## دائمی قبض و درد یں

**هو الشافی** شحم حنظل ہلیلہ زرد مصبر ہر ایک ہم وزن

**ترکیب تیاری و استعمال**☆ الگ الگ کوفتہ بختہ کر کے حب نخودی فربہ تیار کرلیں ایک گولی ہمراہ نیم گرم پانی سے غذا کے بعد دیں۔



# حکیم زعیم خالد

نام حکیم زعیم خالد
ولدیت غلام رسول
طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء
عرصہ مطب ۴ سال
ایڈریس حکیم زعیم خالد معرفت حکیم عبد الکریم چوک کلر کہار تحصیل و ضلع چکوال

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ کے نانا جان بہت پرانے طبیب تھے ٹیلی فون ڈیپارٹمنٹ میں ملازم تھے مگر طب سے دلچسپی تھی اکثر نئی و پرانی کتب کا مطالعہ کرتے رہتے تھے ہومیو کورس بھی کیا تھا صابر ملتانیؒ کے قانون مفرد اعضاء کا علم ہوا تو پتہ چلا کہ یہ طریقہ علمی و فطری ہے لہذا اسے حاصل کیا جائے اس مقصد کے لئے دنیاپور سے کتب منگوا کر مطالعہ شروع کیا آپ نے بھی اپنے نانا جان کی طرح قانون مفراد عضاء سیکھنا شروع کیا اس کے بعد باقاعدہ قریشی دواخانہ خوشاب سے فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی عرصہ چار سال سے قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی پریکٹس

جاری ہے مجربات درج ذیل ہیں

## حب سیاہ

ھو الشافی ہیراکسیس، سونٹھ، گوند کیکر ہم وزن۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ پانی کی مدد سے حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں دوا کے آدھ گھنٹے بعد گرم پانی دیں اپھارہ پیٹ کی تکلیف مروڑ اور پیچش میں مفید ہے۔نوٹ یہ دوا خونی پیچش میں نہ دیں۔

## کشتہ ابرک سفید برائے پرانا بخار

ھو الشافی ابرک سفید عمدہ ایک چھٹانک، پارہ ایک تولہ، قلعی ایک تولہ، قلمی شورہ دو چھٹانک۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ قلعی اور پارہ کو کھرل کریں اور ایک کوزہ گلی جو پاؤ بھر کی ہو ابرک سفید ایک بڑا ٹکڑا نیچے کوزہ گلی میں رکھ دیں اس ٹکڑا پر قلعی اور پارہ ایک قرص رکھیں اور دوسرا ٹکڑا ابرک کا اوپر رکھ دیں اس ٹکڑا پر قلعی اور پارہ کا قرص رکھیں اور ایک دوسرا ٹکڑا ابرک کا اوپر رکھیں اور باقی ابرک ڈولی میں ڈال دیں اور اس ابرک کے اوپر شورہ دلیں اور گل حکمت کر کے ۲۵ سیر اوپلوں کی اگ دے دیں جگہ ہوا اور بارش سے محفوظ ہو سرد ہونے پر نکالیں اور جو کچھ ملے کھرل کریں

حاملہ کی قے جو کسی دوا سے نہ رکتی ہو اس کی پہلی خوراک ہی سے

رک جاتی ہے ہر قسم کا بخار جس میں سردی نہ لگتی ہو ایک رتی پانی کے ہمراہ استعمال کرائیں بس ایک ہی خوراک کافی ہے بخار دو دن یا اس سے زیادہ دنوں کا ہو' کے لئے مفید ہے۔

تریاق ہیضہ ھو الشافی پوست بیخ دار' سنڈھ' مرچ سیاہ برابر وزن

ترکیب تیاری و استعمال☆ حب بقدر نخود بنالیں ۵۔۵ منٹ بعد ایک ایک گولی دیں جب کنٹرول ہو جائے تو وقفہ بڑھا دیں۔

## برائے بندش حیض

ھو الشافی تمباکو خوردنی' نوشادر' مصر زرد چونا' صدف ہم وزن

ترکیب تیاری و استعمال☆ باریک پیس لیں اور لمبی لمبی بتیاں بنالیں بوقت ضرورت کسٹرائل میں چرب کر کے رحم میں رکھوائیں ایک دن میں خون آنا جاری ہو گا۔

## اکسیر پیچش

ھو الشافی گل دھاوا' ندر جو شیریں' موچرس' ناگر موتھا' افیون خالص پارہ' گندھک آملہ سار ہم وزن۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ پارہ اور گندھک کی کجلی بنا کر تمام ادویہ باریک کر کے شامل کر لیں۔

ایک تا تین رتی ہمراہ ترش لسی یا ترش پانی دیں مجرب ہے

# حکیم محمد اشرف اسرار



نام: حکیم محمد اشرف اسرار

ولدیت: میاں فضل محمد

تاریخ پیدائش: ۱۹۴۸

تعلیم: بی اے

طبی تعلیم: فاضل قانون مفرد اعضاء
فاضل طب و جراحت ڈسپنسر ڈینٹل ٹیکنیشن

ایڈریس: حکیم محمد اشرف اسرار المدینتہ الشفاء اینڈ ڈینٹل کلینک مین گلی مہر آباد ٹاؤن بورہ روڈ چیچہ وطنی ضلع ساہیوال۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میں ۱۹۶۶ میں میٹرک کا امتحان فسٹ ڈویژن میں صادق آباد سے پاس کیا ۱۹۷۶ میں ایک تعزیتی اجلاس میں استاد محترم/قبلہ احمد علی صاحب نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا استاد صاحب ہمارے سکول میں ہیڈ ماسٹر تھے اور ایک بلند پایہ طبیب بھی تھے جب میں ان سے اپنے طبّی شوق کا تذکرہ کیا تو انہوں نے مجھے قانون مفرد اعضاء سمجھنے کی تلقین کی پھر انہوں نے باقاعدہ دنیاپور حکیم محمد یٰسین و حکیم محمد شریف صاحب سے

رابطہ کرنے کو کہا میں ماہنامہ قانون مفرد اعضاء جاری کرایا اور استاد حکیم محمد شریف صاحب و حکیم محمد یٰسین صاحب کی شفقت نے وہ کچھ سکھایا کہ ہم ایک اچھے معالج بن گئے اور آج بھی ان کی ذات و صفات پر فخر ہے۔

۱۹۸۲ میں فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان امتیازی نمبروں سے پاس کر کے سندھ حاصل کی اور پریکٹس اباڑو ضلع سکھر میں شروع کی۔

سندھ کے حالات کی خرابی کی وجہ سے ۱۹۷۹ میں پنجاب شفٹ ہونے کا پروگرام بنا اور ستمبر ۱۹۸۰ میں باقاعدہ چیچی وطنی شفٹ ہو گیا۔ اور پریکٹس شروع کر دی بعد میں فاضل طب و جراحت کی رجسٹریشن کرائی اب ماشاء اللہ چیچی وطنی کے اندر مہر آباد ٹاؤن میں باقاعدہ پریکٹس جاری ہے المدینہ الشفا ڈینٹل کلینک مین سٹریٹ مہر آباد ٹاؤن پر زیادہ وقت دیا جاتا ہے ساتھ ہی الکرم لیبارٹریز کے نام سے قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کی تیار شدہ ادویات کی سپلائی کی جاتی ہے جو بفضل ربی کافی مشہور ہوتی جا رہی ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے بندش بول و استسقاء

ھو الشافی قلمی شورہ ایک پاؤ' نوشادر ۵ تولہ' سہاگہ ۵ تولہ' سنگ یہود ۵ تولہ' پوست ریٹھہ ۲ عدد' جو کھار ۵ تولہ' بھلانوے ۱۰ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ تمام ادویہ پیس لیں پھر کڑاہی

میں ڈال کر اول قلمی شورہ ڈالیں اور آگ پر رکھیں جب پگھل جائے تو نوشادر ڈالیں اسی طرح باقی ادویات باری باری ڈالیں آخر میں بھلانوے ایک ایک کر کے ڈالیں جب بھلانوے ڈالیں گے تو ان کو آگ لگ جائے گی جب جل جائے تو دوسرا ڈالیں اسی طرح جب تمام جل جائیں تو سرد ہونے پر پیس لیں۔ ایک تا دورتی ہمراہ تازہ پانی دیں

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے صلابت جگر بندش بول واستسقاء کے لئے مفید ہے۔

## برائے جریان منی و سیلان الرحم

ھو الشافی سنگ جراح عمدہ ایک تولہ' گیرو ایک تولہ۔

ترکیب تیاری واستعمال☆ سفوف بنالیں اور پھٹکڑی بریاں کر کے ایک تولہ ملالیں

مقدار خوراک دو تا تین ماشہ ہمراہ آب یا مناسب بدرقہ

افعال واثرات میں عضلاتی اعصابی ہے کیمیائی طور پر رطوبات خشک کرتا ہے خون میں انجمادی قوت بڑھاتا ہے

**فوائد** پانی کی طرح پتلے دستوں کو روکتا ہے منی کو گاڑھا کرتا ہے اور جریان منی کو روکتا ہے سیلان الرحم کے لئے بیحد مفید ہے سوزاک میں کچی لسی کے ہمراہ زیادہ مفید ہے۔

# برائے ہائی بلڈ پریشر

ہو الشافی چھوٹی رتی دس رتی کے کیپشول میں بھر لیں۔

ترکیب استعمال☆ایک کیپشول دن میں تین بار ہمراہ شربت نیلو فر استعمال کرائیں۔

فوائد مالیخولیا' ہائی بلڈ پریشر' اور جنون' پاگل پن میں مفید ہے غدی اعصابی علامات کو ختم کرتا ہے۔

# برائے چھپاکی

ہو الشافی قلمی شورہ ایک حصہ 'گندھک آملہ سار ایک حصہ' ریٹھا دو حصے۔

ترکیب تیاری وا ستعمال☆ سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں دو تا تین ماشے ہمراہ پانی یا دودھ دیں

افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے چھپاکی اور بندش خون کے لئے مفید ہے خون خواہ کہیں سے آرہا ہو چند بار آنے سے رک جاتا ہے۔

# حکیم محفوظ الرحمٰن



نام حکیم محفوظ الرحمٰن

ولدیت حکیم محمد رمضان

تاریخ پیدائش ۱۹۶۵

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم محفوظ الرحمٰن دواخانہ پیغام شفاء مخدوم پور روڈ کبیر والا

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم کا آغاز محلے کی مسجد سے کیا قرآن پاک کی تعلیم کے بعد درس نظامی کا کورس کیا اس کے بعد میٹرک پاس کیا ۱۹۸۵ سے والد صاحب کے ساتھ مطب میں کام کرتے ہیں قانون مفرد اعضاء کا امتحان امتیازی نمبروں سے پاس کیا قانون مفرد اعضاء میں مہارت اور تحریک تجدید طب میں گراں قدر خدمات اعتراف پر ۱۹۹۵ میں تحریک تجدید طب کی جانب سے گولڈ میڈل دیا گیا آج کل والد صاحب کے ساتھ مطب پر کام کرتے ہیں مجربات درج ذیل ہیں۔

## غدی اعصابی ہاضم

ھوالشافی نوشادر، گل سرخ، انار دانہ، تیز پات، سونف، برگ

پودینہ ، سنڈھ ، مرچ سیاہ ، مگھاں ، تخم سداب : ہر ایک ۵۰ گرام لے کر سفوف بنالیں بعد میں تاڑی ۲۰ گرام ست پودینہ ۲۰ گرام الائچی کلاں ۵۰ گرام ، مصری ۲۵۰ گرام ، سنا مکی ۵۰ گرام ، اجوائن ۵۰ گرام ، ملالیں اب تمام کا سفوف بنالیں بس غدی اعصابی چورن تیار ہے ایک ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے ترش ڈکاریں پیٹ میں ہوا کا گولا ریاح درد مروڑ پیچش احتلام و خرابی ہضم میں بے حد مفید ہے۔

## عضلاتی اعصابی سفوف شوگر

ھو الشافی حرمل ۵۰ گرام ، پھلی کیکر ۵۰ گرام ، کشتہ زمرد ۱۰ گرام ، کشتہ مرجان ۱۰ گرام ، کشتہ بیضہ مرغ ۱۰ گرام ، کشتہ قلعی ۱۰ گرام ، صدف مرواریدی ۱۰ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ تمام کو سحق و بلیغ کریں ایک ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**فوائد** شوگر ، سلسل بول ، جریان ، پیچش ، پیشاب کی جلن ، لیکوریا اور ضعف باہ میں مفید ہے۔

## مرکب افسنتین

ھو الشافی افسنتین رومی ۵۰ گرام ، گل اسرخ ۳۰ گرام ، گاؤزبان ۳۰

تعارف الاطباء
گرام ، مصطگی رومی ۲۰ گرام ، عود ہندی ۵۰ گرام ، الائچی خورد ۱۰ گرام
تباشیر نقرہ ۱۰ گرام۔

ترکیب تیاری واستعمال☆ تمام ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

**فوائد** پرانی بد ہضمی دل کی کمزوری گھبراہٹ مالیخولیا تبخیر معدہ کے لئے مفید ہے۔

xxxxxxxxxxxxxxxxxxxxxxxxxxx

# ماسٹر و حکیم عبدالرزاق



نام ماسٹر و حکیم عبدالرزاق

ولدیت محمد اسماعیل

تاریخ پیدائش ۵۳ سال

تعلیم میٹرک

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۲ سال

ایڈریس ماسٹر و حکیم عبدالرزاق بمقام حضور پور ڈاکخانہ خاص تحصیل بھلوال ضلع سرگودھا۔

# حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ۱۹۴۲ میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم گاؤں ہی سے حاصل کی میٹرک کا امتحان اعلیٰ نمبروں سے پاس کیا اس کے بعد علم طب سیکھنے کے لئے جدوجہد شروع کر دی قانون مفرد اعضاء کو سیکھنے کے لئے کتب لے کر مطالعہ شروع کیا اور باقاعدہ دنیاپور فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی عرصہ دو سال سے مطب کامیابی سے چلا رہے ہیں۔

## طلائے عجیب

ھو الشافی لونگ ایک تولہ' دارچینی ایک تولہ' جائفل ایک تولہ' جلوتری ایک تولہ' زعفران چھ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ سب کو باریک کریں اور اس میں روغن بیضہ مرغ ڈالیں اور کھرل کر کے مرہم بنالیں۔ دو رتی رات سوتے وقت عضو پر مالش کریں۔ کجی لاغری سستی کے لئے مفید ہے۔

## منجن

ھو الشافی سپاری ایک تولہ' پھٹکڑی ایک تولہ' مازو ایک تولہ' نمک خوردنی ایک تولہ' بادام کے چھلکے ایک تولہ'

ترکیب تیاری و استعمال☆ تمام کا سفوف تیار کریں بس منجن تیار ہے صبح و شام دانتوں پر لگائیں مجرب ہے۔

تعارف اطباء

# حکیم حامد علی



ذیل میں دیئے گئے تمام نسخہ جات میرے مطب میں عام استعمال ہوتے ہیں اور بہت ہی مفید ہیں۔

## نسخہ نمبر ا

ھوالشافی گندھک مصطفےٰ، جوہر نوشادر، ست پودینہ، ست اجوائن، ہر چار ادویہ حسب ضرورت ہم وزن لے کر مولی کے رس میں دو روز حل کریں اور اس کے بعد سرکہ مقطر میں دو یوم سحق کامل کریں اور ایک ایک رتی کی گولی تیار کریں۔

ترکیب استعمال ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ آب استعمال کریں۔

فوائد امراض معدہ کے لئے حکمی دوا ہے ضعف ہضم نفخ کے لئے مفید ہے میرے یہاں اکسیر معدہ کے نام سے یہ گولیاں مشہور ہیں

## نسخہ نمبر ۲

ھوالشافی عود ہندی دو تولہ مصطگی رومی ایک تولہ دانہ الا ئچی خورد ایک تولہ سونف ایک تولہ بالچھڑ ایک تولہ۔

ترکیب تیاری واستعمال سب کو باریک پیس کر آب انار شیریں

بیس تولہ سکنجبین نفاعی ۲۰ تولہ عرق گلاب دو آتشہ ۲۰ تولہ مصری دو رطل کے قوام میں حسب دستور جوارش تیار کریں۔

مقدار خوراک  بعد طعام یہ دارش سات ماشہ کھلائی جائے۔

فوائد  یہ خوش ذائقہ خوشبودار جوارش جگر اور معدہ کے لئے از حد مفید ہے حد درجہ ہاضم اور مقوی معدہ و جگر ہے

## نسخہ نمبر ۳

ھوالشافی  نوشادر ۳ تولہ ست اجوائن چھ ماشہ ست پودینہ ۶ ماشہ فلفل دراز ایک تولہ فلفل سیاہ ایک تولہ دانہ انار ترش ۱۸ تولہ نمک لاہوری چھ تولہ دانہ الائچی کلاں نو تولہ ہیرا ہینگ ۳ تولہ آب ادرک دو چند میں ادویہ کو کھرل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

ترکیب استعمال  صبح شام ایک ایک گولی ہمراہ پانی استعمال کریں۔

فوائد  معدہ و جگر کی اصلاح کے لئے یہ گولیاں تریاق اعظم ہیں

مین بازار ڈنگہ نزد گلہ کمہار انوالہ تحصیل کھاریاں ضلع گجرات

xxxxxxxxxxxxxx

# حکیم علی محمد پھُل



| | |
|---|---|
| نام | حکیم علی محمد پھُل |
| ولدیت | خوشی محمد پھُل |
| تاریخ پیدائش | 1928 |
| تعلیمی قابلیت | میٹرک ادیب فاضل |
| عرصہ مطب | 1953 سے مطب شروع ہے |
| ایڈریس | حکیم علی محمد پھُل جدید دواخانہ 46 سرکلر روڈ میاں چنوں |

## حالات زندگی

خاکسار حکیم علی محمد پھُل ضلع جالندھر کے گاؤں تلونڈی میں پیدا ہوئے ابتدائی پرائمری تا مڈل تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی اس کے بعد لاہور سے میٹرک پاس کیا اور ساتھ ہی اپنے بزرگ حکیم شاہ محمد صاحب مرحوم زبدۃ الحکماء سے ابتدائی کتب لے کر میزان الطب۔ طب اکبر وغیرہ لے کر مطالعہ شروع کیا ان کتب کے پڑھنے سے مزید کتب پڑھنے کا شوق پیدا ہوا لہٰذا تمام ضروری کتب لے کر پڑھیں جن میں حکیم محمد حسن قرشی کی جامع الحکمت حکیم مظفر حسین اعوان کا میٹریا میڈیکا اور مخزن حکمت شامل ہیں بعد میں پاکستان طبیہ کالج میں داخلہ لے کر امتحان پاس کیا جس میں پاکستان بھر میں پہلی پوزیشن حاصل کی

۱۹۵۳ میں میاں چنوں میں باقاعدہ مطب کا آغاز کیا کچھ عرصہ بعد میاں

چنوں کی طبیہ کمیٹی کا صدر بنایا گیا اسی دوران حکیم صابر صاحب ملتانیؒ سے تعارف ہوا ان سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا اور ان کے نظریہ کو سمجھنے کی توفیق ملی ان کا علمی خزانہ صرف اور صرف رجسٹریشن فرنٹ میں ہے جس کے اکثر سالنامے بھی شائع ہوئے ہیں آج میں طب یونانی کے ساتھ ساتھ نظریہ کو بھی باقاعدہ چلا رہا ہوں اور اسی نظریہ کی ترویج بھی کرتا ہوں میرے مجربات درج ذیل ہیں۔

(۱) ماہواری سے پہلے ذرد ہو اور خون کا رنگ سیاہ ہو تو ریوند خطائی ۳ ماشہ دن میں تین بار پانی سے کھلائیں انشاء اللہ فائدہ ہوگا مزاج اعصابی غدی ہے

(۲) اگر بار بار بخار آئے تو جگر کی اصلاح کریں جس کے لئے ریوند خطائی ایک حصہ نوشادر ٹھیکری ایک حصہ قلمی شورہ دو حصہ ہڑتال گئو دنتی آدھ حصہ ملا کر رکھ لیں خوراک ۴ رتی دن میں ۳ بار انشاء اللہ بخار نہ ہوگا

## (۳) ورم رحم کے لئے حکیم صابر صاحب کا نسخہ

ھوالشافی ہلدی ایک حصہ سونف ایک حصہ ملٹھی ایک حصہ ریوند خطائی ۳ حصہ ملا کر رکھیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراك ایک ماشہ تا دو ماشہ صبح و شام خالی پیٹ بہترین ثابت ہوا ہے افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے

(۴) رطوبتی امراض کے لئے دار چینی پاس رکھو کبھی خطانہ کھاؤ گے۔

# حکیم محمد اشرف



نام حکیم محمد اشرف

ولدیت اللہ دتہ

تاریخ پیدائش 15-8-1969

تعلیمی قابلیت میٹرک

ایڈریس حکیم محمد اشرف معرفت چنیوٹی شفاء خانہ بانو بازار رحیم یار خان

## حالات زندگی

آپ کو بچپن ہی سے علم و فن طب سے لگاؤ تھا ابتدا ہی سے قانون مفرد اعضاء کی کتب پڑھنے کا موقع ملا لہذا قانون مفرد اعضاء کے مکمل نصاب کا مطالعہ کر کے با قاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

**نسخہ برائے اکسیر جریان** ھوالشافی چھلکا بیضہ مرغ وہ جس سے بچے نکلے ہوئے ہوں صاف شدہ ۵ تولہ چھلکا کا سفوف بنالیں اور قلعی ملا کر کسی آہنی برتن میں ڈالکر نیچے سے آگ جلادیں اور ہلاتے جائیں قلعی کشتہ ہو جائے گی رگڑ کر سفوف بنالیں کشتہ تیار ہے اب اسے کنوار گندل کے پانی سے رگڑ کر دس سیر اوپلوں کی آگ لگادیں کشتہ تیار ہے۔ دو رتی سے چار رتی ہمراہ مکھن دیں۔

# الحاج حکیم محمد حنیف غوری



نام حکیم محمد حنیف غوری

ولدیت فضل الٰہی خان غوری

تاریخ پیدائش 27-3-1937

تعلیم میٹرک

عرصہ مطب 1966 سے تاحال

ایڈریس حکیم محمد حنیف غوری طارق کالونی سابقہ تھانہ بازار ماموں کانجن ضلع فیصل آباد

## حالات زندگی

علم و فن طب سے خاندانی تعلق ہے آپ کے والد فضل الٰہی مرحوم بزرگوار چاچا میرانی صاحب اور میرے محسن چاچا شمسی صاحب شمسی دواخانہ والے محمد دین صاحب صدر گوگیرہ بنگلہ اور فاروق آباد ضلع شیخوپورہ میں ایرانی دواخانہ غلہ منڈی نمبر ۲ میں فارغ وقت میں مطب چلاتا رہا ہے وہاں میرے معاون ڈاکٹر شوکت مرحوم حکیم رحمت علی جعفری مرحوم صاحب محمد اقبال شاہ صاحب کی نظر عنائت اور ان سب کے تشخیص و تجویز سے مستفید ہوتا رہا تھا پھر ماموں کانجن آگیا یہاں ایک میڈیکل سٹور پر پریکٹس کرتا رہا بعد میں سعودی عرب چلا گیا وہاں بھی پریکٹس جاری رکھی میرا مقصد صرف خدمت خلق ہے

نارف الحماء

دعا کریں کہ اللہ تعالی مجھے اس میں کامیاب کرے تجربات درج ذیل ہیں۔

## مقوی باہ

ھوالشافی خولنجاں زنجبیل مغز پستہ تولہ تولہ مصری ۳ تولہ۔

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک ایک تولہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## برائے جریان

ھوالشافی خار خسک خورد ایک تولہ کوکنار ایک تولہ ثعلب مصری ایک تولہ چھلکا اسبغول ایک تولہ شکر خام سب ادویہ کے برابر۔

ترکیب تیاری سب کا باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک چھ ماشہ تا نو ماشہ صبح و شام استعمال کریں۔

## برائے کھانسی

ھوالشافی پھٹکری سفید۔ ست ملٹھی ہر ایک ۳ ماشہ سہاگہ بریاں ۲ ماشہ۔ نوشادر ٹھیکری ڈیڑھ ماشہ۔ ست پودینہ نصف ماشہ۔

ترکیب تیاری پیس کر سفوف بنالیں اور محفوظ کرلیں بوقت ضرورت۔

مقدار خوراک دو رتی ہمراہ عرق یا پانی دن میں دو تین بار ذات الجنب میں مفید ہے

**ڈنکہ برائے کھانسی** ھوالشافی سہاگہ بریاں چھ ماشہ گلیسرین یا شہد ۲ تولہ ملا کر رکھ لیں دن میں دو تین بار شیر خوار بچہ کو چٹائیں

# حکیم محمد اسلم



نام حکیم محمد اسلم

ولدیت اللہ دتہ

تاریخ پیدائش 3-1-1957

تعلیم ایف اے فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۲ سال

ایڈریس حکیم محمد اسلم ولد اللہ دتہ چک نمبر 101/p ڈاکخانہ خاص تحصیل و ضلع رحیم یار خان

**حالات زندگی** علم طب کا شوق حکیم محمد اکرم صاحب چنیوٹی شفاء خانہ والے کی معرفت ہوا انہی سے قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا اور ابتدائی کتب لے کر مطالعہ کیا بعد میں قانون مفرد اعضاء کے تحت حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی اور حکیم محمد یسین صاحب کی تمام کتب لے کر پڑھنی شروع کیں اور با قاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی مجربات درج ذیل ہیں۔

**برائے یرقان** ھوالشافی [illegible] ریاں ۵ تولے۔ جو کھار ۵ تولے۔ پھٹکری ۵ تولے۔ قلمی شورہ ۵ تولے نوشادر ۵ تولے۔

ترکیب تیاری ان سب چیزوں کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ۲ تا ۳ ماشہ ہمراہ دہی یا کھٹی لسی یا بکری کے دودھ سے دن میں تین بار

تعارف اطباء

# حکیم مہر نوشیر خان



حکیم مہر نوشیر خان

نام

قوم ہرل

تاریخ پیدائش ۱۹۴۲

عرصہ مطب ۲۵سال

ایڈرس حکیم مہر نوشیر خان قوم ہرل چک ۳۵۴ گ ب روڈی ڈاک خانہ ۱۲۸گ ب تحصیل جڑانوالہ ضلع فیصل آباد

**حالات زندگی** میری پیدائش ۱۹۴۲میں ہوئی اور میرا تعلق ہرل قوم سے ہے علم حکمت میں استاد جناب حکیم محمد خان صاحب سے سیکھی اس کے بعد قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو کتب منگوا کر مطالعہ کیا ان کتب کے مطالعہ کے بعد تمام نسخہ جات قانون مفرد اعضاء کے استعمال کرتا ہوں میرے کامیاب مجربات درج ذیل ہیں۔

**(ا) جگر پارہ** جن عورتوں کے دس دس بچے اسقاط ہو چکے ہوں

**ھوالشافی** سونف ۸ تولہ۔الائچی کلاں ۲ تولے۔سنگجراحت ۲ تولے۔گل ببول ۸ تولے۔ کھانڈ ۸ تولے۔کوئلہ پتھر ۲ تولے۔مروارید ناسفتہ ڈیڑھ ماشہ

**ترکیب تیاری** تمام چیزوں کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں موتی الگ پیس کر ملا دیں۔

**مقدار خوراک** جب حمل معلوم ہو تو ہر روز نہار منہ ۶ ماشہ دوائی دودھ کے

ساتھ کھائیں ۱۵ روز استعمال کریں انشاءاللہ اسقاط نہ ہوگا اور بچہ تندرست پیدا ہوگا۔

## (۲) برائے سیلان الرحم اور لیکوریا

ھوالشافی پھٹکڑی سفید بریاں ۵ تولہ اسگندھ ناگوری ۵ تولہ ماجو ۵ تولہ کیلشیم لیکٹیٹ ۵ تولہ سپاری تیلیا ۵ تولہ کاٹھی سپاری ۵ تولہ سنگ جراحت ۵ تولہ مائیں ۵ تولہ موچرس ۵ تولہ کشتہ سیپاں ۵ تولہ مغز املی ۵ تولہ کشتہ ازراقی ۵ تولہ سمندر سوکھ ۵ تولہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک دو کیپشول صبح نیم گرم دودھ سے کھائیں

## ہر قسم کا خون بند کرنے کے لئے

ھوالشافی سرمہ سیاہ ا تولہ پھٹکڑی ا تولہ سرمہ سفید ا تولہ کتھ ا تولہ سنگ جراحت ا تولہ کہربا ا تولہ صدف ا تولہ اقاقیا ۲ تولہ دم الخوائن ۲ تولہ گوند کتیرا ۲ تولہ گوند کیکر ۲ تولہ

ترکیب تیاری سفوف بنالیں ہر قسم کے خون کو بند کرنے میں مفید ہے۔

## بچوں کے دستوں کے لئے مجرب ہے

ھوالشافی آملہ خشک ایک چھٹانک دہی ایک پاؤ دہی کو کپڑے میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں تمام پانی خشک ہو جائے تو سفوف آملہ ان میں ملا کر رکھیں سفوف باریک ہو دستوں کے لئے مجرب ہے۔

# سفوف جریان

هوالشافی موصلی سفید دھکنی ۱۰ تولہ ثعلب دانہ ۵ تولہ تخم ریحان خورد ۲ تولہ کشتہ سہ دھاتہ ۶ ماشہ مصری ۱۰ تولہ۔

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفوف تیار کر لیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک صبح ۶ ماشہ ہمراہ دودھ گاؤ استعمال کرائیں۔

**فوائد** برائے درد گردہ پیشاب میں خون آنے کے لئے مفید ہے۔

کشتہ زمرد ایک چاول جوارش زرعونی چھ ماشہ۔

صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

# شربت افسنتین

امراض جگر و طحال واستسقاء کے لئے مفید ہے۔

هوالشافی افسنتین تمر ہندی اڑھائی اڑھائی تولہ گل سرخ گل گاؤزبان ڈیڑھ تولہ سنبل الطیب ریوند چینی چھ چھ ماشہ بیج کاسنی تخم کشوث ایک ایک تولہ مصری تین پاؤ۔

ترکیب تیاری شربت تیار کریں اڑھائی تولہ صبح و شام کھانے کے بعد استعمال کریں۔

کھانسی زکام اور دمہ تک کے لئے مفید ہے بارہا تجربہ شدہ ہے۔ بنائیں اور کام میں لائیں۔ اور مریضوں سے دعائیں حاصل کریں۔

''''''''''''''''''''''''''''''''

# حکیم محمد عبداللہ

| | |
|---|---|
| نام | حکیم محمد عبداللہ |
| ولدیت | حکیم عبدالکریم |
| عمر | ۷۸ سال |
| عرصہ | مطب ۱۸ سال |
| یڈریس | حکیم محمد عبداللہ ولد عبدالکریم قوم بھٹہ سکنہ گوگڑاں تحصیل و ضلع لودھراں |

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے آبائی گاؤں سے حاصل کی مڈل تک تعلیم حاصل کرنے کے بعد بطور پٹواری ضلع بہاولپور میں ملازمت اختیار کر لی چونکہ علم طب سے شوق بچپن سے ہی تھا اس لئے ساتھ ساتھ طبی مطالعہ جاری رکھا کتب کے مطالعہ کے ساتھ عملی تعلیم بھی اپنے استاد حکیم قادر بخش خیر پور ٹامیوالی سے حاصل کرتے رہے۔

**نظریہ مفرد اعضاء سے تعلق** ۷۹-۱۹۷۸ میں بہاولپور حکیم محمد شریف صاحب فری کیمپ لگایا کرتے تھے اس فری طبی کیمپ میں حکیم محمد شریف صاحب سے ملاقات ہوئی اور نظریہ مفرد اعضاء کے بارے میں

ابتدائی معلومات حاصل ہوئیں پھر نظریہ مفرد اعضاء کی کتب ورسائل لے کر مطالعہ شروع کیا تو اسے طب یونانی سے زیادہ آسان اور مفید پایا ماہنامہ ترجمان نظریہ مفرد اعضاء اپنے نام جاری کرایا۔

۱۹۷۹ء میں حکیم نیک محمد صاحب سے مل کر مطب شروع کیا کچھ عرصہ بعد حکیم نیک محمد صاحب کا انتقال ہو گیا جس کی وجہ سے مطب کا سلسلہ جاری نہ رہ سکا (حکیم نیک محمد صاحب حکیم محمد یٰسین صاحب کے ماموں ہیں) آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## زرنباد مرکب

ھوالشافی سونف ۱۰ تولہ کوڑ ۵ تولہ کچور ۵ تولہ کالی زیری ۵ تولہ گل سرخ ایرانی ۱۰ تولہ نمک کچور ۲ تولہ زیرہ سفید ۱۰ تولہ

ترکیب تیاری سب کو کوٹ کر سفوف بنالیں اور دو ماشہ صبح شام بعد غذا ہمراہ پانی کھائیں

افعال واثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد ریح بادی وصفراء کی زیادتی کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے

# حکیم محمد عاشق نعیم



نام حکیم محمد عاشق نعیم

ولدیت چوہدری شاہ محمد مرحوم

تاریخ پیدائش 1954-1-5

تعلیم F,A

عرصہ مطب ۱۹۷۱ سے ماہنامہ قانون مفرد اعضاء کا ممبر ۱۹۹۰ سے باقاعدہ

ایڈریس حکیم محمد عاشق نعیم ص ب ۲۰۱ شرکتہ الکہرباء رابغ

۲۱۹۱۱ سعودی عرب

مستقل پتہ حکیم محمد عاشق نعیم ۲۹۔ای کالونی اوکاڑہ ٹیکسٹائل ملز اوکاڑہ۔

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم سے ایف اے تک اوکاڑہ سے ہی حاصل کی والد صاحب الیکٹرک کا کام کرتے تھے اس لئے ابتداء میں وہی اختیار کرنا پڑا آپ کے تایا چوہدری عمر دین قانون مفرد اعضاء کے اچھے ماہر تھے ان کے ساتھ اکثر اوقات قانون مفرد اعضاء کے نئے طریقہ علاج کے بارے میں بحث ہوتی رہتی تھی آخر میں آپ اس فیصلہ پر پہنچے کہ قانون مفرد اعضاء ہی ایک ایسا سائینٹیفک طریقہ علاج ہے .و قوانین فطرت کے عین مطابق ہے اور اسی طریقہ علاج میں صحیح تشخیص اور یقینی علاج ممکن ہے چنانچہ اپنے شوق و جذبہ کی تکمیل کے لئے قانون

نظریہ مفرد اعضاء کی کتب منگوا کر مطالعہ شروع کیا اور ساتھ ساتھ حکیم مظفر حسین اعوان کی کتاب المفردات اور دیگر سابقہ کتب مخزن حکمت طب نبوی ﷺ کا مطالعہ بھی کیا آج کل سعودی عرب میں الیکٹرک کمپنی میں ملازم ہیں اور فارغ وقت میں مطب بھی کرتے ہیں وطن عزیز واپسی پر انشاء اللہ یہاں پاکستان میں مطب بنانے کا ارادہ ہے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## تریاق دمہ

میرے مجربات میں سب سے زیادہ مشہور اعصابی دمہ کے لئے مجرب نسخہ معجون بہت کامیاب ہے

ھوالشافی تیزپات، بالچھڑ، جائفل، درونج عقربی، لونگ، دارچینی، شنگرف برابر وزن اور چینی یا شہد سہ چند ادویہ ملا کر معروف طریقہ سے معجون بنا لیں واقعی تریاق دمہ ہے۔

## برائے شوگر

ھوالشافی مرمکی ایک تولہ، کلونجی ایک تولہ، لوبان ایک تولہ، مصبر ایک تولہ، ہینگ دو تولہ،

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنالیں اور بڑے کیپشول بھر لیں۔

ترکیب استعمال پہلے دو ہفتہ دو کیپشول نہار منہ ہمراہ سادہ پانی دن میں ایک بار صبح اس کے بعد تین ماہ تک ایک روزانہ استعمال کرائیں مجرب ہے۔

# بواسیر کے لئے

ھوالشافی آڑو کے تنے کا چھلکا خشک ۱۰ تولہ، بکن بوٹی کی ڈنڈیاں یعنی پتوں کو دور کر کے ۱۰ تولہ، رسونت ۱۰ تولہ،

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنا لیں

مقدار خوراک اور بڑے سائز والے کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک ایک کیپسول دن میں تین بار نالے کی طرح بہتا ہوا خون پہلے دن پہلی خوراک سے ہی بند ہو جائے گا اور ۴۰ دن تک مسلسل استعمال کرائیں

# خارش کے لئے

ھوالشافی جڑ انجیر دو کلو لے کر خوب صاف کر لیں پھر اس کو باریک کاٹ لیں اور رات ۶ کلو پانی میں بھگو دیں اور صبح اس کو آگ پر رکھیں جب پانی آدھا رہ جائے تو اس کو مل کر چھان لیں اور اس پانی میں ایک پاؤ گائے کا مکھن ڈال کر خوب پکائیں جب اس میں سے بھی آدھا پانی رہ جائے تو اتار کر ڈھک دیں دوسرے روز صبح تمام مکھن اوپر آجائے گا اتار کر محفوظ کر لیں اور مریض خارش کو صابن وغیرہ سے اچھی طرح نہانے کے لئے کہیں بدن کو خشک کرنے کے بعد تمام جسم پر مالش کریں ایک ہی بار لگانا کافی ہے خارش کے لئے مجرب ہے۔

''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''

# حکیم مولوی مشتاق احمد

نام حکیم مولوی مشتاق احمد

ولدیت غلام رسول

تاریخ پیدائش نومبر ۱۹۴۲

عرصہ مطب جنوری 1991 سے

ایڈریس حکیم مولوی مشتاق احمد آف مسلم آئرن سٹور پھالیہ روڈ منڈی بہاؤالدین

مستقل پتہ حکیم مولوی مشتاق احمد مکان نمبر 4/239 سکول محلہ نزد واسو روڈ منڈی بہاؤالدین فون 0456-2359

## حالات زندگی

آپ کا مطب منڈی بہاؤالدین میں ہے قانون مفرد اعضاء کے تحت غذائی و دوائی علاج میں خاص مہارت رکھتے ہیں اور قانون مفرد اعضاء کے مکمل نصاب کا مطالعہ بھی کر چکے ہیں جن میں میرا مطب رہبر خواص المفردات وغیرہ شامل ہیں آپ نے نسخہ جات کی بجائے اطباء اکرام کو نصیحت کی ہے کہ

اگر انسان کی زندگی قرآن و سنت کے حکم کے خلاف گزر رہی ہو تو پھر کتنا ہی انسان طب میں اونچا پرواز کرے کتنے ہی مطب بنالے کتنی ہی دنیا میں مال و دولت و محل بنالے سب عیش ہیں،،

اور اگر انسان ایمان و یقین اور اعمال صالح اپنالے اور خواہ معمولی سا مطب ہو معمولی سا مکان ہو یا جھونپڑی ہو اور شیطانی آواز گانوں اور فلموں سے اجتناب کرنے والا ہو جو مل جائے اسی پر صبر و قناعت کرنے والا ہو یہ اس سے بہت بہتر ہے جو اپنی خواہش نفس پر چل کر حلال و حرام کی تمیز نہیں کرتا۔

مجربات حکیم مولوی مشتاق احمد

## قوت مردمی و قوت غریزی کے لئے مجرب

ھو الشافی ۳ تولہ شنگرف کی ڈلی انڈین ۲۱ دن دودھ مدار کی کھلا منہ کی شیشی میں بند کر کے زمین میں دفن کر دیں بعد ازاں ڈلی زبھر مزکورہ کو چھوٹی کڑاہی میں رکھ کر ایک کلو دودھ مدار کا چویا دیں اور کڑاہی کے نیچے ہلکی آنچ دیتے جائیں دودھ خشک ہونے پر دو کلو نمک چرچٹہ کا چویا دیں بعد ازاں زبھر پیس کر محفوظ کر دیں ایک رتی سے چھ رتی تک ملائی میں یا کیپشول میں بند کر کے گرم دودھ سے استعمال کریں بہت اعلیٰ چیز ہے اگر مزید قوت اور رکاوٹ کرنی ہو تو ایک چاول کشتہ طلاء (سونا) اور دو رتی افیون باریک شدہ اسی کیشول میں ڈالیں بہت تیز ہو جائے گی

## کالی کھانسی جس سے بچہ کی آنکھ میں خون اتر آئے

ھو الشافی فلفل ابیض چھ ماشہ اور دو عدد بادام شیریں مقشر باریک شدہ شہد ایک چمچہ یا دو چمچہ میں ملا کر مریض کو چٹائیں

رات کو چٹا دیں صبح پھر نہار منہ چٹا دیں انشاء اللہ مریضا ایک دو دن

میں صحت یاب ہو جائے گا مجرب ہے

اگر کھانسی بلغمی ہے تو فلفل ابیض باریک شدہ شہد میں ملا کر رات کو

چٹا دیں اور علی الصبح بھی دیں انشاء اللہ ایک دو دن میں آفاقہ ہو جائے گا

لیکن اگر مریض کو کھانسی دل کی شریانوں میں سکیڑ کی وجہ سے ہے تو پھر

فائدہ نہ ہو گا۔

## تمام جسم کی خارش کے لئے

جس سے چہرہ اور جسم پر دانے بن گئے ہوں اگر چہرہ اور جسم پر

دانے ہوں تو بھی مفید ہے

ھو الشافی عشبہ ۵۰ گرام۔ منڈی بوٹی ۵۰ گرام۔ عناب

۵۰ گرام۔ چرائتہ تلخ ۵۰ گرام۔ گل خشک ۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری و استعمال مزکورہ سب چیزوں کو اڑھائی کلو پانی

میں بھگو دیں اور پھر ایک بوتل عرق کشید کریں ۔

کھانے سے بعد صبح دوپہر شام ادھ چھٹانک پلا دیں انشاء اللہ

خارش سے چہرہ صاف ہو جائے گا سب نسخے بندے کے آزمودہ اور مطب

سازینت ہیں ۔

---

# حکیم احسان اللہ

## فاضل قانون مفرد اعضاء

نام حکیم احسان اللہ

عمر ۲۸ سال

عرصہ مطب ۶ سال

ایڈریس ابراہیمی دواخانہ ٹبی سکھیواں ڈاکخانہ بیو والی تحصیل و ضلع گجرات

## حالات زندگی

آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے دادا جان جناب حکیم میاں محمد ابراہیم صاحب سے حاصل کی جو اپنے علاقہ کے ایک نامور طبیب تھے عملی تربیت ان کے مطب پر ہی حاصل کی ان کی وفات کے بعد۔ قانون مفرد اعضاء کی کتب لے کر مطالعہ اور اپنے مطب میں علاج معالجہ قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی شروع کر دیا جو اب تک جاری ہے آپ نے ۱۹۹۲ میں باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند فراغت حاصل کی نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## ملیریا بخار کے لئے

ھوالشافی اجمود وطنی اڑھائی تولہ، گندھک آملہ سار اڑھائی تولہ، کرنجوہ اڑھائی تولہ، ایلوا ایک تولہ۔

نام ادویہ ہوغدہ ف الطباء

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس کر پانی کی مدد سے حب بقدر نخود بنا لیں مقدار خوراک ایک گولی دن میں تین بار گرم پانی کے ساتھ کھائیں

افعال واثرات غدی عضلاتی ہے ملیریا بخار کے لئے مفید ہے۔

## گرمی سے پیچش اور پانی کی کمی۔

ہوالشافی بادیان اڑھائی تولہ منقی ایک تولہ، ایک پاؤ پانی میں ان ادویہ کو ڈال کر تین جوش دیں بعد چینی ملا کر جوشاندہ بنالیں اور پانی کی جگہ یہ جوشاندہ استعمال کرائیں پیچشوں کی وجہ سے پانی کی کمی اور قے کے لئے مجرب ہے۔



## قانون مفرد اعضاء کے

## فارما کوپیا کی تیار شدہ ادویات

قانون مفرد اعضاء کے فارما کوپیا کی تمام ادویات بہترین ٹکیوں کی صورت میں تیار کی گئی ہیں طبیب حضرات تھوک ریٹ پر منگوا سکتے ہیں نرخنامہ ماہنامہ کے شروع میں دیا گیا ہے فہرست ادویات فون کر مفت طلب فرمائیں۔

# حکیم محمد یونس

نام حکیم محمد یونس

عمر عمر ۵۰ سال

عرصہ مطب ۲۵ سال

تعلیم ایف اے ڈسپنسر

ایڈریس حکیم محمد یونس چک نمبر ۲۹۷ ڈبلیو بی تحصیل دنیاپور ضلع لودھراں

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے آبائی گاؤں سے ہی حاصل کی میٹرک دنیاپور ہائی سکول سے کرنے کے بعد ایف اے کرنے کے لئے ایس ای کالج بہاولپور میں داخلہ لیا ایف اے کرنے کے بعد ڈسپنسر کلاس بہاولپور سے پاس کی ضلع ملتان (لودھراں میں پچیس سال ملازمت بطور ڈسپنسر کی خدمات انجام دیں اسی دوران قانون مفرد اعضاء سے واقفیت ہوئی ان دنوں استاد حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ حیات تھے اور حکیم حاجی محمد شریف صاحب سے قانون مفرد اعضاء کی ٹریننگ لی اور باقاعدہ امتحان فاضل قانون مفرد اعضاء پاس کیا امتحان پاس کرنے کے بعد قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ شروع کر دیا جو بے حد کامیاب رہا ہے کیمیا گری سے بھی گہری دلچسپی و وسیع تجربہ بھی ہے۔ مجربات درج ذیل ہیں

## کشتہ ہڑتال

ہو الشافی ہڑتال ۲ تولہ ، ریٹھہ ایک پاؤ

ترکیب تیاری ریٹھے کا دڑدڑا سفوف بنالیں اور ایک مٹی کے پیالے یا کجی میں نصف ڈالیں پھر ہڑتال کی ڈلی اور باقی اوپر ریٹھا ڈال کر گل حکمت کر کے پانچ کلو اوپلوں کی آگ دے دیں کشتہ تیار ہو جائے گا۔

مقدار خوراک ٹی بی کے مریضوں کے لئے ایک کیپسول کافور کشتہ کے ساتھ ملا کر ایک دفعہ روزانہ دیں۔

# کافور کشتہ کی تیاری

ہو الشافی کالی مرچ ۲۵ گرام، تیل کالی مرچ ۱۰ گرام، کافور ۲۰ گرام دونوں کو ملا کر دو پیالوں میں جوہر اڑالیں یہی جوہر کشتہ ہڑتال میں ملا کر ایک کیپسول روزانہ دیں۔ اللہ شفاء دینے والا ہے

فوائد خاص طور پر ٹی بی کی چوتھی حالت میں جب مریض ہاتھ سے جاتا ہوا نظر آئے تو دس دن میں ہی انشاء اللہ چلنے پھرنے کے قابل ہو جائے گا اس کے علاوہ تپ محرقہ کے لئے بھی لاجواب ہے۔

---

بقیہ مجربات سید اعبدالغفور شاہ صفحہ 336سے آگے

جائے پہلے سیاہ پھر سفید جب براؤن رنگ ہو جائے تو اتارلیں اور گرم گرم کھرل کرلیں ٹھنڈا ہونے پر کسی پلاسٹک کے ڈبے میں ہوا سے بچا کر رکھیں

مقدار خوراک ۲ تا ۳ ماشہ صبح و دوپہر و شام ہمراہ شربت بزوری دیں ضرورت کے مطابق مقدار خوراک بڑھا بھی سکتے ہیں مجرب المجرب ہے۔

---

# سید عبدالغفور شاہ بخاری



نام سید عبدالغفور شاہ بخاری

تاریخ پیدائش 4-10-1946

تعلیم شہادۃ العالمیہ

ایڈریس سید عبدالغفور شاہ بخاری

معرفت چنیوٹی شفاء خانہ موتی مسجد بانو بازار رحیم یار خان

## حالات زندگی

آپ ایک خاندانی طبیب ہیں باپ دادا سے علم و فن حکمت کا سلسلہ جاری ہے تجربات درج ہیں۔

## برائے پتھری گردہ

ھوالشافی قلمی شورہ ۵ تولہ سنگ یہود ۲ تولہ نوشادر ٹھیکری ۱ تولہ سہاگہ ۱ تولہ جوکھار ۱ تولہ ریٹھہ ۳ عدد بھلاوے ۷ عدد۔

ترکیب تیاری شورہ اور بھلاوہ کے سوا تمام ادویات کو باریک کر کے سفوف بنا لیں پھر آہنی کڑاہی میں شورہ ڈال کر چولھے پر رکھیں اور آگ جلا دیں پھر اس میں بھلاوے ڈال دیں جب شورہ پانی کی طرح ہو جائے گا تو اس سے دھواں نکلے گا اس دھویں سے اپنے آپ کو بچائیں اور کسی لوہے کے سریا سے ہلاتے جائیں اور پھر باریک کی ہوئی ادویات کا سفوف ڈال دیں اور ہلاتے جائیں آگ بھی تیز ہو

بقیہ صفحہ نمبر335 پر

# حکیم بشیر احمد قادری

نام حکیم بشیر احمد قادری

ولدیت میاں کرم دین

مقام پیدائش گاؤں وٹوہا انڈیا

موجودہ رہائش اے ۳۵ بلو اقبال پارک

بالمقابل عادل ہسپتال ڈیفنس کینٹ لاہور

## حالات زندگی و طبّی خدمات

۱۹۷۶ میں فاضل قانون مفرد اعضا کا امتحان امتیازی حیثیت سے پاس کیا۔ آپ نے میٹرک پاس کرتے ہی اپنا ذریعہ معاش محکمہ انہار سے شروع کیا تقریبا ۳۶ سال تک اسی محکمہ میں تعینات رہے ۱۹۷۰ میں عالیجناب المعالج جناب دوست محمد صابر ملتانیؒ موجد نظریہ مفرد اعضا ایک طبّی جلسہ کی صدارت کے لیے منڈی بہاولدین جناب حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب کی دعوت پر گئے ہوئے تھے۔

آپ فرماتے ہیں کہ میں نے سنا ہے کہ لاہور سے ایک طبّی سائینسدان جو طبّی نظریہ کے موجد بھی ہیں تشریف لا رہے ہیں میں جلسہ کی کاروائی سننے گیا آپ کی ولولہ انگیز تقریر سن کر شاگردی کا وہیں شرف

حاصل کیا استاد صاحب نے غلام رسول بھٹہ صاحب کو نظریہ مفرد اعضا سکھانے کی ھدائت کی انہوں نے ۶ سال بعد امتحان لیا اور کامیاب ہونے پر فاضل قانون مفرد اعضا کے تحت علاج معالجہ کی اجازت دی اب آپ قادری دواخانہ کے نام سے اپنے گھر پر ہی طبابت کر رہے ہیں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے شوگر اعصابی

هو الشافی حرمل ۵ تولہ ،حنظل ڈھائی تولہ ،ہیر اکسیس سوا تولہ،

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویہ کو باریک پیس کر حب بقدر نخود بنالیں ایک ایک گولی صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ لونگ دار چینی کھلائیں ۔ حکیم صاحب فرماتے ہیں کہ صرف ایک ماہ کھلانا کافی ہے شوگر جو اعصاب و دماغ کی تیزی اور قلب و عضلات کی وجہ سے ہو ختم ہو جاتی ہے۔

## دافع خمیر معدہ

هو الشافی لہسن ۵ تولہ اجوائن دیسی ۵ تولہ نمک خوردنی ڈیڑھ تولہ

ترکیب تیاری اول لہسن کا چھلکا اتار کر اتنا باریک کریں کہ لئی سی بن جائے پھر دوسری اشیا پیس کر ملالیں۔

مقدار خوراک چار رتی سے ایک ماشہ دن میں تین بار افعال و اثرات میں غدی عضلاتی ہے۔

## برائے درد ہڈی

ھو الشافی      زنجبیل ۲۰ تولہ مالکنگنی ۵ تولہ رتجوت ۵ تولہ روغن کنجد ۵ تولہ

ترکیب تیاری واستعمال      تمام ادویہ کو توڑ پھوڑ کر روغن کنجد میں اتنا پکائیں کہ دھواں نکلنا شروع ہو جائے ادویہ چھان کر الگ نہ کریں بلکہ تیل میں ہی پڑی رہنے دیں، البتہ روزانہ ہلا دیا کریں روزانہ درد والی جگہ پر مالش کریں۔

لقیہ دربات ڈاکٹر حکیم حاجی برکت علی صفحہ 340 سے آگے

ہوں جس مریض کی تشخیص میں کوئی مشکل پیش آئے تو اسے حکیم محمد یٰسین صاحب کے پاس لاہور لے آتا ہوں اور حکیم صاحب سے علاج تجویز کرا کر دوا خود بنا کر دے دیتا ہوں۔

مجربات میرے پاس حکیم محمد یٰسین صاحب کے معمول مطب مجربات ہیں جو انہوں نے رہبر نظریہ مفرد اعضاء اور مجربات قانون مفرد اعضاء میں تفصیل سے دیئے ہیں یہ نسخہ جات سونے پہ سہاگہ ہیں لہٰذا ان مجربات کی موجودگی میں کسی اور نسخہ کی ضرورت ہی باقی نہیں رہتی۔

---

# جناب حکیم وڈاکٹر حاجی برکت علی



| | |
|---|---|
| نام | حکیم وڈاکٹر حاجی برکت علی |
| ولدیت | حاجی علی بخش |
| تعلیم | میٹرک |
| ایڈریس | بمقام جھبراں تحصیل وضلع شیخوپورہ |

## طبّی تعلیم وحالات زندگی

میں عرصہ سات سال سے جھبراں سول ڈسپنسری میں ملازمت کر رہا ہوں ۱۹۹۳ سے قانون مفرد اعضاء علمی طور پر پڑھ رہا ہوں تقریباً تمام کتب قانون مفرد اضاء جو حکیم محمد یٰسین صاحب کی لکھی ہوئی ہیں اور جناب حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ کی لکھی ہوئی ہیں سب کی سب میرے پاس موجود ہیں اکثر ان کا مطالعہ کرتا رہتا ہوں ۱۹۹۶ میں فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کے پاس دے کر سند حاصل کی اور قانون مفرد اعضاء کے مطابق ہی علاج معالجہ شروع کر دیا اللہ کی مہربانی سے پہلے سے بے حد کامیاب ہوں۔

حکیم محمد یٰسین صاحب کی خاص شفقت کی وجہ سے قانون مفرد اعضاء پر کافی حد تک عبور حاصل کر چکا ہوں اب ڈاکٹری طریقہ علاج سے بیزار ہو چکا

بقیہ صفحہ نمبر 339 پر

# حکیم قاری عبدالواحد مخدوم

نام حکیم قاری عبدالواحد مخدوم

ایڈریس حکیم قاری عبدالواحد مخدوم المخدوم دواخانہ ڈاور براستہ ربوہ تحصیل چنیوٹ ضلع جھنگ

## حالات زندگی اور طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی دینی و دنیاوی علوم کے ساتھ ساتھ طبّی تعلیم پر بھی خصوصی توجہ دی اور طب کی کتب میں قانونچہ طب اکبر مخزن حکمت میزان الطب اور القانون کا مطالعہ کیا قانون مفرد اعضاء پڑھنے کے بعد باقاعدہ امتحان دے کر سند فراغت حاصل کی ہمارے مطب اور دواخانہ میں چند ایک چیزیں عرصہ دراز سے تجربہ میں آچکی ہیں ان میں سے چند ایک جواہر آبدار جو اب تک حکیموں سے پوشیدہ رکھے اب سینے سے نکال کر بخل دور پھینک کر محض اللہ کی رضاء اور مخلوق خدا کی خدمت اور صدقہ جاریہ کی نیت سے آپ کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں ہمارے نسخہ جات کو بغیر آزمائے نفرت کی نگاہ سے نہ دیکھیں ہمارا غالب گمان ہے کہ جب آپ ہمارا نسخہ پرانے مریض پر آزمائیں گے تو زندگی بھر یاد رکھیں گے اور قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے۔

ایک دو نسخہ جات جو ہمارے مخدوم خاندان کے ہیں جو اب تک فارسی

زبان میں ہی نقل ہوتے آرہے ہیں صدیوں سے تجربہ شدہ ہیں آپ ان کو آزما کر صاحب نسخہ کے لئے دعائے خیر بھی کریں کیونکہ اب وہ اللہ کے دربار میں پہنچ چکے ہیں ان کے نسخہ جات کی حفاظت اور صدقہ جاریہ کی نیت سے پیش کر رہا ہوں۔

## خارش ایک دن میں ختم (اکسیر خارش)

ھوالشافی گندھک آملہ سار، کالی زیری، گیرو ہم وزن لے کر باریک کرلیں مقدار خوراک چھ ماشہ

ترکیب تیاری ایک پڑیہ نہار منہ صبح دہی سے کھلائیں دوسری دوپہر دہی سے کھلائیں اور تیسری پڑیا سرسوں کے تیل میں ملا کر تمام جسم پر یا جہاں جہاں خارش ہے وہاں مالش کرائیں نیز تمام دن دہی اور دوا کے سوا کچھ نہ کھائیں اگر مرض پرانا ہو تو ایک دو نرم جلاب دیں مثلاً جمالگوٹہ کا آدھا دانہ اوپر کا پردہ اور پتہ دور کر کے قدرے نمک سیاہ ملا کر گرم پانی سے رات کو کھائیں۔ چار پانچ دن میں خارش بالکل ختم ہو جاتی ہے

## مرہم خارش

ھوالشافی گندھک آملہ سار ایک چھٹانک مشک کافور ۶ ماشہ ویزلین ایک پاؤ

ترکیب تیاری کافور اور گندھک کو خوب باریک کر کے ویزلین میں ملا کر چھوٹی چھوٹی ڈبیاں بھر لیں اور خارش کی جگہ پر مالش کرائیں مجرب ہے۔

## حب دق الاطفال

ھوالشافی مغز کول ڈوڈے ،زیرہ گلاب ،دانہ الائچی ،صدف صادق،پوست ہلیلہ زرد حجر الیہود، طباشیر،زہر مہرہ خطائی ،نارجیل دریائی،ست گلو ہر ایک تین ماشہ۔

ترکیب تیاری تمام ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور شہد کی مدد سے دانہ ماش کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک ایک ایک گولی ماں کے دودھ یا کسی مناسب عرق میں گھس کر دیں۔

فوائد ہر قسم کے اسہال دق الاطفال اور ام الصبیان کے لئے مفید ہے

## برائے ڈبہ اطفال

ھوالشافی اجوائن دیسی اڑھائی پاؤ، مغز بادام، گوند کیکر، پھٹکڑی سفید ہر ایک ایک تولہ ست ملٹھ ۲ تولہ، مگھاں ۳ تولہ، کاکڑا سنگی ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری سب دواؤں کو باریک کرے سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک ایک سے دو رتی دوا شہد یا مناسب بدرقہ سے دن میں چار بار بچے کو کھلائیں معمول مطب ہے ۔

## دواء القوی

ھوالشافی زنجبیل ۵ تولہ، سوڈا بائی کارب ۵ تولہ، فلفل اسود اڑھائی تولہ، فلفل

دراز اڑھائی تولہ، چینی ایک پاؤ، باریک کر کے ملا لیں اور چھان لیں اور ایک چٹکی دن میں تین بار پانی سے دیں۔
فوائد یہ دوا بچوں کی بد ہضمی بخار قے کھانسی میں مفید ہے نمونیا میں بھی مفید ہے

## تریاق اطفال

ھوالشافی جائفل نیم بریاں ایک تولہ، چینی ۲ تولہ، سہاگہ بریاں تین ماشہ، باریک کر کے ملا لیں ایک سال کے بچہ کیلئے ایک چٹکی صبح و شام اس دوا سے بچہ دن بدن صحت یاب ہو کر انشاءاللہ موٹا تازہ ہونے لگتا ہے۔

## دوا اسہال بند

ھوالشافی کشتہ ازراقی، افیون، گل ارمنی، فلفل اسود ہر ایک چھ ماشہ۔
ترکیب تیاری سب کو کوٹ کر گولیاں بقدر مونگ بنالیں
مقدار خوراک ایک گولی دن میں تین بار ہمراہ آب سرد۔
فوائد جسے سنگ رہنی کی شکائت ہو یعنی اسے کھانے کے فوراً بعد پاخانہ آجائے اس کے لئے آب حیات ہے ایک سال سے ۵ سال کے بچوں کے لئے ایک گولی صبح و ایک شام ہی کافی ہے ایک سال سے کم کے لئے آدھی گولی ہی دیں جلاب و پیچش روکنے کے لئے اس سے اچھی دوا ہمارے تجربے میں نہیں آئی آپ کے لئے بطور تحفہ حاضر ہے ہم نے اس کا نام حب سنگر ہنی بھی رکھا ہوا ہے

# قوت مردمی کے مجربات

## امساك اور قوت باه كا شهنشاه نسخه

یہ ایک ہمارا خاندانی نسخہ ہے جسے پہلی بار منظر عام پر لانے کا شرف حاصل کر رہا ہوں از بیاض مخدوم محمد عظیم متوفی ۱۳۴۰ھ ابن مخدوم اللہ جوایا ابن مخدوم محمد قاسم برادر مخدوم محمد ابوبکر مفسر قرآنؒ

هوالشافی تین تولہ کچلہ لے کر اس کو اس طرح مدبر کریں اور آدھ سیر گائے کے دودھ میں ڈال کر آگ پر رکھیں اور ابالیں جب کچلے نرم ہو جائیں تو نیچے اتار کر ایک کچلہ کو نکال کر چاقو سے صاف کر کے اوپر کا چھلکا اتار لیں پھر چاقو کی نوک سے کچلے کو چیر کر اندر کا پتہ اور پردہ بھی دور کر دیں اور یہ صاف شدہ کچلہ گرم پانی میں ڈال دیں اسی طرح سب کچلے صاف کر کے پانی میں ڈالتے جائیں پھر ایک ایک کچلہ پانی سے نکال کر کپڑے سے صاف کر کے اور ہاون دستہ میں رکھ کر خوب باریک کریں پھر دوسرے کچلے کو پانی سے نکال کر کپڑے سے صاف کریں اور اسی کوٹے ہوئے کچلے میں ڈال کر خوب باریک کریں اسی طرح تمام کچلے کوٹیں اور رکھیں اور کچلے کا چھلکا اور اندر کا پتہ زمین میں دفن کر دیں۔

پھر جائفل تین تولہ، تخم دھتورہ سیاہ بارہ ماشہ، اجوائن دیسی ڈیڑھ تولہ، عقر قرحا ڈیڑھ تولہ، دار چینی ڈیڑھ تولہ، ان سب ادویات کو جدا جدا باریک کر کے باریک شدہ کچلے ملا دیں پھر پوست خشخاش ان پچھ سبز ادھ سیر کو دس سیر پانی میں ابالیں جب ایک سیر رہ جائے تو نیچے اتار کر کپڑے سے چھان لیں پھر اس

میں شہد ایک پاؤ ملا کر آگ پر رکھیں اور شربت بنائیں پھر اس شربت میں کوئی ہوئی تمام ادویات ملا کر گوندھ کر چار چار رتی کی گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک ایک گولی عصر کے وقت گائے کے نیم گرم دودھ سے کھائیں رات ایک پہر گزرنے کے بعد ہم بستر ہوں اگر خشکی کرے تو دودھ پیتے رہیں اور رات کو کھانا نہ کھائیں۔

فوائد مقوی باہ ہے امساک اس قدر ہو گا کہ بیان نہیں کیا جا سکتا۔

## فوری التاثیر مقوی باہ

ھوالشافی سم الفار زرد، شنگرف رومی ہر ایک تولہ تولہ دونوں کو پیاز کے پانی میں دو روز کھرل کریں پھر ایک تولہ اس کا اور میٹھا تیلیا ۴ تولہ کے **نغدہ** میں لپیٹ کر ایک سیر گائے کے گھی میں بھون لیں جب گالولہ سیاہ ہو جائے تو نکال کر پیس لیں

اس دوا سے ساڑھے چار ماشہ لے کر نیچے کی دواؤں کو کوٹ چھان کر ملا کر پھر غبار کی طرح کرلیں دوائیں یہ ہیں۔ نکچھکنی، کا نفل، زعفران، شکر سرخ، دار چینی، جندبید ستر موتی ہر ایک تین ماشہ لونگ ۶ عدد کستوری ۲ رتی

مقدار خوراک ایک رتی سے چار رتی تک تین تولہ مکھن یا بالائی میں ملا کر دیں ۱۵ منٹ کے بعد آدھ سیر نیم گرم دودھ پی لیں اور ہر گھنٹہ کے بعد پیتے جائیں قوت باہ نیں حیرت انگیز اضافہ کرتا ہے۔

**نوٹ** نمبر ا دوا یعنی گالولہ سے دوا نکال کر باریک کرلیں اس دوا سے ایک

نقل از المطب؛
چاول خوراک ایک چھٹانک مکھن میں ملا کر استعمال کرائیں یہ دوا بار ہا تجربہ شدہ
ہے اور ہر وقت ہمارے دواخانہ میں تیار رہتی ہے آزمائش کرنیوالوں کو ہم دیتے
ہیں تو کبھی ناکام نہیں رہتا دوسری دوائیں اگر ملالیں تب الگ الگ شیشی میں
رکھیں اور اس پر نمبر ۲ لکھیں پھر پہلی دوا پر نمبر ۱ قوی التاثیر لکھ دیں اور
مبارکباد حاصل کریں۔

## اسراری مقوی (معمول مطب)

یہ نسخہ حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی کے دو نسخوں کو جوڑ کر ترتیب دیا گیا ہے بے
حد فائدہ مند ثابت ہوا ہے

ھو الشافی سیماب مصفیٰ ایک تولہ، گندھک آملہ سار مصفیٰ ۳ تولہ، حب
الملوک مدبر (مدبر سے ہماری مراد اوپر کا پردہ اور اندر کا پتہ دور کیا ہوا ہو) ایک
تولہ کشتہ ازراقی ایک تولہ، رائی تین تولہ،

ترکیب تیاری پہلے سیماب اور گندھک آملہ سار کی کجلی بنائیں بعد ازاں رائی
باریک کر کے ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں اور آخر میں کشتہ ازراقی اور مغز
حب الملوک ملا کر پھر دو تین گھنٹہ زور ہاتھوں سے کھرل کریں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک دو چاول ہمراہ دودھ

## مشہور نسخہ زرد جام عشق (قوت مردمی کی بے مثال دوا)

ھو الشافی زعفران، دار چینی، افیون، مشک، جا نفل، عقر قرحا، شنگرف،
قرنفل ہر ایک ایک ماشہ مروارید ۲ ماشہ، روغن سم الفار ۲ ماشہ،

ترکیب تیاری    شہد خالص مصطفی کی مدد سے گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک    ایک رتی کھانا کھانے کے آدھ گھنٹہ بعد استعمال کریں

(نوٹ) اگر مشک نہ ملے تو مروارید ہی ڈال دیں یہ نسخہ زرد جام عشق کہلاتا ہے

یہ وہی نسخہ ہے جو حکیم نور الدین قادیانی نے ہمارے شیخ مخدوم محمد اعظم خان بھروی سے حاصل کیا اب مرزائی اس نسخہ کو حکیم نور دین کا اپنا نسخہ سمجھتے ہیں حالانکہ یہ ہمارے خاندان کے مخدوم محمد اعظم بھرویؒ کا نسخہ ہے۔

روغن سم الفار کی ترکیب    شیر گاؤ ایک کلو۔ زعفران خالص۔ سم الفار سفید ہر ایک ایک تولہ۔ دونوں کو الگ الگ کھرل کر کے شیر مزکورہ میں ملا کر جوش دیں پھر ضامن دے کر جمالیں اور مکھن نکال لیں یہی روغن ہے۔

## سفوف مغلظ ریحانی

ھو الشافی اگر باہ کی کمزوری حدت کی وجہ سے ہو یعنی غدی تحریک کی وجہ سے مادہ پتلا ہو جائے اور سرعت انزال کی شکائت ہو جائے تو یہ دوا استعمال کرائیں

ھو الشافی برگ گاؤزبان، چھلکا اسپغول، تخم ریحان (نازبو)، گوند کتیرا، گوند کیکر چینی آدھ سیر۔

ترکیب تیاری    تمام ادویات کو باریک کر کے سفوف تیار کر لیں بس تیار ہے

فوائد    بے حد مقوی و مغلظ ہے گرمی دور کر کے مادہ منی کو گاڑھا کرتی ہے۔

مقدار خوراک    ایک ماشہ گرم دودھ کے ساتھ دن میں دو بار۔

(نوٹ)    چھلکا باریک نہ کریں ویسے ہی شامل کریں۔

## دواالباہ وحابس انزال عجیب

ھوالشافی سم الفار سفید اصلی افیون خالص ہم وزن

ترکیب تیاری دونوں دواؤں کو لے کر باریک کر لیں اور ایک شیشی میں ڈال کر مضبوطی سے شیشی کا منہ بند کر کے شیشی کو کسی اروڑی یا غلہ میں دفن کردیں چالیس دن بعد نکال لیں اور اس کی گولیاں بنالیں جو باجرہ سے کچھ بڑی ہوں۔

مقدار خوراک ایک مریض کو صرف ۱۵ گولیاں دیں ہر روز ایک گولی رات کو دودھ سوتے وقت دیں انشاء اللہ ساری زندگی کی شرمساری کا داغ ڈھل جائے گا

## دواالملح مجرب

ھوالشافی سنکھیا سفید اصلی ایک ماشہ، نمک لاہوری ۷ ماشہ،

**ترکیب تیاری** دونوں کو دو دن کھرل کریں

مقدار خوراک دو چاول قند سیاہ (گڑ) میں ملا کر اپنی منکوحہ کے پاس جانے سے ایک گھنٹہ قبل دودھ کے ساتھ استعمال کریں مجرب ہے۔

## طلاء امام پاکپتنی

ھوالشافی شیر مدار، روغن زرد شہد ہم وزن

ترکیب تیاری تینوں کو ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں بس تیار ہے

ترکیب استعمال حشفہ اور سیون چھوڑ کر گندم کے دانہ کے برابر اوپر رگڑیں جب

خشک ہو جائے پھر لے کر اوپر رگڑیں دس پندرہ منٹ مالش کریں اور اوپر پان کا پتہ یا ہر نولی کا پتہ لپیٹ کر کپڑے سے باندھ دیں۔ صبح کھول کر صابن سے دھوئیں اور کپڑے سے صاف کر دیں نیچے لگانے کی ضرورت نہیں ہوتی نیز طلاء سے آنڈوں کو بچایا جائے ایک ہفتہ کے استعمال سے ہی عضو کی سستی دور ہو جائے گی دوران طلاء جماع سے کلی پرہیز کریں یہ طلاء اپنا فائدہ خود آپ بتائے گا ہمیں کچھ عرض کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔

## شربت روح شفاء

ھوالشافی نیلوفر ۳ پاؤ، کاسنی آدھ کلو، انجبار ایک پاؤ، خشخاش ایک پاؤ، انار دانہ ایک پاؤ، گل سرخ ایک پاؤ، گل گاؤزبان ادھ پاؤ، زرشک ادھ پاؤ، سپستان ایک چھٹانک، تخم بالنگو ایک چھٹانک، کشنیز خشک ایک چھٹانک، بنفشہ ایک چھٹانک، باد رنجبویہ ایک چھٹانک سونف ایک چھٹانک، الائچی ۲۰ دانہ صندل لکڑی ایک تولہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کو نیم کوفتہ کر کے رات کو پانی میں بھگو دیں صبح عرق کشید کریں عرق کرنے کے بعد بھی ایک بار عرق کپڑا سے پُن لیں اور اس عرق میں ۱۵ کلو چینی ملا کر قوام پر لے آئیں جب قوام مکمل ہو جائے تو روغن صندل ۲ ماشہ کا اضافہ کریں اور اگر چاہیں رنگ اناری شربتی بھی داخل کریں مصنوعی خوشبو ایسنس ڈالنے کی ضرورت نہیں ہے بس بوتلوں میں بھریں

**فوائد** زیادتی پیاس کھانسی شدید دمہ گرمی جگر و مثانہ جلن بول اور دیگر اعضاء کی جلن دل کی دھڑکن دل ڈوبنا بلڈ پریشر کمزوری جسم قبض میں مفید ہے اعضاء

سینہ کو طاقت دیتا ہے گرم مزاج والوں کے لئے خاص تحفہ ہے خوش ذائقہ ہے

## اکسیر بخار مجرب

ھوالشافی مغز کرنجوہ، طباشیر، کونین، زہر مہرہ، کوڑ، ست گلو، فلفل سیاہ، پھٹکڑی سفید بریاں، کشتہ سنگ جراحت ہر ایک ایک تولہ۔

ترکیب تیاری سب ادویات کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور اسبغول کے لعاب میں نخودی گولیاں بنالیں۔

فوائد بخاروں کا حکمی اور لاجواب اکسیری علاج ہے

مقدار خوراك ایک گولی سے دو گولی تک دن میں چار بار ہمراہ عرق گاؤزبان

## تپ ملیریا کے لئے

ھوالشافی شیر مدار ایک ماشہ، قند آدھ پاؤ۔

ترکیب تیاری دونوں کو باریک کریں اور شیشی میں محفوظ کر لیں

مقدار خوراك دو رتی خوراک تپ آنے سے پہلے دیں انشاءاللہ بخار نہ ہو گا

## دیگر اکسیر تریاق

ھوالشافی مغز کرنجوہ، نوشادر، گیری ہم وزن۔

ترکیب تیاری تمام دواؤں کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک چار رتی دن میں تین بار تپ آنے سے پہلے دن میں دو تین بار استعمال کرا سکتے ہیں۔ معمول مطب و مجرب ہے از حکیم قاری عبدالواحد مخدوم

# حکیم عبدالحمید عباسی

نام حکیم عبدالحمید عباسی

ولدیت حاجی عبدالغفور عباسی

عرصہ مطب ۱۵سال

ایڈریس سکنہ چک نمبر ۱۰۲۔این پی نواں کوٹ تحصیل خان پور (رحیم یار خان)

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم نواں کوٹ سے حاصل کی میٹرک کانپور سے پاس کیا یاد رہے کہ ہمارا گاؤں نواں کوٹ کسی زمانہ میں طب کا گڑھ ہوا کرتا تھا حکیم اللہ بخش مرحوم جنہیں حکیم اجمل خان نے مسیح الزماں لکھا ہے ان کی رہائش بھی نواں کوٹ میں ہی تھی ان کا خاندان اب بھی طب میں نمایاں خدمات انجام دے رہا ہے ابتدائی طبی تعلیم ان سے ہی ۱۹۷۶ میں حاصل کی اور طب یونانی کے تحت ہی پریکٹس شروع کر دی۔

۱۹۹۷ میں قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو اسے سمجھنے کے لئے دنیاپور جناب حکیم محمد یٰسین صاحب سے رابطہ کیا انہوں نے قانون مفرد اعضاء کی کتب دے کر تیاری کرنے کو کہا اور کہا کہ جہاں کوئی مشکل پیش آئے یا کوئی بات سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط پوچھ سکتے ہیں یا خود دنیاپور تشریف لاکر اپنے مسائل حل کرا سکتے ہیں پورا ایک سال کتب کا مطالعہ گہری نظر سے کیا اس کے بعد

فاضل قانون مفرد اعضاء کے کورس کے لئے باقاعدہ تجدید طب کالج دنیاپور میں داخلہ لے لیا اور امتحان دے کر سند فراغت حاصل کی اور اسی قانون کے تحت پریکٹس جاری ہے۔ مجربات درج ذیل ہیں

**امراض سعال اطفال** ہوالشافی ست ملٹھی ۳ ماشہ، طباشیر اصلی ۹ ماشہ، الائچی خورد ۶ عدد، مصری اڑھائی تولہ۔

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک ایک چٹکی سفوف دن میں تین بار چٹائیں۔ مجرب ہے

## برائے مغلظ منی

ہوالشافی اسگندھ ناگوری، عقر قرحا، ثعلب مصری، موصلی سفید، ثعلب پنجہ ہر ایک اڑھائی تولہ تخم ریحان ۱۰ تولہ، چینی حسب ضرورت

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک کوٹ چھان کر سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک تولہ صبح ایک تولہ شام ہمراہ دودھ استعمال کریں بے حد مغلظ منی ہے گرم مزاج والوں کے لئے لاجواب تحفہ ہے

**برائے قوت باہ** ہوالشافی سم الفار ایک تولہ عرق گلاب ۳ آتشہ خانہ ساز ۴۰ تولہ کھرل کر کے رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال** ۴۰ سال سے زائد عمر کے افراد کے لئے آدھا چاول ہمراہ مکھن بعد ناشتہ استعمال کرائیں بے حد مقوی باہ ہے۔

# حکیم محمد عرفان وڑائچ



نام حکیم محمد عرفان وڑائچ

ولدیت محمد اکبر

ایڈریس حکیم محمد عرفان وڑائچ

بمقام ہری پور ہزارہ

## حالات زندگی

بچپن سے ہی طبی لگاؤ تھا ابتدائی طبی تعلیم اپنے دادا جان سے حاصل کی وہ بہت ماہر طبیب تھے اس کے بعد طبیہ کالج خوشاب میں داخلہ لیا پھر کسی مجبوری کے تحت کالج چھوڑنا پڑا اس کے بعد سرگودھا میں حکیم چودھری برکت علی مرحوم کے ہاں نظریہ مفرد اعضاء سیکھنا شروع کیا پورا ایک سال ان کے پاس پریکٹس کی اور ساتھ ہی تجدید کالج سرگودھا میں داخلہ لے لیا ۱۹۸۲ میں نظریہ مفرد اعضاء کا امتحان امتیازی نمبروں میں پاس کیا اور اس کے بعد ذریعہ معاش کے سلسلہ میں ہری پور ہزارہ میں نظریہ مفرد اعضاء سے کوئی واقف نہ تھا پھر چند ساتھیوں کی مدد سے ہری پور ہزارہ تحریک تجدید طب کا حلقہ قائم کیا اور لوگوں کو نظریہ مفرد اعضاء کا متعارف کروایا اب ماشااللہ اس حلقہ میں نظریہ مفرد اعضاء کی تعداد کافی ہو چکی ہے اور آج کل بحثیت صدر تحریک تجدید طب ہری پور ہزارہ ڈیوٹی سر انجام دے رہا ہوں۔

## حب ممسک خاص

**ہوالشافی** تخم جوزماثل، تخم بھنگ، اجوائن خراسانی، افیون ہموزن

**ترکیب تیاری** سفوف بنا کر فلفل سیاہ سے کچھ بڑی گولیاں بنالیں امساک کے شائقین کے لیے بے ضرر نسخہ ہے

## سفوف مغلظ

**ہوالشافی** سمندر سوکھ، بیج بند، تخم سریالہ، تخم بھنگ، ۵۰، ۵۰ گرام کشتہ قلعی، کشتہ نقرہ ۱۰، ۱۰ گرام

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ ملا کر سفوف بنالیں خوراک تین گرام صبح و شام ہمراہ دودھ جریان احتلام سرعت انزال کے علاوہ پیچش و اسہال کے لیے مفید ہے۔

## دوائے مسکن

**ہوالشافی** مٹھا تیلیا ۱۰ گرام۔ سرنجان تلخ ساڑھے دس گرام۔ ست لوبان ۱۰ گرام۔ سوڈا بیلی سلاک ۲۰ گرام۔ فنناسٹین ۱۰ گرام۔

مقدار خوراک 1/4 تا 1/2 گرام اعصابی تحریک سے ہونے والی تکالیف کے علاوہ دردسر۔ جوڑوں کا درد۔ نقرص عرق النساء۔ نزار کے لیے مفید ہے ہمراہ قہوہ استعمال کریں۔

xxxxxxxxxxxxxxxxxxxxx

# حکیم محمد اقبال راشد

نام حکیم محمد اقبال راشد

ولدیت حاجی نور محمد صاحب

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم محمد اقبال راشد گول پور جی ایم سی

## حالات زندگی و طبّی خدمات

بچپن ہی سے طبّی لگاؤ تھا مگر چند وجوہات کی بنا پر طبیہ کالج میں داخلہ نہ لے سکے مگر بی اے کے بعد سچی طب کو پانے کا شوق ہوا اسی دوران ایک دوست نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا تو جامعہ تجدید طب کالج لاہور سے تعلیم باقاعدہ سلسلہ شروع کیا اور فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کیا مگر تشنگی علم بر قرار رہنے پر ایک دوست ڈاکٹر حکیم جناب ارشد علی بخاری ہومیو پیتھک پولی کلینک سے رجوع کیا انہوں نے نہایت توجہ سے طب کی تعلیم دی اور ایک سال تک وہاں عملی تربیت حاصل کی وہاں دبی ہوئی صلاحیتوں کو ابھارنے کا خوب موقع ملا اب قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ کرتے ہیں۔ مجربات درج ذیل ہیں۔

# خونی بواسیر کی جادو اثر دوا

ھوالشافی رتن جوت چھلکا کابلی انار چاسکو مقشر سرمہ سفید دانہ الائچی خورد

ترکیب تیاری و استعمال ہم وزن لے کر سفوف بنا لیں خوراک دو ماشہ باسی پانی کے ساتھ روٹی گھی سے کھانے کی ہدایت کریں چند دن میں بواسیر خونی بالکل ختم ہو جائے اور پرنالے کی طرح بہتے ہوئے خون کو فوراً کو بند کرنے میں لاثانی ہے۔

# حب سلاطین

ھوالشافی مغز حب الملوک ایک تولہ رائی دس تولہ شنگرف دو تولہ سفوف کچلہ ۴ تولہ لونگ چار تولہ جائفل ۴ تولہ

ترکیب تیاری و استعمال معروف طریقے سے پیس لیں لیکن شنگرف کو کم سے کم دو سے تین گھنٹے کھرل کریں اور شامل کریں۔ ایک سے دو رتی صبح و شام دیں بہترین مقوی باہ ہے تبخیر معدہ کے لیے اکسیر ہے سردی کے امراض سلسل بول بلغم کو بذریعہ دست خارج کرتا ہے فالج کے لئے اکسیر ہے۔

افعال و اثرات میں عضلاتی غدی ہے

# تریاق فشار الدم

# ڈاکٹرو حکیم سید امجد حسین شاہ

نام ڈاکٹرو حکیم سید امجد حسین شاہ

ولدیت سید احمد حسین شاہ

تاریخ پیدائش 01 JAN 1977

تعلیم میٹرک

عرصہ مطب ۱۹۹۳ سے

ایڈریس ڈاکٹرو حکیم سید امجد حسین شاہ موضع محمد نواز والہ ڈاکخانہ بستی شادی بستی سید امداد حسین شاہ گیلانی تحصیل صادق آباد ضلع رحیم یار خان

## حالات زندگی

میں ہومیوپیتھک کالج میں پڑھتا تھا ایک دن مجھے کھانسی ہوئی اور بخار ہو گیا پہلے میں نے ایلوپیتھی ادویات کھائیں مگر جب کوئی فائدہ نہ ہو پھر میں اپنے دوست محمد سبطین آصف کے پاس گیا اس نے مجھے کچھ دوا دی میں دو دن استعمال سے ہی ٹھیک ہو گیا میں نے ان سے پوچھا کہ آپ نے مجھے کون سی دوا دی تھی انہوں نے کہا کہ طب جدید کی دوا دی تھی میں نے ان سے کہا کہ آپ تو ڈاکٹر ہیں طب کی دوا کیسے دی تو انہوں نے کہا کہ میں قانون مفرد اعضاء کی

ادویات مریضوں کے مزاج کے مطابق دیتا ہوں میں نے ان سے مزید پوچھا کہ آپ نے طب کہاں سے سیکھی تو انہوں نے بتایا کہ کہ میں نے استاد حکیم محمد یٰسین صاحب سے طب سیکھی ہے میں نے کہا کہ مجھے بھی ان سے ملائے تو انہوں نے مجھے دنیاپور جانے کا کہا بلکہ میرے ساتھ خود دنیاپور آئے اور مجھے حکیم محمد یٰسین صاحب سے ملایا میں نے حکیم صاحب سے قانون مفرد اعضاء کی ابتدائی کتب لے لیں اور پڑھنا شروع کر دیں اب میں انہی کتابوں کی مدد سے قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج کرتا ہوں انشاءاللہ مریض ۹۹ فیصد ٹھیک ہوتے ہیں اب میں یہاں جو نسخہ لکھ رہا ہوں انشاءاللہ ایک ہفتہ میں دمہ کا خاتمہ کرتا ہے

## برائے دمہ

ھوالشافی کشتہ ہڑتال ورقیہ، تمباکو، سندرس، کندر ہم وزن

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور گولی بقدر نخود بنالیں۔

مقدار خوراک ایک گولی منہ میں رکھ کر آہستہ آہستہ چوستے رہیں اسی طرح میں چار گولیاں چوسنی ہیں

فوائد سینہ میں رکی بلغم کو متحرک کر کے بزریعہ کھانسی خارج کرتا ہے ایک ہفتہ کے استعمال سے سینہ بالکل صاف ہو جاتا ہے اور مریض اللہ کے فضل سے پہلی رات ہی آرام سے سوتا ہے

(نوٹ) یہ گولیاں دمہ کے لئے اکسیر سے کم نہیں ہیں دوران استعمال پانی کم پئیں تیل ترشی سے پرہیز کریں

# حکیم فضل الرحمن ساجد



نام حکیم فضل الرحمن ساجد اعوان

ولدیت عبدالرحمن اعوان

تاریخ پیدائش 10-AUG-1959

تعلیم میٹرک درس نظامی فاضل عربی ایم اے اسلامیات

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء ۔ڈی ایچ ایم ایس ۔ایم ڈی ایس ایس۔ڈی ڈی ایس سی

عرصہ مطب ۱۰ سال

ایڈریس حکیم فضل الرحمن ساجد اعوان ساجد ہومیو اینڈ یونانی دواخانہ غذا سے علاج میڈیکل سنٹر گٹال بمقام خاص گٹال تحصیل تلہ گنگ ضلع چکوال پوسٹ کوڈ ۴۸۲۲۰۔

## حالات زندگی

میری پیدائش بمقام ضلع دادو سندھ میں ہوئی میں ایک غریب گھرانے کا آدمی ہوں میں میٹرک ریلوے ہائی سکول کوٹری ضلع دادو سے پاس کی پھر پاک آرمی میں میڈیکل اسسٹنٹ بھرتی ہو گیا اور ۱۶ سال نوکری کے بعد فوج سے واپس آ گیا ہوں ۱۹۸۶ء میں کھاریاں میں فردوس صاحب سے ملاقات ہوئی

انہوں نے قانون مفرد اعضاء کا تعارف کرایا اور ممبر شپ کرادی تب سے قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی پریکٹس کرتا ہوں ساتھ ہی ہومیو پیتھک کا چار سالہ کورس بھی پاس کیا ہوا ہے اور ۱۹۷۹ میں ڈینٹل کا کورس بھی کیا ہے مجربات درج ہیں۔

## برائے قوت باہ (ساجد حب ریگ ماہی)

ھوالشافی لونگ، ریگ ماہی، مازو، شنگرف، ہر ایک چار ماشہ زعفران، افیون، مشک ہر ایک ماشہ نک چھکنی ورق طلاء ہر ایک تین ماشہ کابچل دارچینی ورق نقرہ ہر ایک سات ماشہ حسب معمول گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک ایک گولی سوتے وقت دودھ سے یا جماع سے دو گھنٹے قبل لیں

**ساجد سفوف نمک ہاضم** ھوالشافی نمک اندرانی ۹ تولہ، کشنیز خشک بریاں عصارہ زرشک انار دانہ بریاں مماق منقی ہر ایک تین تولہ۔

ترکیب تیاری نمک صاف کر کے گرم توے پر جلالیں اور خشک ہونے پر تمام دوائیں کوٹ کر ملالیں اور سفوف بنالیں بس ہاضم تیار ہے۔

**ساجد سفوف نشاستہ** ھوالشافی نشاستہ، صمغ عربی، تخم کنوچہ بریاں، تخم خرفہ، ہر ایک پانچ ماشہ گل ارمنی سات ماشہ، اسبغول بریاں بارہ ماشہ، تخم ریحان بریاں ہر ایک پندرہ ماشہ ترکیب تیاری اسبغول اور تخموں کے علاوہ سب کو کوٹ کر ملالیں اور سفوف بنالیں۔ مقدار خوراک سات ماشہ تازہ پانی کے ساتھ۔

# حکیم انور حسین



نام حکیم انور حسین

طبی تعلیم ڈی ایچ ایم ایس

ایڈریس عوامی کلینک وحید پارک،

نزد ویگن نمبر 60 سٹاپ کوٹ خواجہ سعید لاہور

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ایف ایس سی کا امتحان اسلامیہ کالج لاہور سے پاس کیا اور ۱۹۹۲ میں پاکستان ہومیو پیتھک میڈیکل کالج لاہور سے ہومیو پیتھک کا ڈپلومہ حاصل کیا اور اس کے بعد پریکٹس بمقام کوٹ خواجہ سعید وحید پارک میں شروع کر دی اسی دوران قانون مفرد اعضاء پڑھنے کا موقع ملا قانون مفرد اعضاء سے استفادہ حاصل کرنے کے لئے ایک اچھے طبیب کی ضرورت تھی جو مجھے حکیم محمد یوسف کھوکھر صاحب نے فراہم کر دی جن کی شفقت اور مہربانی سے قانون مفرد اعضاء کو سمجھ لیا اور اس کے مطابق علاج معالجہ شروع کر دیا مجربات درج ذیل ہیں

ھوالشافی کچلہ ایک تولہ مصبر دو تولہ عشبہ دو تولہ رسونت دو تولہ

باریک مثل غبار کر لیں بس تیار ہے

چار رتی تا ایک رتی ہمراہ اجوائن پودینہ کی چائے سے دیں غدی عضلاتی ہے

بقیہ 252 پر

# حکیم ظہور احمد جنجوعہ



نام حکیم ظہور احمد جنجوعہ

ولدیت اللہ رکھا

قوم جنجوعہ

عرصہ مطب ۷ سال

ایڈریس حکیم ظہور احمد جنجوعہ

تحصیل کہروڑ پکا ضلع لودھراں موضع جمال پور چاہ چڑھویاں والا

حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ۱۳ جون ۱۹۷۵ کو پیدا ہوئے آپ کے والد صاحب ایک زمیندار ہیں اور آپ کے نانا حکیم محمد یار صاحب اپنے علاقہ کے نامور طبیب تھے میٹرک کرنے کے بعد اپنے نانا کے مطب میں کام کرتے رہے وہاں ایک دن ایک حکیم صاحب سے ملاقات ہوئی جو قانون مفرد اعضاء کے شوقین تھے وہ اپنے ساتھ ایک کتاب رہبر نظریہ مفرد اعضاء بھی لائے میں اس کتاب کا مطالعہ کرنے کے لئے ان سے یہ کتاب لے لی جوں جوں مطالعہ کیا مزید کتب پڑھنے کا شوق پیدا ہوا اس مقصد کے لئے دنیاپور آیا اور حکیم محمد یٰسین صاحب سے ملاقات کی اور باقی تمام ضروری کتب لے کر مطالعہ شروع کر دیا اب اپنے مطب میں تمام علاج معالجہ قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی کیا کرتا ہوں اب اس چیز کی خواہش ہے کہ اس قانون مفرد اعضاء کو مزید تحقیقات کی روشنی میں ترقی سے ہمکنار کرنا چاہئے

اس قانون کے مطابق کچھ مجربات درج ذیل ہیں۔

# تپ دق کے لئے مجرب نسخہ

ھو الشافی چینی ایک پاؤ، شیر مدار ۴ تولہ، ہلدی آدھ پاؤ۔

ترکیب تیاری چینی اور شیر مدار کو ملا کر ایک گھنٹہ کھرل کریں بعد میں اس میں ہلدی ملا دیں اور ایک گھنٹہ کھرل کریں اور دھوپ میں خشک کریں۔

مقدار خوراک دو رتی سے چار رتی تک ہمراہ آب نیم گرم دن میں دو یا تین بار دیں۔ افعال و اثرات میں اعصابی غدی ہے

فوائد تپ دق کے لئے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔ ہزار بار آزما چکا ہوں کبھی ناکام نہیں ہوئی اس کے علاوہ سوزاک بول الدم تے الدم وغیرہ کے لئے مفید ہے

# مقوی باہ

ھو الشافی سم الفار ایک تولہ، شنگرف رومی ایک تولہ، افیون ایک تولہ، زردی بیضہ مرغ ۱۲ عدد۔

ترکیب تیاری سم الفار اور شنگرف کو کم از کم چار پہر کھرل کریں پھر زردی بیضہ مرغ ایک ایک ملا کر کھرل کریں بعد میں شہد ملا کر گولیاں بقدر موٹھ بنالیں

مقدار خوراک ایک گولی ہمراہ دودھ خالی پیٹ وقت خاص سے دو گھنٹہ قبل ایک مریض کے لئے اکیس گولیوں کا کورس مکمل ہے۔

افعال و اثرات عضلاتی غدی مقوی و ممسک ہے۔

''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''''

# حکیم و ڈاکٹر سید عبد الحفیظ ساجد

## پرو فیسرا جمل طبیہ کالج را ولپنڈی

آپ ضلع قصور کے ایک گاؤں بھاگیوال (چوئیاں) میں حکیم حافظ فیض اللہ شاہ کے گھر پیدا ہوئے میٹرک لاہور بورڈ سے ۱۹۷۹ میں پاس کیا اس کے راولپنڈی میں آکر سکونت اختیار کی اور حکیم کلیم اختر مرزا صاحب کی معرفت نظریہ مفرد اعضاء سے متعارف ہوئے اور بڑی دلجمعی اور لگن سے اس فن کو سیکھا ۱۹۸۷ میں آپ نے اجمل طبیہ کالج سے چار سالہ کورس کر کے فارغ ہوئے تو ساتھ ہی آپ کو طلباء کی تربیت پر معمور کر دیا گیا اور تا حال اجمل طبیہ کالج راولپنڈی میں بطور پروفیسر خدمات انجام دے رہے ہیں

شام چار بجے سے نو بجے تک ڈھوک سیداں روڈ راولپنڈی میں مطب فیض اللہ کے نام سے مطب کرتے ہیں جہاں مریضوں کا علاج نظریہ مفرد اعضاء کے تحت کرتے ہیں اور دوائی علاج کے ساتھ غذائی علاج کے مشورے دیتے ہیں۔

xxxxxxxxxx

# شیخ محمد شفیع



نام شیخ محمد شفیع

ولدیت شیخ محمد ابراہیم

تاریخ پیدائش 1944

تعلیم میٹرک

طبّی تعلیم ڈسپنسر کلاس فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس شیخ محمد شفیع پبلک ہیلتھ سنٹر اسلم موڑلیہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

نظریہ مفرد اعضاء سے وابستگی 1979 سے ہوئی اس وقت سے اسی نظریہ کے تحت علاج معالجہ کیا جاتا ہے

## عقرب گزیدہ کیلئے

ھو الشافی نوشادر سلاخدار کو پانی میں گھس کر مخالف طرف آنکھ میں لگائیں۔ فوراً تسکین ہو گی

xxxxxxxxxxx

# حکیم محمد اکرم

نام حکیم محمد اکرم

ولدیت غلام محمد

تاریخ پیدائش 10-5-1947

تعلیمی قابلیت میٹرک

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم محمد اکرم معرفت چنیوٹی شفاء خانہ موتی مسجد نزد بانو بازار رحیم یار خان۔

## حالات زندگی

آپ بھی قانون مفرد اعضاء کے فاضل طبیب ہیں اور قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی پریکٹس کرتے ہیں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## برائے دائمی قبض

ھوالشافی گلقند دو چھٹانک ایسبغول ایک چھٹانک بادام روغن ایک چھٹانک جلابہ ہڑ دو تولہ سب کا سفوف بنا کر بادام روغن اور گلقند ملا لیں تیار ہے مقدار خوراک ایک چائے کا بڑا چمچہ رات کو سوتے وقت دودھ سے کھائیں انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔

# پرنسپل حکیم محمد الیاس

نام حکیم محمد الیاس چشتی رحمانی

ولدیت نذر محمد شریف

تعلیم ایف ایس اسی

تاریخ پیدائش 1964راجہ جنگ

موجودہ ایڈریس الیاس طبی سنٹر باغبان پورہ لاہور پاکستان

**حالات زندگی** بچپن ہی سے میری تربیت حکماء اور اولیاالله کی نگرانی میں ہوئی جس کی وجہ سے مجھے بچپن ہی سے تعلیم حکمت ملی مجھے بچپن ہی سے تحقیق کرنے کا بہت شوق تھا جس کی بنا پر میں نے دس سال تک پوری دنیا میں تحقیق کا سلسلہ مکمل کیا اور ۱۹۹۴ کو میں نے اپنا طبی سنٹر قائم کیا جس سے میں دنیا کے ایسے لاعلاج امراض کے علاج بھی کئے جن کو ڈاکٹروں نے لاعلاج قرار دے دیا تھا اور دنیا کو میں نے اپنی ادویات متعارف کرائیں جن کا پہلے ایلو پیتھک نے علاج دریافت نہیں کیا تھا میرا طریقہ علاج قانون مفرد اعضاء کا ہے۔ مجرب نسخہ حاضر ہے

**اکسیر احتلام** ھوالشافی نمک خوردنی ۸۰ حصے مغز جمالگوٹہ ۱ حصہ سنا مکی ۴۰ حصے ان سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک دو رتی سے چار رتی تک دن میں تین بار نمک والے پانی سے دیں غذائیں غدی عضلاتی اور غدی اعصابی استعمال کرائیں مجرب ہے۔

# حکیم شہباز علی حیدری



نام حکیم شہباز علی حیدری

ولدیت سردار علی

تعلیم ایف اے

ایڈریس محلہ احمد پورہ منڈی مرید کے تحصیل فیروز والا ضلع شیخوپورہ

## حالات زندگی

جناب علامہ مرید کاظم نجفی صاحب فاضل جامعہ اظہر یونیورسٹی فاضل نجف اشرف پی ایچ ڈی (فعل مزارع) سے عرصہ چھ سال تک دینی تعلیم حاصل کی دینی تعلیم حاصل کرنے کے دوران جب بھی رسالت مآب ﷺ کے نسخہ جات نظر سے گذرتے تھے تو میں دل و جان سے بارہا سبحان اللہ کئے بغیر نہیں رہ سکتا علامہ صاحب سے فارغ ہونے کے بعد جناب حکیم ایم اے جاوید صاحب جو کہ نسل در نسل سنیاسی خاندان سے تعلق رکھتے ہیں اور طب نبوی ﷺ پر کامل ایمان رکھتے ہین میرے بہترین دوست بزرگ اور بھائی ہیں اور ابن سنیاس کے نام سے مشہور ہیں سے طب میں استفادہ حاصل کیا اس کے ساتھ جناب حکیم مبارک علی فاضل دہلوی سے بھی استفادہ کیا اللہ کے فضل سے بہترین نباض اور معالج تھے اور مجلوق پٹی کے ماہر مانے جاتے تھے ان کی صحبت میرے لئے باعث رحمت ہے لہٰذا میرا عقیدہ طب کے بارے میں صرف اتنا ہے کہ جو کچھ رسالت مآب ﷺ نے فرمایا ہے

میں نظریہ مفرد اعضاء وہ ہی بالکل صحیح اور مکمل ہے باقی علاج دقیانوسی ہے
میں ایک حکیم جناب ہنس راج شرماء کی کتاب دستور علاج ایک ڈاکٹر کے پاس
دیکھی وہ میں نے پڑھی تو نظریہ سیکھنے کا شوق پیدا ہوا انہوں نے بتایا کہ میرے
ایک دوست جو کہ ماہر علاج بالغذا ہیں حکیم وڈاکٹر اسد اللہ ڈار جو کہ وائس پرنسپل
انٹر نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف نیوٹریشن اینڈ نیچرو پیتھی میڈیسن ہیں آجکل وہ نظریہ
مفرد اعضاء یعنی طب اسلامی کا کورس بھی کراتے ہیں میں نے ان سے نظریہ
مفرد اعضاء پڑھنا شروع کیا واقعی یہ نظریہ بے حد آسان اور سائنٹیفک ہے

## برائے سرعت انزال

ھوالشافی تخم ریحان ۳ تولہ عقر قرحا ایک تولہ مصری نو تولہ تمام
اشیاء کا سفوف بنالیں ایک تا دو تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ پندرہ دن کھلائیں

## برائے الرجی

ھوالشافی مغز نیم رسونت انڈیا دونوں ہم وزن لے کر سفوف بنالیں اور پا
نی کی مدد سے نخودی گولیاں بنالیں دو گولی صبح و شام دیں یہ گولیاں ہر قسم کے خون کی
خرابی کے لئے مفید ثابت ہوئی ہیں۔

## برائے لیکوریا

ھوالشافی کشتہ درد کوڑی کشتہ قلعی بھنگ والا کشتہ صدف کشتہ فولاد جا من
ترکیب تیاری تمام کشتہ جات کو یکجا کر لیں چار رتی ہمراہ مکھن بالائی یا دودھ نیم
گرم کے ساتھ دیں لیکوریا کی بہترین دوا ہے مجرب ہے

# ڈاکٹر و حکیم عظمت علی رضاء

## چیف ایگزیکٹو شاہ ثانی ترک منشیات ہسپتال

ایڈریس الجویری کلینک گمبد دارا شکوہ چاہ میراں لاہور

## حالات زندگی



چار سالہ ہومیوپیتھی کا ڈپلومہ حاصل کیا دوران تعلیم میرا بھائی تبخیر معدہ کا مریض بن گیا بہت علاج کرایا مگر کوئی فرق نہ پڑا ہمارے ساتھ ایک ڈاکٹر حکیم منور صاحب پڑھتے تھے انہوں نے ان کا علاج تین ہفتے میں کیا اور بالکل آرام آگیا ان سے میں نظریہ مفرد اعضاء سیکھنا شروع کیا اس کے بعد لاہور چاہ میراں آگئے وہاں ماہر علاج بالغذا حکیم و ڈاکٹر اسد اللہ ڈار جنہوں نے مجھے صابر صاحب کی تمام کتب مطالعہ کے لئے دیں اور ان سے اکثر طبی موضوعات پر سیکھتا رہتا ہوں جو نہائت ہی شفقت سے مجھے سکھاتے ہیں نسخہ جات قانون مفرد اعضاء کے فارما کو پیا کیا استعمال کرتا ہوں۔

## ہاضمہ کی خاص دوا

ھوالشافی علامت کے کلونجی اجوائن سہاگہ بریاں زیرہ سفید کالی مرچ نمک سیاہ

ترکیب تیاری سب کو ہم وزن لے کر کوٹ کر سفوف بنالیں بس تیار ہے

فوائد تیزابیت تبخیر معدہ عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی علامات کے لئے مفید ہے

# حکیم وڈاکٹر شاہد لطیف

## چیر مین ہو میو ریسرچ کمیٹی



نام حکیم وڈاکٹر شاہد لطیف

ولدیت حکیم عبدالطیف فاضل طب نبوی ﷺ

ایڈریس بمقام منڈی مرید کے ضلع شیخوپورہ

## حالات زندگی

ایف اے کے بعد ہو میو پیتھک کا چار سالہ ڈپلومہ حاصل کیا نظریہ مفرد اعضاء کی طرف میں یوں آیا کہ ہم مختلف علاقوں میں ہو میو پیتھی کے کیمپ لگا رہے تھے ایک دن میرے دوست ماہر علاج بالغذا حکیم وڈاکٹر جناب اسد اللہ ڈار صاحب نے مریض کی نبض دیکھی اور بیماری بتلادی اور میں نے ڈاکٹر صاحب سے پوچھا کہ آپ نے کیسے تشخیص کی؟ انہوں نے بتایا کہ میں نے اس کی تشخیص نظریہ مفرد اعضا کے تحت کی ہے اسی دن سے میں نے ان سے نظریہ مفرد اعضاء پڑھنا شروع کیا اور صابر صاحب کی تمام کتب کا مطالعہ ان کی نگرانی میں شروع کیا ایک مجرب نسخہ جو کہ میں شوگر کے لئے استعمال کرتا ہوں قارئین کی خدمت میں پیش ہے۔

ھوالشافی کچور ۱۰۰ گرام جڑ پان ۱۰۰ گرام مغز پستہ ۱۰۰ گرام سنڈھ جامن کی گٹھلی ۱۰۰ گرام، سب کو کوٹ کر سفوف بنالیں ایک چمچ ہمراہ دودھ رات سوتے وقت کھلائیں

# پروفیسر حکیم حاجی صفوت حسین

## سابق وائس پرنسپل سندھ طبیہ کالج

نام پروفیسر حکیم حاجی صفوت حسین



عمر ۷۰ سال

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس پروفیسر حکیم حاجی صفوت حسین

قلعہ چوک نزد مسجد اہل حدیث حیدر آباد (سندھ)

## حالات زندگی و طبی خدمات

میں ایک پڑھے لکھے معزز گھرانے سے تعلق رکھتا ہوں والد صاحب ایک اسکول کے ہیڈ ماسٹر تھے اور ناناجان ایک اچھے طبیب تھے ۱۹۴۵ میں میٹرک کا امتحان پاس کیا اور کسٹم سنٹرل ایکسائز میں ملازم ہو گیا ۱۹۴۷ میں پاکستان آگئے اور ۱۹۴۸ میں سندھ آکر آباد ہو گئے ۱۹۶۳ میں فاضل طب و الجراحت کا کورس پاس کیا بارہ سال سندھ طبیہ کالج میں لیکچرار رہا اس کے بعد کالج ہزا میں وائس پرنسپل بن گیا لیکن صحت کی خرابی کی وجہ سے کالج چھوڑ دیا پھر اسلامی طبی کونسل کے حکیم برکت علی سے ملاقات ہوئی اور تجدید طب کے لئے ایک میٹنگ کی گئی کہ سندھ میں حکیم انقلاب کے مشن کو آگے

بڑھایا جائے مجھے اتفاق رائے سے صدر مقرر کیا گیا اسی دوران حکیم برکت
علی انتقال کر گئے اور کام ست پڑ گیا اب اللہ کا شکر ہے کہ یہاں ہم تجدید
طب کے تحت علاج معالجہ کرتے ہیں اور یہ بھی خدا کا شکر ہے کہ میرے
مطب میں کوئی ڈاکٹری دوا موجود نہیں ہے صرف قانون مفرد اعضاء کی کتب
کی مدد سے ہی ہر مرض کا علاج کیا جاتا ہے۔

آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

ایک نسخہ ذیابیطس کا پیش کر رہا ہوں اس کا نام (شمسپبکارس) رکھا
ہے

ھوالشافی... شنگرف ۱۲گرام منکھیہ سفید ۱۲گرام پیپل ۱۲گرام بچھناک
مدبر ۱۲گرام کنجد سفید ۱۲گرام افیون اصلی ۱۲گرام ادرک کا پانی ایک
بوتل۔

ترکیب تیاری سب ادویہ کو باریک کر کے عرق ادرک جزب کرائیں اور
مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک ایک گولی صبح نہار منہ دودھ کے گلاس کے ساتھ اگر گرمی
محسوس کریں تو دودھ اور پلائیں۔

## حب کمر درد

موصلی سفید تالمکھانا ہ۱ہ۱مول اجوائیں دیسی ایک ایک تولہ سنڈھ اسگندھ
ناگوری ستاور ہر ایک دو دو تولہ پرانا گڑ حسب ضرورت ملا کر گولیاں بنالیں
خوراک ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ تازہ پانی

# حکیم حامد محمود چوہان



آپ فیصل آباد میں قانون مفرد اعضاء اور معروف روحانی معالج کے لقب سے مشہور ہیں عوامی سماجی اور کاروباری حلقوں میں ہر دل عزیز شخصیت کے مالک ہیں عرصہ بیس سال سے قانون مفرد اعضاء کے ذریعے خدمت خلق کر رہے ہیں آپ نے قانون مفرداعضاء کا عملی تجربہ جناب حکیم محمد یٰسین صاحب اور جناب حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب سے حاصل کیا ہے پھر فاضل قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ امتحان دے کر مطب شروع کیا جو بفضل تعالیٰ کامیاب ہے آپ کی فنی اور روحانی خدمات کو سراہتے ہوئے آپ کو تحریک تجدید طب میں چیرمین حلقہ جات مقرر کیا ہے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## برائے موہکے والی بواسیر

ھو الشافی ایک پاؤ کنوار گندل ایک پاؤ ریٹھا اور ایک تولہ غدی اعصابی اکسیر

ترکیب تیاری؛ کنوار گندل کا گودہ نکال کر اکسیر غدی اعصابی میں ملا کر خوب رگڑیں پھر ریٹھے کا سفوف ملا کر محفوظ کر لیں ادھ ماشہ دوا روزانہ

بقیہ صفحہ نمبر 379 پر

# حکیم محمد اسحاق

## فاضل قانون مفرد اعضاء ماسٹر آف آکولٹ

## MASTER OF OCCULT



نام حکیم محمد اسحاق

ولدیت حافظ سلطان محمود

تعلیم ایم اے اسلامیات

فاضل معارف الاسلامیہ

عرصہ مطب 15 سال

ایڈریس بنگلہ نمبر 34.A بلاک سی لیبر کیمپ چورنگی گلشن جمال کراچی

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم حفظ القرآن جناب والد صاحب حافظ سلطان محمود صاحب سے حاصل کی ایم اے اسلامیات کی ڈگری ملتان اور لاہور سے حاصل کی قانون مفرد اعضاء کی تعلیم تجدید طب کالج دنیاپور سے حاصل کی لاہور میں حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانیؒ سے بالمشافہ ملاقات کا شرف بھی حاصل کیا ہے 1977 سے تا حال کراچی میں پریکٹس جاری ہے مجربات درج ذیل ہیں

## برائے امراض قلب

ھو الشافی گوکھر جسے گوکھر و بھی کہتے ہیں دو تولہ رات کو تین چار کپ پانی میں بھگو دیں اور صبح کپڑے سے چھان کر پی لیں اسے مستقل استعمال کیا جائے تو دل کے امراض قریب بھی نہیں آتے مندرجہ ذیل علامات کے لئے فوری اثر ہے۔

دل کی حرکت تیز ہونا' ذرا صدمہ سے گھبرانا 'سوتے وقت اٹھ بیٹھنا' دل کی جھلی میں پانی پڑنا' چلتے وقت دل گھبرانا' سانس کا رکنا اور اچانک چونک جانا

## برائے لیکوریا

جہاں تمام طریق علاج کی دوائیں ناکام ہو جائیں اور تمام ورزشیں بھی ناکام ہو جائیں تو اس وقت ہمارا یہ روحانی علاج تیر بہدف ثابت ہوا ہے اور مفت و بے ضرر ہے

نقش




طریقہ استعمال متاثرہ مریض کو ۲۱ تعویز لکھ کر دئے جائیں روزانہ

ایک تعویز پانی میں بھگو دیا جائے اور پانی پی لیا جائے اس کے علاوہ سادہ پانی سے پرہیز کیا جائے بروقت یہ پانی ہی پیا جائے پانی خشک ہونے پر اور ڈال دیا جائے ۲۱ دن ایک کورس مکمل کرنے کے بعد یہ مرض جڑ سے ختم ہو جاتا ہے۔

**نوٹ** (۱) اگر مریض کو لیکوریا کی وجہ سے کمر درد ہو تو ایک تعویز کمر پر باندھنے کے لئے دیا جائے انشاءاللہ درد نہ ہو گا

(۲) روزانہ پینے کے لئے ایک تعویز بھگو دیا جائے اور پہلے والے کو نکال کر پاک صاف جگہ پر رکھ دیا جائے اور نیا پانی میں ڈال دیں

بقیہ مجربات حکیم حامد محمود چوہان صفحہ 37 کا سے آگے

اجوائن پودینہ کے قہوہ سے دیں جس میں ایک چھٹانک مکھن ملا ہوا ہو دیں۔

## دیگر

ھو الشافی میٹھا سوڈا ۳۰ گرام بینگن خشک جلا ہوا ۳۰ گرام پانی ایک بوتل دونوں کو پانی میں حل کر کے محفوظ کر لیں۔ بس تیار ہے۔

اگر مسے ہوں تو طہارت کے بعد بوتل والا پانی ہلا کر مسوں پر روئی لگائیں

نوٹ جلے ہوئے بینگن کا سفوف طہارت کے بعد ذرا سا ہلا کر مسوں پر چھڑکیں صرف سات یوم کافی ہے۔ غذائیں عضلاتی وغدی کھلائیں اور اعصابی بند کر دیں۔

---



# حکیم عبد الجبار قادری

## فاضل قانون مفرد اعضاء

نام حکیم عبد الجبار قادری

ولدیت علی نواز

ایڈریس حکیم عبد الجبار قادری صابر ملتانی شفاء خانہ غذا سے علاج نزد رحمٰن مسجد حسینی روڈ ضلع نواب شاہ

## حالات زندگی

۱۹۸۴ سے میں ہمارے استاد محترم جناب حکیم غلام رسول صاحب اور جناب حکیم عمر حیات صاحب کے مطب پر کام کیا جب قانون مفرد اعضاء سے متعارف ہوا تو سیکھنے کا بڑا شوق ہوا ملتان سے جناب عبد الرشید صاحب حکیم الٰہی بخش صاحب اور جناب حکیم خالد محمود ملتانی صاحب سے بہت کچھ سیکھا محترم حکیم مسلم ناصر شکیل صاحب سے بھی فیض حاصل کیا

**مطب** مطب بنانے کا کوئی ارادہ نہ تھا مگر جب قانون مفرد اعضاء کی جادوگری دیکھی اور عزیز اقرباء اور بہت سے لوگ شفاء یاب ہوئے یہاں تک کہ خود کو بھی حیرت ہوئی کہ یہ لوگ لاعلاج ہونے کے باوجود کیسے اتنی جلدی ٹھیک ہو گئے ہیں اور ایسے ایسے کیس جن کا ڈاکٹروں نے اپریشن کے بغیر کوئی حل نہ بنتا بتایا تھا وہ بھی ٹھیک ہو گئے ہیں تو یقین کر لیا کہ قانون مفرد اعضاء ہی وہ

واحد طریقہ علاج ہے جو فطری اور سچا ہے مریضوں اور دوستوں کے بے حد اسرار پر مطب کھولا میرے مجربات درج ذیل ہیں

## برائے قوت باہ

**ھوالشافی** برادہ سونا ٦ ماشہ۔ آب پانی مقطر ۵ تولہ۔ آب ادرک مقطر ۵ تولہ۔ ٹیپ رس (گھیکوار کا زرد پانی) ۵ تولہ۔ شیر عشر ۵ تولہ۔

**ترکیب تیاری** کسی نہ گھسنے والی کھرل میں برادہ سونا ڈال کر پان کے پانی سے کھرل کریں پھر آب ادرک کے بعد ٹیپ رس سے کھرل کریں اور اس کے بعد شیر عشر ملا لیں۔

**ترکیب استعمال** ٹکیہ بنا کر ۱۰ تولہ پان کے نغذہ میں رکھ کر ۲۰ سیر اوپلوں کی آگ دے دیں گندمی رنگ کا کشتہ برآمد ہوگا خالص کشتہ استعمال کرائیں یا مزید عنبر ایک تولہ۔ زعفران ایک تولہ۔ کشتہ مروارید ایک تولہ۔ شامل کر کے استعمال کرائیں قوت باہ کے لئے اکسیر ہے۔

## نسخہ نمبر ۲ برائے ضعف باہ

**ھوالشافی** سم الفار ۳ ماشہ۔ شنگرف ٦ ماشہ۔ کشتہ ازراقی ۲ تولہ۔ سرخ مرچ ایک پاؤ۔

**ترکیب تیاری** سرخ مرچ آدھ سیر پانی میں شام کو بھگو دیں صبح زلال لے کر مقطر کر لیں بعدہ مرچوں میں ایک سیر پانی اور ڈال دیں اور صبح زلال لے کر مقطر کریں بعدہ سم الفار کشتہ شنگرف کشتہ کچلہ کھرل میں ڈال کر خوب باریک کریں اور تھوڑا تھوڑا مزکورہ مقطر ڈالے جائیں اور کھرل کرتے جائیں

بقیہ صفحہ نمبر 383 پر

# حکیم قاضی احمد



نام: حکیم قاضی احمد

ولدیت: محمد رمضان

قوم: کاٹھ بان بھن

ایڈریس: حکیم قاضی احمد کاٹھ بان بھن ڈاک خانہ مویادلیاماتلی ضلع بدین سندھ

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی اس کے بعد ادیب۔ادیب عالم۔بی اے۔ ایم اے۔اردو۔عربی۔فارسی کے امتحان پاس کیئے علم وفن سے بچپن ہی سے شوق تھا پہلے پہل آپ طب قدیم کے اصولوں کے مطابق علاج معالجہ کرتے تھے اس سلسلے میں میزان الطب مخزن حکمت کا گہری نظر سے مطالعہ کیا مگر جو نہی قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو اس کی کتابیں منگوا کر مطالعہ شروع کیا جوں جوں پڑھتے گئے شوق بڑھتا گیا اب کئی سالوں سے ماہنامہ کے مستقل خریدار ہیں اور تقریباً حکیم انقلاب صابر ملتانی اور حکیم محمد یٰسین صاحب کی تمام کتب پڑھ چکے ہیں اور اپنے مطب میں مکمل طور پر قانون مفرد اعضاء کینجت پر پریکٹس کرتے ہیں آپ کے نسخہ جات درج ذیل ہیں

## برائے قولنج

ھوالشافی قولنج کیلئے آک کی تازہ جڑ نکال کر اچھی طرح کوٹ کر پھر گرم کر کے پیٹ پر نیم گرم باندھ دیں انشاء اللہ اسی وقت درد قولنج ختم ہو جائے گا۔

## برائے حمی محرقہ

ھوالشافی حمی محرقہ کے لئے سفید فاختہ جس کے گلے پر کالی کنٹھ ہوتی ہے لے کر ذبح کر کے دیسی گھی میں بھون کر مریض کو کھلائیں انشاء اللہ اسی دن بخار ختم ہو جائے گا۔

بقیہ مجربات حکیم عبد الجبار قادری صفحہ 381 سے آگے

حتی کہ مقطر سب ختم ہو جائے اور سفوف کر کے محفوظ کر لیں

**مقدار خوراک** دو چاول سے ایک رتی مکھن میں دیں

**فوائد** اعصابی ضعف باہ میں پہلی خوراک ہی فائدہ دیتی ہے زبر دست عضلاتی غدی ہے صرف چند خوراکیں ہی کافی ہیں اگر خشکی زیادہ ہو تو گھی استعمال کرائیں۔

# حکیم حافظ محمد عبد الجبار



نام حکیم حافظ محمد عبد الجبار

ولدیت حاجی شیخ غلام محمد

تاریخ پیدائش اپریل ۱۹۴۱

عرصہ مطب ۳۵ سال

پتہ اسلامی یونانی دواخانہ ریشم گلی نشتر روڈ سکھر

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم قرآن پاک سے شروع کی بچپن سے ہی طب سے لگاؤ ہونے کی وجہ سے ہمیشہ اسے حاصل کرنے کی جستجو میں رہے جنرل ایوب خان نے جو طبی رجسٹریشن کا سلسلہ شروع کیا تھا اس میں بھی درخواست دی اور باقاعدہ سیالکوٹ میں امتحان پاس کر کے سند حاصل کی ۱۹۷۱ میں سکھر منتقل ہوئے اب اللہ کے فضل سے کامیاب پریکٹس کر رہے ہیں تقریباً اب تک ۵۵ یا ۶۰ ہزار مریضوں کا علاج کر چکے ہیں یہ تعداد اس لئے معلوم ہے کہ ہر مریض کا باقاعدہ ریکارڈ رکھا جاتا ہے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

### برائے جریان منی

ھوالشافی تخم اسرول، سمندر سوکھ، دانہ بھنگ، چینی۔

ترکیب تیاری سب چیزیں ہم وزن لے کر باریک پیس لیں

مقدار خوراک ۶ ماشہ صبح نہار منہ گائے کے دودھ سے استعمال کریں

نمبر ۲ ھوالشافی تخم جوزماثل سونف مقشر مرچ سیاہ

ترکیب تیاری تینوں کو گوند کیکر اور پانی کی مدد سے حب بقدر چنا تیار کر لیں گوند دس تولہ سفوف میں ایک تولہ شامل کر لیں

مقدار خوراک ایک ایک گولی صبح دوپہر شام پانی کے ساتھ استعمال کریں اگر خشکی محسوس ہو تو دودھ سے کھا سکتے ہیں

نمبر ۳ ھوالشافی لوبان ایک تولہ کافور ایک تولہ شنگرف ایک تولہ افیون ایک تولہ

ترکیب تیاری پہلے شنگرف کو الگ باریک کریں پھر باقی ادویات کو باریک کر کے ملا لیں معمولی عرق گلاب کی مدد سے گولیاں تیار کر لیں مقدار خوراک ایک ایک صبح دوپہر شام ہمراہ دودھ استعمال کریں مقوی باہ بھی ہے

## برائے گیس اور تیزابیت کے لئے

ھوالشافی سونف ایک پاؤ چینی ایک پاؤ مرچ سیاہ ۲۵ گرام سونٹھ ۱۵ گرام

ترکیب تیاری سب کو اچھی طرح باریک کر کے سفوف بنا لیں دو دو ماشہ کھانا کھانے کے بعد استعمال کریں مجرب ہے ۔

## برائے الرجی پھپاکی

ھوالشافی چرونجی اور گیرو ہم وزن

ترکیب تیاری سفوف بنالیں اور کیپشول بھر لیں یا گولیاں بنالیں

مقدار خوراک اتنا ۳ ماشہ دن میں چار مرتبہ آزمودہ ہے منجانب حکیم محمد امین جان

# حکیم حاجی سید محمد اسد علی صاحب مرحوم

## آپ نے نصف صدی انسانیت کی بے لوث خدمت کی

نام حکیم حاجی سید محمد اسد علی صاحب مرحوم



ولدیت حکیم سید محمد اضغر علی

تاریخ پیدائش 24 ستمبر 1907

ایڈریس ☆مطب مصطفائی سر سید روڈ

حمید پورہ کالونی نمبر ۲ میر پور خاص (سندھ)

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میرے والد محترم حکیم سید محمد اسد علی صاحب ایک صاحب ذوق اور صاحب مطالعہ طبیب تھے 1924 میں طبیب حاذق کی سند حاصل کی تھی اس کے بعد جودھ پور مار واڑ راجھستان آکر اپنا مطب شروع کیا اور مسلسل اٹھارہ سال کامیابی سے خدمت خلق کرتے رہے ۲۳ ستمبر ۱۹۴۷ کو پاکستان میں داخل ہوئے اور اور میر پور خاص سندھ میں مستقل سکونت اختیار کی چونکہ آپ کو مطالعہ کا بڑا شوق تھا اس لئے ملک کا شاید ہی کوئی طبّی رسالہ ہو جو ان کے زیر مطالعہ نہ ہوتا ہو علاوہ ازیں انہیں طب قدیم اور طب جدید کی نادر کتب کے مطالعہ کے دوران ان کے مندرجات پر غور و فکر

کرنے کا بے حد شوق تھا تشخیص امراض میں آپ کو قدرت نے بڑی عمدہ صلاحیتوں سے نوازا تھا آپ کو علم جعفر اور علم نجوم اور علم الاعداد پر بھی دسترس حاصل تھی آپ کو اچانک فالج کا حملہ ہوا جو جان لیوا ثابت ہوا اور آپ ۲۹ اپریل ۱۹۸۵ کو اپنے خالق حقیقی سے جا ملے مرحوم کی برسی ہر سال ۲۹ اپریل کو بڑی عقیدت و احترام سے منائی جاتی ہے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## حب مہک

اجزاء ترکیب و ساخت هوالشافی آرد اصل السوس ایک تولہ خردل مدبر بہ سیب کالاں اڑھائی تولہ صمغ عربی ۶ ماشہ حبوب بقدر دانہ مونگ بنالیں۔

مقدار خوراک　ایک تا تین ماشہ ہمراہ شربت زوفا یا شربت اعجاز

فوائد　نمونیہ ذات الجنب ذات الصدر اور کھانسی نزلہ وغیرہ میں مفید ہے (عطیہ حکیم فرید احمد عباسی مرحوم)

## تریاق حسنی

اجزاء ترکیب و ساخت　هوالشافی تخم جوز ماثل مدبر ایک تولہ اجوائن خراسانی ایک تولہ آرد اصل السوس ایک تولہ شکر تیغال ایک تولہ کاکڑا سنگی کتھ سفید ایک تولہ لبن الخشخاس چھ ماشہ حبوب بقدر مونگ بنالیں

## سفوف زخم معدہ

اجزاء ترکیب وساخت هوالشافی رب السوس ۱۰ تولہ صمغ عربی دس تولہ الائچی خورد سبز دو تولہ حسب دستور سفوف بنالیں اور محفوظ کرلیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک دو تا تین ماشہ قبل از غذا یا حسب ضرورت دیں زخم معدہ السر سوزش تیزابیت کے لئے مفید ہے۔

## حب ممسک بے ضرر

اجزاء ترکیب وساخت هوالشافی بلاکسی نشیلی دوا کے مہندی کے پھولوں کو پانی میں جوش دیں جب پانی سوکھ جائیں تو قند سیاہ ملا کر کوٹ کر دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنالیں اور ایک گولی شیر گرم کے ساتھ رات کو دیں اور مشاہدہ قدرت ربی دیکھیں۔

## حب مقوی باہ

اجزاء ترکیب وساخت هوالشافی سم الفار سفید ارتی ازراقی مدبر ۲ ماشہ فولاد ۱۵ ماشہ سب ادویہ کو پیس کر ۱۲۰ گولیاں بنالیں

مقدار خوراک ایک گولی صبح شام بعد غذا کے دیں اگر کچلہ نہ ملے تو ایکسٹریٹ نکسوامیکا ۳۰ گرام ڈالیں اچھا کشتہ فولاد نہ ملے تو فری ریڈ کٹم فری کاس داخل کریں اگر مزید طاقتور بنانا ہو تو اس نسخہ کی ترکیب یہ ہوگی

ھوالشافی سم الفار ایک رتی کچلہ مدبر ۲ ماشہ طلا یا ورق طلاء مشک ۲ ماشہ عنبر ۳ ماشہ مرواریدہ ۵ ماشہ کشتہ فولاد ۱۵ ماشہ سب کو پیس کر ۲۴۰ گولیاں بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک دو دو گولی صبح وشام بعد غذا دودھ سے لیں بادی ترش اشیاء کا پرہیز کریں اور دودھ گھی زیادہ استعمال کرائیں۔

## برائے معدہ

اجزاء وترکیب وساخت ھوالشافی فلفل سیاہ ۳ تولہ نوشادر ۳ تولہ ست اجوائن ۳ ماشہ ست پودینہ ۳ ماشہ سفوف سازند۔

مقدار خوراک ایک ماشہ تا دو ماشہ آب تازہ وجع المعدہ قے متلی اور ہیضہ میں مفید ہے

---

# حکیم سید محمد ناصر حسنی



پتہ حکیم سید محمد ناصر علی ولد حکیم سید محمد اسد علی مطب مصطفائی دواخانہ حمید پورا کالونی نمبر ۲ میر پور خاص سر سید روڈ میر پور خاص فون ۴۳۶۱

آپ کا تعلق بر صغیر کے ایک معروف روحانی و طبی خاندان سے ہے آپ کے آباؤ اجداد عرب سے بخارا اور رامپور (بھارت) آباد ہوا اس خاندان کا تفصیلی تبصرہ تاریخ ٹونک حدیقہ راجستھان میں درج ہے

آپ ۱۹ دسمبر ۱۹۳۸ء میں ریاست جودھ پور (بھارت) میں پیدا ہوئے ابتدائی دینی و درسی تعلیم آپ نے والد گرامی کی زیر سرپرستی میں حاصل کی علم طب کے علاوہ آپ نے عربی فارسی کی تعلیم بھی حاصل کی آپ کے والد بزرگوار حکیم حاجی سید محمد اسد علی کا شمار معروف طبیب اور روحانی شخصیات میں ہوتا ہے فن طب اور خدمت کا جزبہ آپ کو وراثت میں منتقل ہوا اپنے والد بزرگوار قبلہ حکیم حاجی سید محمد اسد علی مرحوم و مغفور کے انتقال کے بعد مطب مصطفائی پر اپنے آباؤ اجداد کے نقش قدم پر چلتے ہوئے خدمت خلق میں مصروف ہیں۔ مجربات درج ذیل ہیں

## اکسیر معدہ

نعارف الاطباء

ھوالشافی فلفل سیاہ ۳ تولہ نمک سیاہ ۳ تولہ نوشادر ۳ تولہ ست اجوائن ۲ ماشہ ست پودینہ ۳ ماشہ تمام کو پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک تین ماشہ تک

فوائد وجع المعدہ قے متلی ھیضہ میں مفید ہے۔

# حب ہاضم اکسیری

ھوالشافی نمک سیاہ ۵ تولہ سونڈھ ۵ تولہ زیرہ سیاہ ۵ تولہ فلفل سفید ۵ تولہ نوشادر ٹھیکری ۵ تولہ ٹارک ایسڈ ایک تولہ ہینگ بریاں اصلی چھ ماشہ ست پودینہ ۳ ماشہ نمک لاہوری ۱۰ تولہ حسب ضرورت صمغ عربی کے لعاب میں ادویہ کوٹ کر نخودی گولیاں بنالیں

مقدار خوراک: ایک ایک گولی بعد غذا بھوک نہ ہونے کی صورت میں قبل از غذا چوس لیں خوش ذائقہ ہے جملہ امراض میں انشاءاللہ مفید ہے

بقیہ مجربات حکیم عبد الرحمٰن میو صفحہ 393 سے آگے

ھو الشافی پیلی کوڑی سات عدد گدھے کا چمڑا ۵ تولہ مکھن دس تولہ

ترکیب تیاری و استعمال☆ کوڑی اور چمڑا کو آگ میں خوب جلالیں اور مکھن کو سوبار دھولیں کوڑی کو عرق گلاب میں بجھالیں ایک ہی بار کافی چونکہ جل چکے ہیں اب باریک پیس لیں اور چمڑا کی راکھ بھی باریک کرلیں اب یکجا کر کے مکھن ملالیں۔

بواسیری مسوں اور تکلیف کے لئے لاجواب ہے مقعد پر لگائیں فوری فائدہ ہوگا۔

# حکیم عبدالرحمٰن میو



| | |
|---|---|
| نام | حکیم عبدالرحمٰن میو |
| ولدیت | رحمت خان |
| عمر | ۵۱ سال |
| تعلیم | میٹرک |
| طبّی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| ایڈریس | حکیم عبدالرحمٰن میو نیو اقبال آباد شارع فیصل کینٹ بازار کراچی نمبر ۸۔ |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ ۱۹۴۷ کے اوائل میں ریاست الور میں کھیترال میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم گاؤں ہی سے حاصل کی کراچی میں حکیم محمد انور صاحب سے علم طب پڑھتے رہے اسی دوران قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا سب سے پہلے مجربات کی کتاب دیکھی اس کے بعد تمام کتب خریدیں۔

مکمل نظریہ مفرد اعضاء سمجھنے کے بعد انقلابی شفاخانہ کے نام سے شارع فیصل میں مطب کھولا اور خدمت خلق میں مصروف ہو گئے آپ فرماتے ہیں کہ میں پہلے ایک کامیاب ٹھیکیدار تھا اب کامیاب حکیم ہوں یہ

قانون مفرد اعضاء کی کامیابی کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

## برائے گیس

ھو الشافی زرشک بادیان انار دانہ پودینہ خشک ہر ایک چھ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ تمام ادویہ کو چینی کی پیالی میں ڈال دیں دوپہر کھانے کے بعد اس میں ابلا ہوا ایک پاؤ پانی ڈالیں نیم گرم کر کے چھان کر پی لیں اس ادویات کے مرکب کو ڈھک کر رکھیں رات کھانے کے بعد اس میں دوبارہ ابلا ہوا پانی ڈال کر پی لیں۔

انشاء اللہ پہلی ہی خوراک سے سینے کی جلن اور کھانے کی نالی کی گیس جو کہ پھندا سا لگا ہو تمام گیس کی رکاوٹ دور ہو جائے گی بار بار آزمودہ ہے۔

## برائے مسہ

ھو الشافی چونا گیلا کیا ہوا' میٹھا سوڈا ہم وزن۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ دونوں اشیاء کو ملا کر مسے پر لیپ کریں ایک ہی بار کافی ہے مسہ جڑ سے جل کر ختم ہو جائے گا لیپ کو نہ اتاریں مسے کے ساتھ خود اتر جائے گا ایسے مسے جو جسم کے کسی حصے میں ہوں ان کی جڑیں پتلی اوپر سے موٹی ہوتی ہیں کے لئے مفید ہے۔

## بواسیری مسے

بقیہ صفحہ نمبر 391 پر

# حکیم مولانا فیض الحق سولنگی



نام حکیم مولانا فیض الحق سولنگی
ولدیت الحاج حکیم محمد عظیم شیدا
تعلیم بی اے
ایڈریس حکیم مولانا فیض الحق سولنگی نیو وحدت کالونی حیدر آباد سندھ

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی سکول پڑھنے کے ساتھ ہی اپنے والد صاحب کے ساتھ مطب پر بیٹھنے اور طب کی باتیں سننے کا بہت شوق تھا ۷ برس کی عمر میں ہی اس طبی میدان میں آگئے آپ کے والد صاحب بہت بڑے عالم فاضل اور طبیب تھے انہوں نے سیرت مصطفےٰ پر ایک بہت ہی عمدہ کتاب لکھی جسے صدارتی ایوارڈ ملنے کے علاوہ پرائز آف پر فارمنس بھی ملا آپ بچپن ہی سے والد صاحب کے ساتھ کام کرتے تھے اس لئے بی اے کا امتحان پاس کرنے کے بعد نوکری کی تلاش کی اور آج بھی کوآپریٹو ٹریننگ کالج حیدر آباد میں بحیثیت پرنسپل خدمات انجام دے رہے ہیں۔

آپ کے ابتدائی استاد آپ کے والد صاحب ہی ہیں انہی کی مہربانی سے آپ کو تشخیص و تجویز پر اتنا عبور حاصل ہے کہ مریض دیکھتے ہی نسخہ تجویز کر دیتے ہیں ۔

قانون مفرد اعضاء سے تعلق پیدا ہونے سے پہلے طب یونانی کے تحت علاج کیا کرتے تھے مگر جو نہی قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو اس کے بارے میں آپ فرماتے ہیں کہ

ویسے میرے بنیادی استاد میرے والد محترم ہی ہیں جن کی مہربانی سے مجھے خواص المفردات بر زبان یاد ہیں اور کسی مریض کو دیکھ کر بغیر کسی کتب بینی کے نیا نسخہ تجویز کر دیتا ہوں جو آپ کو کسی کتاب میں نظر نہیں آئے گا اور اپنی زندگی میں بہت سے استادوں اور حکیموں سے سیکھا لیکن جتنا مجھے اعلی حضرت استاد فن حکیم محمد یٰسین دنیاپوری نے روبرو اور خط و کتابت کے ذریعے سکھایا اور سمجھایا وہ میں ان کا احسان زندگی بھر نہیں چکا سکتا ،،

استاد حکیم محمد یٰسین صاحب کی بدولت ہی میں بڑے بڑے حکماء، فزیشن اور ڈاکٹروں کے ساتھ سینہ تان کر بیٹھتا ہوں اور ان کو نظریہ مفرد اعضاء کی روشنی سے منور کرنے کی سعی میں ہمہ وقت مصروف رہتا ہوں جس کے نتیجہ میں کئی ایلوپیتھی ڈاکٹر بھی اپنا اور اپنے خاندان کا علاج ہم سے قانون مفرد اعضاء کے تحت کرواتے ہیں۔

## دینی خدمات

آپ کے والد صاحب نے ایک دینی مدرسہ بھی بنایا تھا جہاں قرآن پاک کی حفظ و ناظرہ کی تعلیم دی جاتی ہے آپ کے مدرسہ سے ہزاروں حافظ قرآن اور مولوی فارغ التحصیل ہو چکے ہیں اور یہ سلسلہ انشاء اللہ جاری رہے گا

آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## شاہی جلاب

ھو الشافی ہڑ جلابہ ۵۰ گرام، دانہ الائچی خورد ۱۰ گرام، مرچ سیاہ ۵ گرام، منقہ صاف ۲۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری سب اجزاء کو کوٹ چھان کر منقہ سے ملا کر یک جان کر لیں

مقدار خوراک ایک ماشہ محرک ہے اور دو ماشہ شدید ہے اور تین ماشہ ملین اور چھ ماشہ مسہل ہے۔

فوائد دائمی نزلہ میں پہلے مسہل دیں اور روزانہ رات کو ایک ماشہ استعمال کرائیں برائے درد معدہ ایک ماشہ گرم پانی سے دینے سے ۵ منٹ میں درد غائب ہو گا اور دائمی قبض والے کو ایک گولی رات کو سوتے وقت سات دن تک دیں۔

کسی بھی مریض کو یہ دوا بطور مسہل دیں اور باقی تحریک کے مطابق علاج کریں کھانے سے کوئی تکلیف یا ابکائی نہیں آتی پیٹ صاف ہو جاتا ہے بلغم نکل جاتی اور تیزابیت معدہ کا خاتمہ ہو جاتا ہے ہمارے دواخانہ میں یہ دو امنوں کے حساب سے معجون منقہ یا شاہی جلاب کے نام سے عرصہ دراز سے بکتی آرہی ہے۔

## برائے دایاں فالج

ھو الشافی شیر مدار ایک دو قطرہ پتاسہ میں رکھ کر صبح و شام دینے سے یقینی کامیابی ہوتی ہے کئی مریضوں پر آزما چکا ہوں۔



# حکیم محمد خان نظامانی

نام حکیم محمد خان نظامانی

ولدیت حکیم محمد عارب نظامانی

تاریخ پیدائش 10-1-1968

طبی تعلیم طبیہ کالج حیدر آباد

ایڈریس حکیم محمد خان نظامانی معرفت الٰہی بچالو مستری پوسٹ آفس ٹنڈو غلام علی سندھ۔

## حالات زندگی

میں ایک حکیم گھرانے میں پیدا ہوا جو ایک بڑے عرصہ سے اس خدمت میں لگا آرہا ہے میرے دادا جان اور ان کے والد بھی یہی حکمت کا کام کرتے تھے یوں مجھے یہ کام وراثت میں ملا مگر پھر بھی مجھے اس فن سے بہت چاہت ہے اور انشاء اللہ رہے گی میں استاد صابر ملتانی اور حکیم محمد یٰسین کی کتابوں سے بھی بہت متاثر ہوا ہوں کیونکہ شروع شروع میں جب میں نے ان کے نسخہ جات بطور تجربہ بنائے اور استعمال کئے تو بے حد کامیاب رہے آج اللہ کا کرم ہے کہ آپ جیسے دوستوں اور میری کوششوں نے بہت رنگ لائے ہیں۔ میرے مجربات درج ذیل ہیں۔

### کشتہ زمرد

ہو الشافی ایک تولہ زمرد کہ ایک پاؤ عرق گلاب میں سحق کر کے پانچ تولے گلاب کے پھولوں کی پتیاں لے کر اس کے درمیان میں رکھیں اور گل حکمت کر کے دس کلو اوپلوں کی آگ دے دیں شگفتہ کشتہ تیار ہو جائے گا۔

فوائد گردوں کے امرض میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے

## سرمہ اکسیر

ہوالشافی کباب چینی ایک تولہ، جست شگفتہ ایک تولہ، سمندر کی جھاگ ایک تولہ، کافور ایک ماشہ، سرمہ سیاہ چار تولے، گلاب کا عرق ۱۰ تولے۔

ترکیب تیاری سب چیزیں لے کر الگ الگ باریک کر لیں پھر عرق گلاب میں سحق کر کے رکھ دیں ترکیب تیاری ایک سلائی آنکھ میں رات کو سوتے وقت ڈالیں آنکھوں کی خارش اور درد کے لئے آزمودہ ہے۔

## مرہم دمامیل کے لئے اکسیر

ہوالشافی انڈے کی زردی گندم کا آٹا اور شہد حسب ضرورت مرہم بنا کر متاثرہ حصہ پر رکھا جائے یہ مرہم پھوڑے اور جلد میں خون ابھر کر آئے اور اس میں بو آئے تو اس کے لئے یہ مرہم مجرب ہے۔

xxxxxxxxxxxxxxxxxxx

# حکیم عبدالحکیم نقشبندی مجددی

## فاضل قانون مفرد اعضاء صدر و نگران اعلیٰ صوبہ بلوچستان



نام حکیم عبدالحکیم نقشبندی مجددی

ولدیت حکیم عبدالکریم نقشبندی مجددی

تاریخ پیدائش 3-3-1939

تعلیم میٹرک دینی تعلیم سے فارغ التحصیل

عرصہ مطب یونانی 20سال قانون مفرد اعضاء 15سال

ایڈریس حکیم عبدالحکیم نقشبندی مجددی انقلابی شفاء خانہ لندن سٹریٹ سردار عثمان جوگیزئی سٹریٹ بالمقابل جھٹکا مارکیٹ کوئٹہ بلوچستان

## حالات زندگی و طبّی خدمات

میرا پورا نام حکیم عبدالحکیم نقشبندی مجددی ولد حکیم عبدالکریم نقشبندی مجددی کریمی ہے میں مارچ ۱۹۳۹ کو اسلام آباد پاکستان چونکہ اس وقت سید پور کے نام سے مشہور تھا پیدا ہوا ابتدائی دینی تعلیم والد صاحب سے حاصل کی اس کے ساتھ ساتھ دنیاوی تعلیم کے لئے اسلامیہ ہائی سکول مری روڈ

راولپنڈی میں داخلہ لے لیا اور جماعت دہم تک اسی سکول میں تعلیم حاصل کی اور ۱۹۵۶ کو میٹرک کا امتحان سیکنڈ ڈویژن سے پاس کیا اس کے بعد والد بزرگوار کیا تھ یونانی حکمت میں پریکٹس کی پریکٹس کے دوران جڑی بوٹیوں کے سلسلے میں تجربات کئے اور دوسرے کئی شہروں میں جانا پڑا اسی دوران قانون مفرد اعضاء کے ممتاز معالج محترم استاد حکیم محمد شریف صاحب سے ملاقات ہوئی اور انہوں نے مجھے قانون مفرد اعضاء پڑھنے کی دعوت دی میں شروع میں اس قانون کو پڑھنے کی حد تک قبول کیا لیکن جوں جوں پڑھتا گیا میری اس میں دلچسپی بڑھتی گئی کیونکہ یہ ایک ایسا قانون ہے جو کہ ہر لحاظ سے مکمل سائینٹیفک اور قوانین فطرت کے عین مطابق ہے اسی جوش اور ولولہ کے ساتھ میں اس قانون کو مزید پڑھتا گیا اور استاد حکیم محمد شریف صاحب کے ساتھ دنیاپور میں کچھ عرصہ پریکٹس کی اور آخر کار قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ کورس کرنے کے لئے تجدید طب کالج دنیاپور میں داخلہ لیا اور ۱۹۸۴ میں اول درجہ میں امتحان پاس کر کے سند حاصل کی اور ۱۹۸۴ سے قانون مفرد اعضاء کے مطابق انقلابی شفاء خانہ کے نام سے کوئیٹہ میں مطب کا آغاز کیا جو آج تک الحمد اللہ جاری ہے اور جب تک زندگی باقی ہے جاری رہے گا اس دوران تحریک تجدید طب پاکستان کے مرکزی رہنماؤں کی زیر سرپرستی ایک بہت بڑے فری کیمپ کا اہتمام بھی کیا جس میں جناب حکیم محمد شریف دنیاپوری . حکیم غلام رسول بھٹہ حکیم محمد یٰسین چاولہ صاحب اور کئی حکماء نے شرکت کی اور ہزاروں مریضوں کو مفت طبی مشورے دئے اور کوئیٹہ میں تحریک تجدید طب پاکستان کا باقاعدہ حلقہ قائم کی گیا

جس کی صدارت مجھے سونپی گئی میں اس دوران تقریباً دوسو اطباء کو قانون مفرد اعضاء کی تعلیم بھی دے چکا ہوں اور تعلیم کا یہ سلسلہ اب بھی جاری ہے آخر میں میری نصیحت ہے کہ نئے طالب علم جو اس قانون کو پڑھنا چاہتے ہیں اور اس کے مطابق پریکٹس کرنا چاہتے ہیں اسے خلوص دل سے پڑھیں اور بار بار پڑھیں اور اس پر عمل کریں کیونکہ اسی قانون مفرد اعضاء میں پوشیدہ اور لاعلاج امراض کا علاج موجود ہے۔ میرے مجربات درج ذیل ہیں

## اکسیر خاص غدی اعصابی

ھوالشافی اسگندھ ناگوری ایک تولہ۔ سرنجاں شیریں ایک تولہ۔ زنجبیل ایک تولہ۔ نوشادر ٹھیکری آدھ تولہ۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے ہر قسم کے ریاحی دردوں کے لئے مفید ہے معمول مطب ہے

مقدار خوراك نخودی گولیاں دن میں تین بار ہمراہ پانی استعمال کرائیں

## ملین نمبر ۵ (غدی اعصابی)

ھوالشافی ریوند خطائی ۴ تولہ۔ سنڈھ ۳ تولہ۔ نوشادر ٹھیکری ۴ تولہ ۔مرچ سیاہ ایک تولہ۔ ثنامکی آٹھ تولہ۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے مقوی دماغ ہے پیشاب کی جلن قبض اور یرقان تک کے لئے مفید ہے

مقدار خوراك ایک ماشہ دن میں تین بار ہمراہ تازہ پانی معمول مطب ہے

# حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی

فاضل قانون مفرد اعضاء ممبر آف تحریک تجدید طب پاکستان

نائب صدر تحریک تجدید طب پاکستان صوبہ بلوچستان



نام حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی

ولدیت سید سلطان شاہ

تاریخ پیدائش 1959

عرصہ مطب 16سال

ایڈریس حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی ہاشمی انقلابی دواخانہ حاجی عیسی روڈ شالدرہ کوئٹہ

## حالات زندگی

آپ 1980 سے طب یونانی سے منسلک تھے اور طب یونانی کے تحت ہی علاج معالجہ کیا کرتے تھے لیکن 1986 میں قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا اور فاضل تجدید طب کا امتحان دے کر سند حاصل کی اور اسی سال سے ہاشمی انقلابی دواخانہ کے نام سے مطب کھولا اور نظریہ مفرد اعضاء کے تحت مریضوں کا علاج شروع کر دیا اب آپ صوبہ بلوچستان میں تحریک تجدید طب کے سرگرم رکن ہیں ہمہ وقت تنظیم کی تعمیر و ترقی اور قانون مفر اعضاء کی نشو نماء کے لئے کوشاں ہیں اور قانون مفرد اعضاء کی تعلیم کو عام کرنے میں ہر وقت مصروف

رہتے ہیں۔ آپ کے مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## حب بواسیر

**ھوالشافی** مغز چاسکو۔ مغز بکائین۔ مغز نیم۔ رس گوگل۔ ریوند خطائی ۔کتھ گلابی۔ ریوند چینی۔ فلفل اسود ہم وزن

**ترکیب تیاری** کتھ اور رس کو کنوار گندل میں کھرل کریں پھر باریک کردہ تمام دوائیں کو یک جان کر کے تین پاؤ عرق گندنا ڈال کر کھرل کریں اور حب نخودی بنالیں دو دو گولی صبح وشام آب تازہ سے دیں

## اکسیر سوزاک

**ھوالشافی** بیر وزہ تر۔ پھٹکڑی سفید۔ پاؤ پاؤ

**ترکیب تیاری** اول بیر وزہ کو کڑاہی میں ڈالیں دس منٹ تک ہلائیں اس کے بعد آگ سے نیچے اتار لیں اور باریک کر کے کیپسول بھر لیں پھٹکڑی باریک کر کے ڈالیں اور باریک کر کے کیپسول بھر لیں صبح نہار منہ کیپسول اور عصر کو ۵ بجے ہمرہ لسی ترش استعمال کریں اگر لسی میسر نہ آئے تو ہمراہ شربت املی استعمال کریں ۔انشاءاللہ مجرب ہے

## اکسیر درد گردہ ریحی

**ھوالشافی** جوکھار۔ قلمی شورہ۔ پوست ریٹھا ۔نوشادر۔ ریوند خطائی۔

**ترکیب تیاری** ہم وزن لے کر ایک کیپسول ہمراہ نیم گرم پانی سے صبح وشام استعمال کرائیں درد گردہ وغیرہ کے لئے اکسیر ہے۔ بقیہ صفحہ نمبر 408 پر

# حکیم علی جان



| | |
|---|---|
| نام | حکیم علی جان |
| ولدیت | امیر جان |
| تاریخ پیدائش | 1-10-1950 |
| تعلیم | میٹرک |
| طبّی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| عرصہ مطب | ۱۰ سال |

ایڈریس نوری شفاء خانہ گلی نمبر 18 پشتون آباد کوئٹہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

1982 سے پہلے طب قدیم سے منسلک تھے 1982 میں حکیم عبدالحکیم صاحب کے کوئٹہ آنے پر ان کے ساتھ مل کر انقلابی شفاء خانہ کھولا اور نظریہ مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ شروع کر دیا ساتھ ساتھ نئے لوگوں کو بھی اس نظریہ سے روشناس کراتے رہے 1985 میں فاضل قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی 1986 میں اپنا الگ مطب نوری شفاء خانہ کے نام سے کھولا مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## حب مقوی باہ

ھوالشافی پارہ مصفی ایک تولہ گندھک آملہ سار ایک تولہ ' جوزبوا ۳ ماشہ ' جاوتری ۳ ماشہ ' لونگ ۳ ماشہ ' دار چینی ۳ ماشہ ' کباب چینی ۳ ماشہ ' تخم جوز ماثل ۳ ماشہ ' افیون ۳ ماشہ ' زعفران ۳ ماشہ ' مرچ سیاہ ۳ ماشہ ' عقر قرحا ۳ ماشہ ' مشک ۳ رتی۔

ترکیب تیاری وا ستعمال پارہ اور گندھک کو خوب کھرل کریں اب تمام دواؤں کو ڈال کر خوب کھرل کریں اور حب نخودی بنالیں

فوائد اعلی درجہ کی محرک باہ ہے اس کے استعمال کرنے والے کندن ہو جاتے ہیں چہرے کا رنگ سرخ اور پٹھوں میں طاقت آکر سختی پیدا ہو جاتی ہے کمزوری ضعف باہ سرعت اور جریان میں مفید ہے

## مقوی باہ (نامردی کے لئے)

ھوالشافی شنگرف رومی ۵ تولہ سنکھیا ا تولہ زردی بیضہ مرغ ۴۰ عدد

ترکیب تیاری وا ستعمال اولا لزکر دو اشیاء کو خوب کھرل کر کے زردی بیضہ مرغ ملائیں اور کسی آہنی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھ دیں اور آہنی کھرپہ سے ہلاتے جائیں انڈوں کا غلیظ مادہ جل کر سرخ بیر بہوٹی جیسا تیل نکل آئے گا اور اگر دھواں معلوم ہو تو فوراً آگ سے اتار دیں اور نتھار کر شیشی میں محفوظ کرلیں اس میں سے ایک سیخ بھر کر پان پر لگائیں

اور نامرد کو کھلائیں اس کے دو روز استعمال سے اتنی طاقت پیدا ہو گی کہ برداشت کرنا مشکل ہے اس دوا کے استعمال کے ساتھ دودھ گھی خوب استعمال کریں۔

## برائے امساک

ھوالشافی حب اذراقی قرنفل ۵ تولہ کشتہ اذراقی ا تولہ افیون ا ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال قرنفل کو آب پیاز میں اس قدر ڈالیں کہ دو انگل اوپر رہے بھگو دیں جب پیاز کا پانی خشک ہو تو اذراقی ایک تولہ ڈالیں اور افیون سے پہلے کھرل کیا ہوا شامل کر دیں اور نخودی گولیاں بنالیں نزلہ زکام ڈائی او جاع اور امساک کے لئے اعلی درجہ کی دوا ہے۔

## سوزاک میں پیپ آنا

ھوالشافی پھٹکڑی بریاں گیرو۔

ترکیب تیاری و استعمال دونوں کو ہم وزن لے کر ۳ ماشہ دودھ کی لسی کے ساتھ کھلائیں ایک دو ہفتہ میں پیشاب کی جلن ختم ہو کر پیشاب میں پیپ آنا بند ہو جائے گی۔

## دمہ اور پرانی کھانسی کے لئے

ھوالشافی آک کے دودھ میں اجوائن دیسی اتنی بھگو دیں کہ تمام اجوائن تر ہو جائے اور بعد سایہ میں خشک کر کے کوٹ کر سفوف بنالیں اور دو رتی روزانہ آب گرم یا چائے کے ساتھ کھالیا کریں دو ہفتہ استعمال کرائیں آرام ہو گا۔

**فوائد** اس نسخہ کو میں نے بہت مجرب پایا ہے خصوصاً پیٹ کے لئے دائمی قبض اور ریاح تیزابیت وسرعت انزال کی اعلی درجہ کی دوا ہے

## اکسیر نمبر 1

**هوالشافی** کشتہ چاندی ایک تولہ۔ کشتہ قلعی ایک تولہ۔ طباشیر آدھ تولہ۔ الائچی کلاں اڑھائی تولہ۔

**ترکیب تیاری** طباشیر اور الائچی کو باریک کر کے کشتہ جات ملالیں بس تیار ہے

**فوائد** اس کو خصوصاً چھپاکی۔ خفقان اور گھبراہٹ کے لئے فرحت اور سرعت انزال کے لئے بے حد مفید پایا ہے مغلظ و ممسک ہے

یقیه مجربات حکیم احمد شاه ہاشمی صفحه 404 سے آگے

## اکسیر وجع المفاصل درد کمر و نقرس

**هوالشافی** مٹھا تیلیا۔ مصبر۔ مرچ سیاہ۔ فلفل دراز۔ لونگ۔ منقی۔ سرنجاں شیریں۔ شہد خالص برابر وزن

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ کو باریک کر کے لعاب کنوار گندل اور شہد ڈالیں درخوب کھرل کریں اور نخودی گولیاں بنالیں روزانہ رات سوتے وقت ایک لی نیم گرم دودھ سے استعمال کریں مجرب ہے

# حکیم عبدالرحمن



نام حکیم عبدالرحمان:
ولدیت حاجی عبدالغفور
تاریخ پیدائش 1960
تعلیمی قابلیت قرات وحدیث مڈل
مستقل پتہ حکیم عبدارحمان شیخ ماندہ ضلع کوئٹہ

## مختصر حالات زندگی

حکیم صاحب نے ابتدائی تعلیم اپنے علاقے میں خصوصاً والد صاحب سے حاصل کی اس کے بعد مدارس کی طرف متوجہ ہوئے مختلف مدارس میں پڑھا گیا ۔۱۹۸۰ تک پھر ۱۹۸۲ میں طبّی تعلیم کی طرف متوجہ ہوئے اور ابھی تک جو استفادہ ہوا ہے وہ دنیاپور سے ہوا ہے اور تقریبا 12 سال سے مطب چلارہے ہیں اور آپ کا اصلاحی تعلق عارف باللہ حضرت مفتی رشید احمد سے ہے جو تا حال کراچی میں مقیم ہیں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## اکسیر نمبر 6

**هوالشافی** سقمونیا۱۰ گرام۔ زیرہ سفید ۱۰ گرام۔

**ترکیب تیاری** باریک کرکے سفوف بنالیں بس تیار ہے

ایک ایک گرام صبح دوپہر شام ہمراہ الائچی زیرہ سفید کی چائے

# حکیم نذیر احمد کاکڑ



نام حکیم نذیر احمد کاکڑ

ولدیت علی احمد کاکڑ

تاریخ پیدائش ۱۹۷۳ ضلع پشین بلوچستان

ایڈریس حکیم نذیر احمد کاکڑ

توحیدی دواخانہ دکان نمبر ۳۸ شیخ ابراہیمی مارکیٹ نزد سیرت چوک حب

چوکی ضلع لسبیلہ بلوچستان

## حالات زندگی و طبّی خدمات

1990-91 کے عرصہ میں مجھے قانون مفرد اعضاء حاصل کرنے کا شوق ہوا ہمارے انتہائی عزیز دوست اور قانون مفرد اعضاء کے ماہر معالج جناب حکیم عبدالرحمٰن کاکڑ کے توسط سے حکیم عبدالحکیم صاحب کوئٹہ والے سے تعارف ہوا ان کی خدمت میں اپنا شوق پیش کیا تو انہوں نے اپنے پاس رکھا عرصہ ایک سال ان کے پاس رہا علاج معالجہ اور دواسازی میں مشغول رہا لیکن اطمینان قلب نہیں ہو رہا تھا اور یہاں تک کہ ایک سال میں مجھے تشخیص و تجویز علم حالات بدن کے بارے میں کوئی وضاحت نہیں ہوئی اسی دوران میں حکیم صاحب کے ہاں سے کام چھوڑ کر جناب حکیم عبدالرحمٰن کاکڑ صاحب کے ہاں عرصہ ایک سال دواسازی اور مطالعہ جاری رکھا لیکن حالات بدستور وہی رہے

اسی حالت میں میں نے مختلف طبی کتب ورسائل کا مطالعہ جاری رکھا کہ مجھے حکیم تجربات جناب ملک خیر الدین ڈوگر صاحب کی تحقیق نے انتہائی متاثر کیا اور ان کے مطالعہ سے مستفید ہوتا رہااور اسی طرح جناب حکیم غلام رسول بھٹہ اور مختلف اطباء کے خیالات و تحقیقات کا مطالعہ کرتا رہا لیکن اطمینان قلب نہ حاصل ہوا کیونکہ مشہور معقولہ ہے کہ بغیر استاد کوئی بھی عالم نہ بنا اسی اطمینان قلب حاصل کرنے کی خاطر رخت سفر باندھ کر کوئٹہ سے سیدھا جناب حکیم تجربات جناب حکیم ملک خیر الدین ڈوگر صاحب کے ہاں فرید پور ڈوگراں حاضر ہوا فرید پور ڈوگراں میں جب پہلی بار جناب حکیم ملک خیر الدین ڈوگر صاحب سے ملا تو اس عظیم شخص کی ایک عظیم خوبی نے مجھے انتہائی متاثر کیا وہ تھا حکیم صاحب کی علمی تحقیق کے باوجود سادگی اور شفقت۔ اور علمی سخاوت کا حاتم طائی پایا اور میں جو اطمینان قلب ڈھونڈ رہا تھا وہ حکیم تجربات کے ہاں مجھے ایسا ملا میں یقین کے ساتھ یہ کہ سکتا ہوں کہ جو علم میں نے دو اڑھائی سال مطالعہ اور مختلف حکماء کے ساتھ رہ کر حاصل کیا اس سے زیادہ علم

مجھے حکیم تجربات کے ہاں ایک نشست میں حاصل ہوا اور حکیم صاحب کی خدمت میں پہلی دفعہ عرصہ چھ ماہ گذار کر مختلف موضوعات پر سیر حاصل بحث و تحقیق سننے و نوٹ کرنیکا موقع ملا اور استاد صاحب نے انتہائی شفقت و محبت اور پیار سے ہر موضوع پر خوب سمجھایا کیونکہ حکیم صاحب کے پاس کینسر ہسپتال میں ہمیشہ مریض موجود ہوتے تھے حکیم صاحب مریض کو ہماری نگرانی میں دوائی اور غذائی علاج کراتے تھے جس سے مجھے علمی تحقیق کے ساتھ ساتھ عملی

تربیت بہتر انداز میں ہوئی جس کا میں اللہ کے بعد استاد صاحب کا جتنا بھی شکریہ ادا کروں کم ہے جناب حکیم تجربات سے جو تحقیق میں نے حاصل کی دراصل وہ حکیم انقلاب دوست محمد صابر ملتانیؒ کا پیش کردہ قانون مفرد اعضاء تھا حکیم صاحب ہمیشہ صابر ملتانیؒ کے قانون مفرد اعضاء پر مکمل عمل کرنے کی تاکید کیا کرتے تھے یہی وجہ ہے کہ آج الحمدللہ رب کائنات کا احسان ہے کہ میں اور حکیم صاحب کے ہزاروں شاگرد کامیابی کے ساتھ اپنے مطب میں قانون مفرد اعضاء کے اصول وضوابط کو عملی شکل دے کر مریضوں کا علاج کرتے ہیں مجربات درج ذیل ہیں

## اکسیر ورقی مصفی برائے امراض مزمنہ

ھوالشافی ہڑتال ورقیہ ایک تولہ عرق گلاب حسب ضرورت آب ادرک آدھ پاؤ ریوند خطائی ایک تولہ

**ترکیب تیاری** اول ہڑتال ورقیہ کو عرق گلاب میں اتنا کھرل کریں کہ ہڑتال کے ذرات ختم ہو جائیں پھر ریوند خطائی کا سفوف ملا کر آب ادرک کے ساتھ اتنا کھرل کریں کہ آب ادرک خشک ہو جائے خشک ہونے پر گولی بقدر سیاہ مرچ بنالیں ایک گولی صبح دوپہر شام ہمراہ نیم گرم دودھ دیں اور ساتھ بادام پانچ تا دس عدد دودھ کے ساتھ صبح وشام کھلائیں

فوائد ہر قسم کی عضلاتی غدی وغدی عضلاتی امراض وعلامات میں مفید ہے اس دوائی کے مسلسل دو ماہ کے استعمال سے جسمانی ترشی و تیزابیت کی ساری تکالیف ختم ہو جائیں گی اور عام علامات مثلاً بواسیری مسے یرقان اصغر پھوڑے

پھنسیاں اور کینسر تک کے امراض کو جسم سے ختم کرتی ہے غدد کا مشینی تحریک
سٹارٹ کر کے جاذبہ نظام کی ساری تکالیف ختم کرتی ہے

# مقوی و محرک جگر و گردہ

ھو الشافی زعفران اصلی ایک تولہ عقر قرحا ایک تولہ آب لہسن بیس
تولہ بالچھڑ ایک تولہ جلوتری ایک تولہ لونگ آدھ تولہ

ترکیب تیاری سب سے پہلے زعفران کو عرق گلاب میں کھرل کریں پھر
باقی ادویات کا انتہائی باریک سفوف اور آب لہسن ملا کر کھرل کرتے جائیں حتیٰ
کہ اب لہسن خشک ہو جائے گولی بقدر نخودی بنالیں صبح و شام دو دو گولی لونگ دار
چینی کے قہوہ سے کھلایا کریں

ہر قسم کے بلغمی امراض اور حرارت غریزی کی کمی سے واقع ہونے
والی علامات کو ختم کر دیتی ہے گردوں کو بڑا اور موٹا کرتا ہے

آخر میں میں ایک عرض کرنا چاہتا ہوں کہ حاملین قانون مفرد اعضاء
خلوص اور محبت کے ساتھ صابر ملتانی کے مشن کو آگے بڑھائیں اور اللہ تعالیٰ
سے دعا کرتے رہیں کہ موجودہ امراض کی وبائی صورت کنٹرول میں آجائے
صابر ملتانی کے ساتھ بے وفائیاں اور ان کے ساتھ بغاوت نہ کریں اپنے
اصولوں پر علاج سے عظیم قانون کو پروان چڑھائیں دعا ہے کہ اللہ آپ سب کو
اخلاص کی توفیق عطا فرمائے آمین یارب العالمین یا اللہ بیسویں صدی کے
عظیم سائینسدان جناب حکیم انقلاب حضرت دوست محمد صابر ملتانیؒ کی قبر پر
لاکھوں رحمتیں نازل فرمائے آمین یارب العالمین

حکیم نذیر احمد کاکڑ حب چوکی

# حکیم فضل الرحمٰن آزاد



نام حکیم فضل الرحمٰن آزاد

ولد حاجی عبد لغفور

پتہ انقلابی جمیل دواخانہ. خلجی پلازہ مسجد روڈ کوئٹہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ضلع پشین کلی یارو میں ۵ فروری ۱۹۷۴ کو پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم گورنمنٹ سنڈیمن سکول کوئٹہ سے حاصل کی اور طبّی تعلیم اپنے بڑے بھائی جناب حکیم عبدالرحمٰن انقلابی صاحب سے حاصل کی اور مزید تعلیم کیلئے بھائی صاحب نے انقلابی کالج پنجاب بھیج دیا اور جناب زبدۃ الحکماء حکیم محمد یٰسین دنیاپوری شاگرد رشید جناب حکیم انقلاب المعالج دوست محمد صابر ملتانیؒ کے پاس رہ کر بھی عملی طور پر نظریہ مفرد اعضاء کی تعلیم و تربیت حاصل کی جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کے تجربہ علم و حکمت پر عبور اور ان کی اپنے شاگردوں کیلئے خاص شفقت کی جس قدر تعریف کی جائے کم ہے اللہ تعالیٰ انہیں ان کے نیک مقصد میں کامیاب و کامران فرمائے اب عرصہ چار سال سے بھائی کے ساتھ انقلابی جمیل دواخانہ مسجد روڈ کوئٹہ میں اکٹھے کام کر رہے ہیں قانون مفرد اعضاء کے تحت لکھی جانے والی حکیم انقلاب صابر ملتانیؒ اور استاد الاطبا حکیم محمد یٰسین دنیاپوری کی تمام طبّی کتب کا مطالعہ کیا ہے۔ مجربات تمام قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے استعمال کرتا ہوں

# حکیم احمد شریف



| | |
|---|---|
| نام | حکیم احمد شریف |
| ولدیت | ڈاکٹر قادر شریف |
| تاریخ پیدائش | 6-4-1970 |
| تعلیم | بی اے ڈی ایچ ایم ایس |
| عرصہ مطب | تین سال |

ایڈریس حکیم احمد شریف حلقہ نمبر ۱۵ مکان نمبر 7-70/140 مری آباد علمدار روڈ کوئٹہ بلوچستان

## حالات زندگی

میرا پورا نام احمد شریف اور والد کا نام ڈاکٹر قادر شریف ہے ۶ اپریل ۱۹۷۰ کو کوئٹہ میں پیدا ہوا مڈل میٹرک اسلامیہ ہائی سکول سے پاس کیا ایف ایس سی میں داخلہ تعمیر نو پبلک کالج میں لیا اور ۱۹۸۷ میں ایف ایس سی کا امتحان پاس کیا اور بعد میں بی اے کی تعلیم بلوچستان یونیورسٹی سے حاصل کی اور آج کل بلوچستان ہومیوپیتھک میڈیکل کالج میں ڈی ایچ ایم ایس کے سال سوم میں تعلیم حاصل کر رہا ہوں اس کے ساتھ ساتھ والد صاحب کے ساتھ مطب پر بھی بیٹھتا ہوں اور قانون مفرد اعضاء کی تمام کتب جن میں حکیم انقلاب المعالج صابر صاحب حکیم محمد یٰسین و محمد شریف صاحب اور دیگر حکماء کی شامل ہیں کا مطالعہ

کرتا ہوں عرصہ تین سال سے مطب میں لوگوں کی خدمت کر رہا ہوں اللہ تعالیٰ مجھے مزید خدمت خلق کرنے کی توفیق دے مجربات درج ہیں

## درد گردہ کے لئے

ھوالشافی ریوند خطائی ایک تولہ، نوشادر ایک تولہ، جوکھار ایک تولہ، ریٹھہ ایک تولہ، قلمی شورہ ایک تولہ۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے درد گردہ سوزاک پیشاب کی جلن مثانہ کے درد سوزش اور پتھری کے لئے مفید ہے۔

مقدار خوراک ایک تا تین ماشہ دن میں تین بار ہمراہ پانی تازہ پانی دیں مجرب ہے معمول مطب ہے۔

## ریاحی دردوں کے لئے

ھوالشافی اسگندھ ناگوری ایک تولہ، سرنجاں شیریں ایک تولہ، ریوند عصارہ ایک تولہ، نوشادر ٹھیکری ایک تولہ، سقمونیا ایک تولہ، ہڑ جلابہ آدھ تولہ،

افعال واثرات میں اعصابی غدی ہے ہر قسم کے ریاحی دردوں نقرس عرق النساء خشک کھانسی، خشک دمہ قبض پیشاب کی جلن اور گردے کے درد و پتھری کے لئے مفید ہے

مقدار خوراک نخودی گولیاں بنا کر ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام ہمراہ پانی تازہ استعمال کرائیں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

# حکیم حافظ عبدالجلیل



| | |
|---|---|
| نام | حکیم حافظ عبدالجلیل |
| ولدیت | پیر محمد |
| تاریخ پیدائش | 1965 |
| عرصہ مطب | 7سال |
| ایڈریس | حکیم حافظ عبدالجلیل |

سوراب ضلع قلات مدرسہ دار العلوم مدینہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ قانون مفرد اعضاء سے دلی محبت رکھتے ہیں آپ نے نظریہ سیکھنے کے لئے حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب سے رابطہ کیا اور کتب لے کر مطالعہ کیا تھوڑے ہی عرصہ میں آپ نے اپنی محنت اور حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب کی تربیت سے قانون مفرد اعضاء میں مہارت حاصل کر لی۔ اور علاج معالجہ کرنے لگے۔

## سنون (منہ میں لگانے کے لئے)

ھو الشافی مازو ایک تولہ، مرمکی 9 ماشہ، پھٹکڑی بریاں 6 ماشہ،

ترکیب تیاری و استعمال تینوں ادویات کو باریک پیس کر سرمہ کی طرح کرلیں یاد رہے کہ برسات کے موسم میں مرکی باریک نہیں ہو سکتی موسم سرما میں عمدہ بن جاتی ہے۔

## احتلام جریان کے لئے

هو الشافی تخم سریالہ ایک تولہ' سمندر سوکھ ایک تولہ' تالمکھانہ ایک تولہ' بیج بند ایک تولہ' ہلیلہ سیاہ دو تولہ'

ترکیب تیاری و استعمال باریک پیس کر سفوف بنالیں چھ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ سے استعمال کریں مجرب ہے۔

## اکسیر گیس

هو الشافی ہلیلہ سیاہ ۱۰ تولہ 'سونف ۵ تولہ' تربد سفید ایک تولہ 'نمک سیاہ ایک تولہ' الائچی خورد ایک تولہ 'ست پودینہ ۴ ماشہ

ترکیب تیاری و استعمال تمام ادویات کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور چھ ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ تازہ پانی دیں۔

## جوارش اکسیر البدن

هو الشافی سنبل الطیب 'الائچی خورد 'تج 'دار چینی 'خولنجاں' لونگ 'سعد کوفی' سونٹھ 'فلفل اسود' فلفل دراز' قسط شیریں' عود بلساں 'اسارون' چرائتہ 'عقر قرحا' ہر ایک دو تولہ مصطگی رومی اڈھائی تولہ

زعفران ایک تولہ' شہد آدھ کلو سنگ مصری ایک کلو۔

ترکیب تیاری و استعمال بغیر زعفران اور مصطگی کے تمام ادویات کو باریک پیس کر سنگ مصری اور شہد خالص کا قوام بنا کر مصطگی اور زعفران کو نیم کھرل کریں اور قوام میں ڈالیں جب حل ہو جائے تو تمام باریک شدہ ادویات ڈالیں جوارش تیار ہے۔ تین ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ نیم گرم پانی سے دیں۔

احتیاط گرم مزاج والوں کے لئے کشتہ فولاد دو تولہ کا اضافہ کر لیں یا کشتہ خبث الحدید دو تولہ ملا لیں۔

xxxxxxxxxxxxxx

# حکیم مولوی عبدالحق

نام حکیم مولوی عبدالحق

ولدیت حکیم مولوی عبدالباری صاحب

تاریخ پیدائش 1955

تعلیم فاضل عربی فارسی پشتو

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ۴ سال

ایڈریس حکیم مولوی عبدالحق معرفت قندہاری بازار نورانی کتب خانہ کوئٹہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ تختہ پل صوبہ قندہار افغانستان میں پیدا ہوئے ابتدائی دینی تعلیم مولانا راز محمد صاحب فاضل دیوبند سے حاصل کی اس کے بعد آپ کوئٹہ منتقل ہو گئے 1987 میں طب سے تعلق حکیم عبدالرحمٰن شیخ ماندہ کے توسط سے شوق پیدا ہوا پھر اسی سے کتب لے کر مطالعہ کیا اور اب قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ کرتے ہیں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## سدا بہار سدا جوانی

هو الشافی ثعلب مصری ایک چھٹانک ' موصلی سفید ایک چھٹانک مغز بولہ ایک چھٹانک چھلکا اسبغول ایک چھٹانک۔

ترکیب تیاری و استعمال چھلکا کے علاوہ ہر ایک کو پیس کر ملا لیں اور بعد میں چھلکا ملائیں۔ ایک تولہ دودھ ادھ کلو میں کھیر بنا کر نیم گرم استعمال کریں اعصابی غدی ہے۔

فوائد مولد منی و مولد شیر ہے سرعت انزال، رطوبت غریزی کو زیادہ کرتا ہے۔

---

# حکیم مولوی عبدالغنی صدیقی



| | |
|---|---|
| نام | حکیم مولوی عبدالغنی صدیقی |
| ولدیت | حاجی دلمراد صدیقی |
| تاریخ پیدائش | ۱۹۴۰ |
| تعلیمی قابلیت | موقوف علیہ |
| عرصہ مطب | ۱۳ سال |
| ایڈریس | حکیم مولوی عبد الغنی صدیقی صدیقی دواخانہ کوئٹہ روڈ مستونگ ( بلوچستان ) |

## حالات زندگی

ابتدائی تعلیم اپنے چچا مولانا عبداللہ صاحب صدیقی سے حاصل کی اس کے بعد بندہ کو گردہ کی پتھری کا عارضہ پیش آیا گردہ کا اپریشن ضلع بدین میں کرالیا قانون مفرد اعضاء کا تعارف حکیم مولوی احمد شاہ حاشمی صاحب کی معرفت ہوا آپ بڑے ملنسار اور شیریں زبان طبیب ہیں انہوں نے جس محبت وشفقت سے قانون مفرد اعضاء کی دعوت دی فوراً دل میں اتر گئی سوچا کہ اسے سمجھنا چاہئے چنانچہ ان سے کتب لے کر مطالعہ شروع کیا جہاں مشکل پیش آتی حکیم صاحب سے حل کرالیتے آخر جب تیاری مکمل ہوگئی تو حکیم عبدالحکیم صاحب کے پاس امتحان دینے کے لئے داخلہ لیا اور باقاعدہ امتحان دے کے سند فاضل

قانون مفرد اعضاء حاصل کی اس دن سے آج تک قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کرتا ہوں۔ میرے مجربات درج ذیل ہیں۔

## اکسیر سیمابی

ھوالشافی پارہ ایک تولہ، گندھک آملہ سار ۵ تولہ، پوست ہلیلہ کابلی ۵ تولہ،

ترکیب تیاری پارہ اور گندھک کی کجلی تیار کریں بعد میں پوست ہلیلہ کابلی کو کوٹ کر کپڑا سے چھان کر کجلی سے ملادیں اکسیر سیمابی تیار ہے۔

فوائد پیشاب بار بار آنے اور درد کمر میں مفید ہے۔

مقدار خوراک ایک ماشہ صبح وشام

## پتھری توڑ مجرب المجرب

ھوالشافی سنگ سرماہی ۳ ماشہ، سنگ یہود ایک تولہ، شورہ قلمی ۵ تولہ، جو کھار ۵ تولہ، نوشادر ۱ تولہ، سہاگہ ۱ تولہ، سمندر جھاگ ۵ تولہ، بچھو ۱۰ عدد،

ترکیب تیاری سمندر جھاگ کے بغیر تمام ادویہ کو باریک پیس کر آدھی سمندر جھاگ رکھیں اوپر دوائی ڈال دیں دوائی کے اوپر بچھو سیاہ رکھیں دوائی کے اوپر نصف سمندر جھاگ ڈال دیں اور ۵ کلو آگ دے دیں کشتہ تیار ہو جائے گا۔

مقدار خوراک دو ماشہ ہمراہ دودھ کی لسی سے صبح اور بوقت عصر ایک ہفتہ کے استعمال سے ہی پتھری نکل جائے گی۔

# کشتہ چاندی میرے مطب کا نایاب کشتہ ہے

ھوالشافی برادہ چاندی ایک تولہ، شاخ مرجان ایک تولہ، پارہ مصفی ایک تولہ، آب مولی آدھ تولہ میں کھرل کریں جب گاڑھا ہو تو کوزہ گلی میں گل حکمت کرکے ۵ کلو اوپلوں کی آگ دے دیں کشتہ تیار ہو جائے گا

مقدار خوراک ایک چاول ہمراہ مکھن جریان سوزاک کے لئے مفید ہے اگر ضعف قلب ہو تو ہمراہ خمیرہ گاؤزبان استعمال کریں۔ اکسیر ہے۔

---

بقیہ صفحہ نمبر432 سے آگے

ترکیب تیاری و استعمال مٹی کی دیگ میں دونوں کو پانچ منٹ تک پکائیں پھر دھو کر صاف کریں احتیاط سے نکال کر سکھائیں زردی کے ہم وزن آرد نخود کے ساتھ کھرل کریں اور نخودی گولیاں بنائیں بس تیار ہے۔ ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں صفراوی مزاج والوں کو نہیں دینا

xxxxxxxxxxxx

# انقلابی حکیم محمد عمر کاکڑ شموزئی

نام محمد عمر ولدیت محمد منیر

عرصہ مطب ۳ سال

مستقل پتہ پشون آباد کوئٹہ (عارضی پتہ) عمر الیکٹرونکس میکانگی روڈ کوئٹہ

**حالات زندگی** پچیس سال الیکٹرونکس کا کام کیا ۱۹۹۷ میں الیکٹرونکس چھوڑ کر قانون مفرد اعضاء کا ایک کتاب ہنس راج شرما کا پڑھا جس سے میں بہت متاثر ہوا اس کے بعد بالترتیب رہبر کلیات اسرار نبض اور صابر صاحب کی ساری کتب کا مطالعہ کیا کچھ عرصہ باباجی کے ساتھ شاگردی کی ۱۹۹۸ میں امتحان دیا اور اپنا مطب گھر میں کھولا پھر میں نے الیکٹرو ہومیو کا کورس ابن قاسم کالج سیالکوٹ سے کیا اور کرومو پیتھی کا بھی مطالعہ کیا اب میں بائیو کیمسٹری کرومو پیتھی الیکٹرو ہومیو پیتھی اور نظریہ مفرد اعضاء کی دوائی ایک ساتھ استعمال کرتا ہوں اور مستقبل میں ایک مشین جو خود بنائی ہے جو کہ نبض اعصابی غدی اور اعصابی بتائے گی انشاء اللہ دوستوں کے لئے بھی بناؤں گا۔

**نسخہ مقوی عضلات** ھوالشافی کچلہ ہینگ زعفران عود صلیب عقر قرحا لونگ ہر ایک ایک تولہ زعفران ۳ ماشہ۔

ترکیب تیاری سب کو پیس کر ملالیں بس تیار ہے دو رتی صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں

**برائے ہیپاٹائٹس بی** ھوالشافی سونف ہلدی ملٹھی ایک تولہ گندھک نوشادر سنا مکی ریٹھا ہر ایک دو تولہ اکسیر نمبر ۴ ایک تولہ پیس کر ملالیں نسخہ تیار ہے

# حکیم مولوی عبد الظاہر



| | |
|---|---|
| نام | حکیم مولوی عبد الظاہر |
| ولدیت | حاجی ابراہیم |
| تاریخ پیدائش | ۱۹۷۰ |
| طبی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| ایڈریس | مدرسہ امداد العلوم کلی نمالو کوئٹہ بلوچستان |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم قریبی مدرسہ سے حاصل کی آپ کو فنی تعلیم یعنی طبی تعلیم سے بہت لگاؤ تھا اسے پورا کرنے کے لئے حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب سے رابطہ قائم کیا انہوں نے قانون مفرد اعضاء کے غذائی طریقہ علاج کا تعارف کرایا اور مطالعہ کے لئے کچھ کتب دیں اور باقی کتب دنیاپور سے منگوانے کا مشورہ دیا جب تمام کتب کا مطالعہ کر چکے تو فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی اب قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ شروع کر دیا ہے ساتھ ساتھ مدرسے میں ہی نظریہ مفرد اعضاء کی تعلیم و تربیت شروع کر رکھی ہے آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے اولاد نرینہ

ھو الشافی ناگ کیسر ایک تولہ' اسگندھ ناگوری ایک تولہ' زعفران دو ماشہ

ترکیب تیاری و استعمال☆ سب کو باریک کر لیں اور شہد ملا کر حب بقدر کنار صحرائی بنالیں۔ جب حمل کو دو ماہ ہو جائیں تو یہ گولیاں شروع کریں اور ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام دیں۔

## حب برائے طحال

ھو الشافی مرمکی ایک تولہ' نوشادر ایک تولہ' پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ' پوست بیخ کنیر ایک تولہ' سہاگہ خام ایک تولہ' قلمی شورہ ایک تولہ' ریوند چینی ایک تولہ'

ترکیب تیاری و استعمال☆ سب کو باریک کر کے عرق کنوار گندل سے حب بقدر نخود بنالیں صبح و شام ایک ایک گولی ہمراہ گائے کے دودھ سے دیں مجرب ہے۔

**سفوف برائے جریان معدی** ھو الشافی ہلیلہ سیاہ بریان ۵ تولہ' حرمل ۵ تولہ' سنامکی ۵ تولہ' مصری ۴ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ باریک کر کے سفوف بنالیں رات کو سوتے وقت چار ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی دیں دافع قبض و جریان ہے۔

# حکیم محمد اعظم



نام : حکیم محمد اعظم

ولدیت خال محمد

تاریخ پیدائش 1934

عرصہ مطب 1960 سے

ایڈریس حکیم محمد اعظم اعظم دواخانہ جاسی روڈ کوئٹہ بلوچستان

**حالات زندگی** ابتداء میں کسی فرم میں بطور ملازم کام کرتے تھے ساتھ ساتھ طب کا بھی شوق تھا ۱۹۶۰ سے باقاعدہ نسخہ جات بنانا شروع کر دئے بعد میں حکیم عبد الحکیم نقشبندی صاحب انقلابی شفاء خانہ والے سے رابطہ ہوا تو انہوں نے قانون مفرد اعضاء کو اپنانے کی ترغیب دی بلکہ بہت اچھے طریقے سے مجھے سمجھایا میں نے بھی اسے طب یونانی سے زیادہ مفید و موثر پایا اور اس کے بعد صرف قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ شروع کر دیا مجربات درج ذیل ہیں۔

**برائے درد اندام نہانی** ھوالشافی مغزنیم کو پیس کر پانی کے ساتھ اندام نہانی میں رکھنے سے درد دور ہو جاتا ہے۔

تشحم رحم کے لئے جو شاندہ ذیل سے نطول کرتے جائیں ھوالشافی

نحاسف ۳ حصہ نمک طعام ایک حصہ میٹھی اور مرغن غذاؤں سے پرہیز ہے۔

# حکیم مولوی عبدالکریم صدیقی



نام حکیم مولوی عبدالکریم صدیقی

ولدیت امیر شاہ

تاریخ پیدائش 1968

تعلیم فاضل جامع فاروقیہ کراچی پاکستان

عرصہ مطب 1988 سے

ایڈریس حکیم مولوی عبدالکریم صدیقی مدرسہ جامعہ اشرفیہ تعلیم القرآن مستونگ بلوچستان

## حالات زندگی

۱۹۸۰ سے طب یونانی سے منسلک رہا ۱۹۸۷ میں میرا اور حکیم مولوی عبدالخالق بردہی صاحب کا تعارف حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب سے ہوا حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب نے قانون مفرد اعضاء کا ابتدائی تعارف کرایا اور ہمیں تلقین کی کہ یہ بہت اچھا آسان سستا اور سائینٹیفک طریقہ علاج ہے اور دور حاضرہ کے خطرناک امراض کا علاج بغیر دوا صرف غذا کی تبدیلی سے صرف اسی طریقے سے کیا جا سکتا ہے۔ غرضیکہ حکیم صاحب نے دلائل دے کر ہمیں سمجھایا اور قانون مفرد اعضاء کی ابتدائی کتب بھی دیں جو نہی ان کتب کا مطالعہ کیا

یونانی کتابیں پڑھنے کا شوق بھی پیدا ہوا جو ہم گاہے بگاہے منگواتے رہے چونکہ بلوچستان میں تجدید طب کا سنٹر حکیم عبدالحکیم صاحب کے پاس تھا اللہ ان کے پاس داخلہ لے لیا اور باقاعدہ امتحان دے کر سند فاضل قانون مفرد اعضاء حاصل کی اور اس وقت سے تاحال اسی قانون مفرد اعضاء کے تحت علاج معالجہ کرتے ہیں اور اللہ کے فضل وکرم سے مریض مستفید ہو رہے ہیں

آج کل مدرسہ اشرفیہ مستونگ میں مدرس ہوں اور کریمی شفاء خانہ میں خدمت خلق کر رہا ہوں مجربات درج ذیل ہیں

## حب بواسیر خونی وبادی کے لئے اکسیر ہے

هوالشافی رسونت۔ گوگل۔ ہر ایک ۴ تولہ کافور چھ ماشہ مرچ سیاہ ایک تولہ نمولی آدھ کلو اس سے جتنا مغز نکلے۔

ترکیب تیاری تمام اجزاء کو پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے ۔

مقدار خوراک ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام۔

## برائے سوزاک

هوالشافی کندر تین تولہ۔ رال۔ سنگ جراحت۔ دم الخوائن۔ گل ارمنی ۔ سلاجیت۔ ست بروزہ۔ ست اسبغول ہر ایک چھ ماشہ کشتہ قلعی تین ماشہ

ترکیب تیاری تمام اجزا باریک کر کے سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک صبح وشام ایک خوراک ہمراہ دودھ

# نصر اللہ خان ترین



نام نصر اللہ خان ترین

ولدیت ملک عطر خان ترین

تاریخ پیدائش 4-1-1949

تعلیم میٹرک طبی تعلیم ۲۵ سال

عرصہ مطب تقریباً ۳۵ سال سے پنسار کا کام کیا ہوا ہے

ایڈریس نصر اللہ خان ترین نجیب پنسار سٹور نجیب اسٹریٹ لیاقت بازار کوئٹہ بلوچستان

## حالات زندگی

کوئٹہ میں سب سے پہلے ہمارا ہی پنسار سٹور رہا ہے ساتھ ساتھ علاج معالجہ کا کام بھی کرتے ہیں قانون مفرد اعضاء سے تعارف حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب کی معرفت ہوا اور ان سے ہی قانون مفرد اعضاء کی کتب لے کر مطالعہ کیا اور اسے دوسرے تمام طریق ہائے علاج سے مفید و بہتر پایا اس لئے اسے عملی طور پر اپنانے کا فیصلہ کر لیا ماشاء اللہ بہت اچھا سستا اور قانون فطرت کے مطابق ہے سب سے بڑھ کر خوبی کی بات یہ ہے کہ اس میں ہر مرض کا علاج بغیر دوائی بھی ممکن ہے اللہ تعالی اس نظریہ کو مزید ترقی دے آمین۔

""""""""""""""""""""""""""""""""""""""""""

# حکیم محمد ابراہیم

نام حکیم محمد ابراہیم

ولدیت حضور بخش

تاریخ پیدائش 36سال

تعلیم بی اے

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم ماسٹر محمد ابراہیم گورنمنٹ مڈل سکول سمنگلی کوئٹہ معرفت حکیم سید احمد شاہ ہاشمی حاجی غیبی روڈ شالدرہ کوئٹہ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ضلع قلات کے ایک گاؤں چھپر میں پیدا ہوا۔ ابتدائی تعلیم قلات سے حاصل کی میٹرک پاس کرنے کے بعد ملازمت اختیار کی اس کے بعد ڈسٹرکٹ کوئٹہ ٹرانسفر ہوا یہیں پر قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہونے کے بعد اس پر مکمل عبور حاصل کرنے کے لئے جناب حکیم عبدالحکیم صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور تین سال تک ان کے پاس بطور دواساز کام کیا اور باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی اب پریکٹس گھر پر ہی کر رہا ہوں اور قانون مفرد اعضاء کی بدولت لوگ

میرے علاج سے کافی خوش ہیں۔

## برائے بواسیر ہر قسم

ھو الشافی پوست ریٹھہ ۵۰ گرام رسونت ۵۰ گرام ریوند عصارہ ۱۰ گرام

ترکیب تیاری و استعمال سب کو باریک پیس کر زیرو نمبر کے کیپشول بھر لیں اور شام کے وقت ایک کیپشول تازہ پانی یا دودھ سے دیں

افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے چودہ دن متواتر استعمال کرنے سے مسے بھی گر جاتے ہیں۔

## برائے قوت باہ

ھو الشافی زعفران دوماشہ شنگرف دوماشہ ہڑتال ورقیہ دوماشہ افیون ۳ ماشہ۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کا سفوف بنا کر ایک انڈے میں سفیدی نکال کر زردی اندر رہے بھر دیں اور کسی سیخ سے ہلا دیں اور اوپر دوسرا خول انڈے کا دے کر اوپر روئی کا پیڑا چڑھا دیں اور بھوبل میں دبا دیں جب آٹا سرخ ہو جائے تو نکال کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں بس تیار ہے ایک گولی روزانہ ڈیڑھ پاؤ دودھ میں ایک چمچہ دیسی گھی ملا کر استعمال کریں۔

## برائے قوت باہ

ھو الشافی سنکھیا سفید ایک تولہ انڈے ۱۲ اعدد۔

بقیہ صفحہ نمبر 423پر

# حکیم حافظ عبدالغنی



| | |
|---|---|
| نام | حکیم حافظ عبدالغنی |
| ولدیت | مولوی عبدالحکیم |
| تاریخ پیدائش | 1964 |
| طبّی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| ایڈریس | حکیم حافظ عبدالغنی پستون درہ ٹین کوئٹہ |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

علم طب سے بچپن سے ہی شوق تھا 1993 میں حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب ہاشمی انقلابی دواخانہ کوئٹہ سے ملاقات ہوئی ان سے دوا لینے کی غرض سے ان کے مطب پر آیا سوزاک کے لئے حکیم صاحب نے تین پڑیا دیں اللہ کے فضل سے آج تک مرض دوبارہ نہ ہوا بندہ کو بھی شوق ہوا کہ کیوں نہ یہ فن سیکھا جائے لہٰذا حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب کے پاس فاضل قانون مفرد اعضاء کے امتحان کے لئے داخلہ لیا اور کتب لے کر پڑھنا شروع کیں جہاں کہیں مشکل پیش آتی تو حکیم صاحب سے رہنمائی حاصل کرتے آخر 1995 میں باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی۔

اب اللہ کے فضل سے مریضوں کا علاج قانون مفرد اعضاء کے تحت کامیابی

سے کر رہا ہوں۔ مجربات درج ذیل ہیں۔

**اکسیر جریان** ھو الشافی گوکھرو آدھ پاؤ کو تین بار ادھ سیر دودھ میں جوش دے کر سایہ میں خشک کرلیں بعد میں موصلی سفید موصلی سیاہ ثعلب مصری ہر ایک ۵ تولہ کشتہ چاندی ایک تولہ قلعی ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری و استعمال** تمام ادویات کو باریک پیس کر آخر میں کشتہ جات ملائیے بس تیار ہے۔ چھ ماشہ صبح نہار منہ نیم سیر شیر گاؤ سے استعمال کرائیں۔ دافع جریان مقوی باہ و مولد منی و مغلظ منی ہے۔

**اکسیر شوگر** ھو الشافی برگ آڑو جس قدر ہو سکے پانی سے تین بار دھولیں پر حسب منشاء نمک ڈال کر دھولیں اور دھونے کے بعد خشک کر کے پیس لیں بس تیار ہے۔ تین سے چار ماشہ ہمراہ پانی صبح دوپہر شام استعمال کرائیں۔

## کیپشول برائے تنقیہ دماغ و مقوی اعصاب

ھو الشافی جندبید ستر ایک تولہ' جدوار ایک تولہ' برگ بادرنجبویہ ایک تولہ' گل اسطوخودوس ایک تولہ۔ تمام ادویات کو خوب پیس کر بڑا کیپشول بھر لیں بس تیار ہے صبح دوپہر شام نہار منہ کیپشول ہمراہ پانی استعمال کرائیں۔ مقوی دماغ و اعصاب اور مقوی معدہ ہے۔

===========

# حکیم مولوی عبدالخالق ابابکی براھوئی



نام حکیم مولوی عبدالخالق ابابکی براھوئی

ولدیت مولا بخش

تاریخ پیدائش 1953

عرصہ مطب 1986 سے

ایڈریس حکیم مولوی عبدالخالق ابابکی براھوئی مدرسہ اجمع اشرفیہ مستونگ

## حالات زندگی و طبّی خدمات

1974 میں مدرسہ مطیع العلوم بروری روڈ سے سند حاصل کی کچھ عرصہ ٹرک ڈرائیوری کی عوارضات جسمانی کی وجہ سے آخر کار اس کام کو خیرباد کہا 1982 میں مدرسہ جامعہ اشرفیہ میں درس و تدریس کے کام پر فائز ہوا علم و حکمت کا شوق پہلے ہی تھا بدنی تجربات کی وجہ سے یہ شوق اور زیادہ ہو گیا 1994 میں حکیم مولوی احمد شاہ ہاشمی صاحب سے ملاقات ہوئی اور قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا

قانون مفرد اعضاء سے اس قدر متاثر ہوئے اسے سیکھ کر ہی دم لیا اور باقاعدہ فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان دے کر سند حاصل کی

1995 سے شعر و شاعری بھی کر رہے ہیں 1981 میں چلتن ادبی دیوان کا ممبر بنا اور 1988 میں اس ادبی دیوان کے صدر منتخب ہوئے 1994 سے پاکستان ٹیلی ویژن سے منسلک ہیں اور خوشنویسی (کتابت) کا کام بھی سر انجام دیتے ہیں۔ آپ کے نسخہ جات درج ذیل ہیں۔

## برائے فربہی بدان

ہوالشافی اسگندھ موصلی سیاہ و سفید

ترکیب تیاری و استعمال برابر وزن کوٹ کر شیر گاؤ میں جوش دیں جم جانے کے بعد خشک کر کے سفوف بنالیں اور ایک پاؤ شیر گاؤ میں نہار منہ استعمال کریں۔

## برائے درد

ہوالشافی برگ حنا کو دو سیر پانی میں جوش دیں جو آدھ سیر باقی رہ جائے تو پھر روغن کنجد نیم سیر ڈال کر جوش دیں جو روغن باقی رہ جائے تو اتار کر شیشی میں ڈالیں اور روزانہ تین بار مالش کریں عجیب الاثر ہے

÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷ ÷

# حکیم مولوی عبدالہادی

نام　حکیم مولوی عبدالہادی

ولدیت　مولوی محمد ابراہیم

عمر　۳۰ سال

ایڈریس　حکیم مولوی عبدالہادی صدر مدرس مدرسہ بمعرفت حاجی فتح خان دکاندار برنچہ والا ضلع قلات تحصیل وڈاکخانہ منگچر۔

## حالات زندگی وطبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے علاقہ کے مدرسہ قاسم العلوم سے حاصل کی پھر پنجاب جامعہ امدادیہ فیصل آباد اور کراچی دار العلوم کورنگی میں علم حدیث کا کورس پاس کیا اور منطق و فلسفہ کا کورس پنجاب مدرسہ طاہر والی اور احیا العلوم ظاہر پیر اور انوار العلوم گوجرانوالہ سے حاصل کیا پھر کراچی دار الافتاد والارشاد سے نصاب فی الفقہ حاصل کیا۔

قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہوا تو اسے مکمل سمجھنے کے لئے حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتب کا مطالعہ کیا اور باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی آپ کے مجربات درج ذیل ہیں۔

## پاؤں سے گھٹنوں تک جسم ٹھنڈا ہونا

هو الشافی بر نجاسف دو تولے لے کر پانی میں ابال لیں کھانا کھانے کے دو گھنٹے بعد پی لیں ایک دن میں صرف ایک بار سوتے وقت ہی پینا کافی ہے افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے۔

## مفرح قلب

هو الشافی الائچی خورد الائچی کلاں کباب چینی ہر ایک ایک تولہ آملہ ۹ ماشہ، کشنیز ۹ ماشہ، صندل ٦ ماشہ، کشتہ عقیق ۲ ماشہ کوزہ مصری ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری واستعمال سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں ۳ ماشہ صبح ۳ ماشہ شام بکری کے دودھ سے دیں دل کے لئے اکسیر ہے

---

# صلاح الدین محمود



## فاضل قانون مفرد اعضاء

نام صلاح الدین محمود

ولدیت حاجی نصیب خان

تاریخ پیدائش 1952

تعلیم بی اے

عرصہ مطب 7سال

ایڈریس مکان نمبر 9-A غوث آباد نزد بلاک نمبر 5 سٹلائٹ ٹاؤن کوئٹہ

## حالات زندگی

1982 میں جناب استاد محترم جناب حکیم عبدالحکیم نقشبندی مجددی سے ملاقات ہوئی قانون مفرد اعضاء کی بات ہو رہی تھی تو اس میں دلچسپی پیدا ہوئی استاد محترم نے بڑے اچھے طریقے سے سمجھایا اس کے بعد انہوں نے کلیات کی ایک کتاب دی ان کے کہنے پر 1986 میں قانون مفرد اعضاء کا باقائدہ امتحان پاس کر کے فاضل قانون مفرد اعضاء کی سند حاصل کی اس کے بعد مطب صابری دواخانہ کے نام سے شروع کیا اور اب تک خدمت خلق کر رہا ہوں اس کے علاوہ گورنمنٹ ملازم بھی ہوں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

## برائے مقوی دماغ

**والشافی** مربہ گاجر۔ چہار مغز۔ آملہ۔ مغز بادام۔ گلقند۔ ہڑ۔ تمام ادویہ آدھ آدھ پاؤ ورق نقرہ آدھ دفتری

**مقدار خوراک** ایک تولہ عصر کے وقت ہمراہ دودھ

**فوائد** خشکی دور کرتا ہے بالوں کو گرنے سے روکتا ہے دماغ کے لئے مقوی ہے انحال واثرات اعصابی غدی ہے

## سانپ کے کاٹنے کے لئے

**هوالشافی** قلمی شورہ ۳ ماشہ۔ جو کھار ۳ ماشہ۔ ہیر اکسیس ۳ ماشہ۔ پتری فولاد ۶ ماشہ۔ عرق گلاب ایک پاؤ۔ عرق مکو ایک پاؤ۔ عرق سونف ایک پاؤ۔ سالٹ ڈیڑھ پاؤ۔

**ترکیب تیاری** تینوں عرق یکجا کر لیں اور دیگر ادویات کو باریک کر کے ملا لیں ۱۵ منٹ کے بعد عرق اطحال تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک ایک گلاس پانی میں ملا کر دن میں ایک بار اگر مرض شدید ہو تو دن میں دو بار

**فوائد** عظم طحال بخار سانپ کے کاٹنے کے لئے اکسیر ہے

## برائے شوگر

**هوالشافی** گٹھلی جامن ایک پاؤ۔ کریلے خشک ایک سیر۔ نرکچور ایک چھٹانک۔ چاکسو ایک چھٹانک۔

**ترکیب تیاری** سب کا سفوف بنا لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک چمچ صبح اور شام کھانے کے بعد شوگر کے لئے مفید ہے۔



# حاجی خلیفہ محمد حسن

نام حکیم حاجی خلیفہ محمد حسن

ولدیت ملا محمد یوسف

تاریخ پیدائش 1936

عرصہ مطب ۱۲ سال

ایڈریس حاجی خلیفہ محمد حسن شیرانی بازار مکان نمبر 60/N ژوب بلوچستان

## حالات زندگی

میرا تعلق حریفال قوم سے ہے کافی عرصہ پہلے یہاں ایک حکیم محمد بشیر رہتا تھا میرا اس سے روحانی تعلق تھا اسنے کچھ عرصہ بعد دکان یہاں سے ختم کر کے اپنے آبائی گاؤں چکوال چلا گیا یہ حکمت کا فن میں نے اس سے سیکھا یعنی وہ میرا پہلا استاد تھا اس کے جانے کے بعد میں نے تجربات شروع کیے جو کافی حد تک کامیاب رہے اسی دوران قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہو تو اسے سمجھنے کے لئے قانون مفرد اعضاء کی کتب لے کر مطالعہ شروع کیا سب سے پہلے میرا مطب پڑھی تو شوق اور زیادہ بڑھ گیا اس کے بعد طبی اصطلاحات اور دیگر کتب منگوا کر پڑھتا رہا اب میں مکمل طور قانون مفرد اعضاء کے مطابق ہی علاج معالجہ

کرتا ہوں اور میری اللہ تعالیٰ سے ہر نماز میں یہ دعا ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے ہاتھوں سے کسی بندہ کو نقصان نہ دے بلکہ اپنی رحمت سے شفاء عطاء فرمائے قانون مفرد اعضاء کے نسخہ جات میں سے میں نے غدی عضلاتی ملین کو بے حد مفید پایا ہے اور جہاں بھی اسے تحریک کے مطابق استعمال کیا کبھی ناکام نہ ہوا اس لئے قارئین کو بھی اس کے استعمال کی تاکید کرتا ہوں

# نسخہ غدی عضلاتی ملین

**ھوالشافی** اجوائن دیسی ۴ تولہ، رائی ۴ تولہ، بابچی ۴ تولہ، گندھک آملہ سار ۱۲ تولہ

**ترکیب تیاری** سب کو باریک کر کے سفوف بنا لیں اور نخودی گولیاں بنالیں افعال واثرات میں غدی عضلاتی ہے یعنی غدد میں تحریک اعصاب میں تسکین اور عضلات میں تحلیل پیدا کرتا ہے معدہ امعاء کے درد ریاح شکم یورک ایسڈ کی زیادتی اور گردہ مثانہ کی پتھریوں کے لئے بے حد مفید ہے۔

# حکیم رحیم بخش رند

## فاضل قانون مفرد اعضاء



نام حکیم رحیم بخش رند

ولدیت عبداللہ

تاریخ پیدائش 1955

تعلیمی قابلیت میٹرک

عرصہ مطب 10سال

ایڈریس حکیم رحیم بخش رند دارالحکمت ارباب کرم خان روڈ رند آباد کوئٹہ

## حالات زندگی

آپ کے استاد حکیم عبدالحکیم نقشبندی مجددی صاحب ہیں ان ہی سے قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا اور قانون مفرد اعضاء کی ابتدائی کتب لے کر تیاری شروع کر دی جن میں کلیات قانون مفرد اعضاء رہبر تین انسانی زہریں شامل ہیں اور سالانہ امتحان ہیں شامل ہو کر فاضل قانون مفرد اعضاء کی سند حاصل کی اب قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے مطابق ہی علاج معالجہ کرتے ہیں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

برائے جریان و مغلظ منی و مقوی باہ

**هوالشافی** موصلی سفید ۱۰ تولہ، ثعلب مصری ۱۰ تولہ، ثعلب پنجہ ۱۰

تولہ، تالمکھانہ ۱۰ تولہ، تخم حیات ۱۰ تولہ، بارتنگ ۱۰ تولہ، زیرہ سفید ۱۰ تولہ، تج ۱۰ تولہ، موچرس ۱۰ تولہ، کتیرا ۱۰ تولہ، جمہ عربی ۱۰ تولہ، مغزبادام ۱۰ تولہ، مغزکدو ۱۰ تولہ، مغزاملی ۱۰ تولہ چھلکا اسبغول ۱۰ تولہ، دانہ الائچی خورد ۲ تولہ، مصری سفید تین پاؤ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویہ کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** صبح و شام ہمراہ دودھ ۶ ماشہ کھائیں

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں

## حب کرنجوہ (بخار کے لئے)

**هوالشافی** کرنجوہ کو کوٹ کر نخودی گولیاں بنالیں گوند ببول سے بنالیں دو گولیاں صبح و شام پانی سے لیں افعال و اثرات میں عضلاتی اعصابی ہے

بقیہ مجربات صفحہ 461 سے آگے

۲ نااہل افراد کو اس فن سے دور رکھا جائے اور جن افراد نے جعل سازی سے اسناد حاصل کی ہیں ان سے واپس لی جائیں۔

۳ مقصد پیسہ کمانا نہ ہو بلکہ اللہ کو راضی کرنے کی نیت ہو اور اپنی جملہ استعداد و صلاحیت کو بروئے کار لاکر دکھی انسانیت کی خدمت اور مبارک فن کے وقار کو بلند کیا جائے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# حکیم عبد العزیز



نام حکیم عبد العزیز

ولدیت محمد نواز

عمر 48 سال

تعلیم میٹرک

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم عبد العزیز ڈاکخانہ چپ ساندی تحصیل کلورکوٹ ضلع بھکر

## حالات زندگی و طبّی خدمات

علم طب سے بچپن سے ہی لگاؤ تھا سکول سے فراغت کے بعد طب یونانی کی کتب کا مطالعہ کیا ادویہ سازی کا شغل اور حکماء کی مجلس میں بیٹھنا میرا معمول رہا ہے مگر ایک لمحہ کے لئے نہ تو اطمینان قلب ہوا اور نہ ہی اپنے آپ پر حکیم ہونے کا گمان گزرا جب کہ اس عرصہ میں کافی مریض صحت یاب ہوئے اور بے حد تجربات بھی ہوئے۔

دینی ماحول میں آنکھ کھولی تھی اس لئے دینی کتب بھی اکثر مطالعہ میں رہتی تھیں اور علمائے دین سے محبت بھی ایک دن ایک عالم دین حق گو

اور بزرگ حافظ رب نواز ساکن میبل شریف تحصیل کلورکوٹ ضلع بھکر نے تنہائی کی مجلس میں فرمایا کہ آپ کے دونوں شوق اسی صورت میں پورے ہو سکتے ہیں کہ آپ دینی سوجھ بوجھ کے لئے قرآن وحدیث کا مطالعہ کریں اور مزید مولانا مودودی کے لٹریچر سے استفادہ کریں اور علم طب کو سمجھنے کے لئے حکیم انقلاب المعالج صابر ملتانی کی کتب کا مطالعہ کریں آپ کی سب پریشانیاں دور ہو جائیں گی کاش مجھے بڑھاپے سے پہلے یہ روشنی مل جاتی تو میں آپ کا پورا پورا ساتھ دیتا اب تو اس جہان فانی کو خیر باد کہنے والا ہوں اس مہربان اور نہائت خیر خواہ کی نصیحت نے مجھ پر ایسا اثر کیا کہ میں ان دونوں نعمتوں کی تلاش میں لگ گیا مولا مودودی کی کتب تو آسانی سے دستیاب ہو گئیں ان کے مطالعہ کے بعد میرے دل نے گواہی دی کہ وہ بزرگ میرے واقعی خیر خواہ تھے جواب مجھ سے بچھڑ چکے تھے اب صابر صاحب کی کتب کے حصول کے لئے میں بے تاب رہنے لگا دو سال بعد مجھے ایک دوست سے سوانح حیات صابر ملتانی مل گئی پھر تو ایسے محسوس ہوا کہ دین و دنیا کی سب نعمتیں مجھے مل گئیں پھر دیر کس بات کی تھی ادھر جماعت اسلامی کی رکنیت کی درخواست دے دی ادھر حکیم محمد شریف صاحب کے پاس دنیاپور تجدید طب کالج میں داخلہ لے لیا اور ۱۹۸۷ میں درجہ اول میں امتحان پاس کر کے سند حاصل کی۔ باضابطہ مطب تا حال نہیں بنایا مریضوں کا ویسے ہی تانتا بندھا رہتا ہے اللہ کے فضل سے ۷۰ فیصد مریض ٹھیک ہو

رہے ہیں جو غذائی پرہیز نہیں کر سکتے ان کا علاج بند کر دیا جاتا ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے حرارت غریزی

هو الشافی شنگرف ایک تولہ' بیضہ مرغ ایک عدد گھی گائے شہد خالص شیر مدار بمقدار بیضہ مرغ۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کو ایک لمبوترے پیالے میں ڈال کر ریت کی کڑاہی میں آگ دے کر خشک کر لیں اور شنگرف نکال کر کھرل کر کے ایک رتی کشتہ صبح ایک انڈے میں سوراخ کر کے ڈال کر مومی لفافہ کس کر باندھ دیں اور پانی میں ابال کر کھائیں روزانہ ایک بار۔

## برائے لنگڑی کا درد (دائیں ٹانگ)

هو الشافی مصطگی رومی، تخم جوزماثل، فلفل دراز۔

ترکیب تیاری و استعمال تینوں ہم وزن لے کر سفوف بنا لیں اور بقدر تین عدد نخود درمیانہ لے کر ایک خوراک ہمراہ دودھ دیں صرف تین دن ہی کافی ہے۔ **برائے داغ برص** هو الشافی خولنجاں ۴ تولہ پت پاپڑا ۴ تولہ عناب ۴ تولہ مرچ سیاہ ۲ تولہ سفوف دال مونگ کی لئی بنا کر داغوں پر لیپ کریں یہ عمل ۲۰ رو کرنا ہے مرض کی شدت و خفت کے لحاظ سے عرصہ میں کمی بیشی ہو سکتی ہے۔

# حکیم و ڈاکٹر عبدالرشید خان بلوچ

نام حکیم وڈاکٹر عبدالرشید خان بلوچ

ولدیت جناب حکیم الحاج مولانا خواجہ نظام الدین صاحب

تعلیم بی اے

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء ( ڈی ایچ ایم ایس آر ایچ ایم پی پاک )

عرصہ مطب ۱۵ سال

ایڈریس دواخانہ نظام الصحت سکنہ گرہ بختہ تحصیل وضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان

## حالات زندگی

آپ ۱۹۶۱ء میں گرہ بختہ (ڈیرہ اسماعیل خان کا ایک گاؤں ہے) میں پیدا ہوئے بچپن ہی سے علم طب سے دلی لگاؤ تھا والد صاحب علاقہ کے نامور حکیم تھے اس لئے طب بھی وراثت میں ہی ملی ۱۹۸۰ء میں میٹرک کا امتحان دیا اس کے بعد ۱۹۸۱ء میں D,M P کا کورس کیا اس کے بعد استاد حکیم ڈاکٹر ناصر صاحب کے پاس عملی تجربہ کے لئے کچھ عرصہ رہا اس کے بعد والد محترم کے پاس کلینک پر کام شروع کیا اور ساتھ ہی تعلیم بھی جاری رکھی ۱۹۸۸ء میں ایف اے کا امتحان پاس کیا پھر بی اے کیا اس کے بعد ۱۹۹۲ء میں ہومیو میڈیکل کالج میں داخلہ لیا چار سال مکمل کر کے ۱۹۹۷ء میں ڈگری حاصل کی والد صاحب کی وفات کے بعد جناب استاد حکیم محمد یٰسین صاحب سے ملاقات ہوئی میرے غریب خانہ پر تشریف لے آئے اس طرح قانون

مفرد اعضاء سے تعارف ہو گیا والد صاحب قانون مفرد اعضاء کے مطابق علاج معالجہ کرتے تھے ان کے پاس بہت سی کتابیں تھیں ان کا مطالعہ کیا اور شوق پیدا ہوا مارچ ۱۹۹۷ء میں قانون مفرد اعضاء کا باقاعدہ امتحان پاس کیا اور سند حاصل کی اب الحمد للہ قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی علاج معالجہ کر رہے ہیں اور کافی مایوس مریض صحت یاب ہو رہے ہیں اور انشاء اللہ بہت جلد فری کیمپ لگا کر مفت علاج کرنے کا پروگرام ہے اس سے پہلے ایک بار استاد حکیم محمد یٰسین کی نگرانی فری کیمپ لگا چکے ہیں جس میں آنے والے بے شمار مریضوں کو طبی مشورے دیئے گئے جو اللہ کے فضل سے صحت یاب ہو گئے ہیں آپ کے مجربات درج ذیل ہیں

## غدی اعصابی شربت

ھو الشافی سنڈھ ۵ تولہ، نوشادر ۲ تولہ، مرچ سیاہ ۱ تولہ،

ترکیب تیاری سب کو باریک پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

افعال و اثرات افعال واثرات میں غدی اعصابی ہے۔

فوائد عضلاتی غدی و غدی عضلاتی تحریک کے تمام امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے۔

## مقوی معدہ

ھو الشافی جلوتری ۱ تولہ، دار چینی ۴ تولہ، تیزپات ۵ تولہ،

ترکیب تیاری سب کو ملا کر کوٹ لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک ۱ تا ۲ ماشہ دن میں چار بار ہمراہ پانی یا قہوہ دیں

افعال و اثرات عضلاتی غدی ہیں

# حکیم فرید نواز



نام حکیم فرید نواز

ولدیت غلام شاہ جہان

تاریخ پیدائش 14-4-1966

تعلیم ایف اے

طبّی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس حکیم فرید نواز محلّہ سید خیل تحصیل و ضلع لکی مروت

## حالات زندگی و طبّی خدمات

بچپن ہی سے طب سے لگاؤ تھا ابتدائی تعلیم اپنے علاقہ کے حکیم قاری سیف الرحمٰن سرائے نورنگ اور حکیم بشیر احمد علوی صاحب لاہور والے سے حاصل کی 1991 میں ماہنامہ قانون مفرد اعضاء جاری کرایا اور حکیم محمد یٰسین دنیاپوری سے رابطہ کیا اور بذریعہ خط ان سے کافی استفادہ حاصل کیا اور ان کی کتابیں میر امطب کلیات مجربات رہبر خواص المفردات کا گہرا مطالعہ کر کے حکیم الحاج حامد محمود چوہان فیصل آباد کے ہاں کچھ عرصہ عملی پریکٹس کی اس کے بعد فاضل قانون مفرد اعضا کا باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی۔

## موسمی بخار کے لئے

ھوالشافی پھٹکڑی سفید بریاں ایک حصہ باریک کر کے سفوف بنالیں مغز کرنجوہ دو حصہ۔ گیرو ۴ حصہ چھ رتی تا ایک ماشہ ہمراہ تازہ پانی یا قہوہ ۳ بار روزانہ دیں۔

افعال واثرات میں عضلاتی اعصابی ہے جسمانی رطوبات کو خشک کر کے نزلہ زکام کھانسی لیکوریا درد سر اور ملیریا بخار کے لئے مفید ہے۔

## تریاق درد معدہ

ھوالشافی مرچ سیاہ، زنجبیل، فلفل دراز، نمک سیاہ۔

ترکیب تیاری و استعمال ہم وزن لے کر سفوف بنالیں دو ماشہ تا تین ماشہ ہمراہ تازہ پانی تین بار روزانہ غدی اعصابی ہاضم ہے درد معدہ بد ہضمی اور کھٹی ڈکاریں و جلن معدہ اور قبض واحتلام کی بھوک کے لئے مفید ہے۔

## اکسیر سیلان الرحم

ھوالشافی مازو، مائیں، سپاری کاٹھی کشتہ مرجان۔

ترکیب تیاری و استعمال برابر وزن لے کر سفوف بنالیں چار رتی تا ایک ماشہ ہمراہ قہوہ دن میں تین بار عضلاتی اعصابی ہے۔

فوائد کثرت سے رطوبت کا خارج ہونا نزلہ زکام موٹاپا سلسل بول دل ڈوبنا اعصابی کمزوری اور خون کی کمی کے لئے بے حد مفید ہے۔

# سفوف کثرت حیض

ھوالشافی بادیان تین حصہ گندھک آملہ سار تین حصہ زیرہ سفید دو تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال باریک کر کے سفوف بنالیں ایک ماشہ تا دو ماشہ ہمراہ دودھ یا تازہ پانی تین یا چار بار روزانہ غدی اعصابی ہے کثرت حیض اور نفاس کے لئے بے حد مفید ہے کھاتے ہی خون بند ہو جاتا ہے اور کمزوری ختم ہو کر صحت بحال ہو جاتی ہے اسے کے علاوہ ورم رحم سوزش زخم اور پیشاب کی جلن کے لئے بے حد مفید دوا ہے۔

xxxxxxxxxxxx



# حکیم جنگریز خان

نام حکیم جنگریز خان

ولدیت زرین خان

تاریخ پیدائش ۱۱ اکتوبر ۱۹۵۴

ایڈریس حکیم جنگریز خان ضرور طبی دواخانہ راجہ بازار مکان نمبر B.23 ٹوپی ضلع صوابی (سرحد)

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم مانسہرہ سے حاصل کی ساتھ ساتھ دینی تعلیم کا

سلسلہ جاری رکھا اس کے بعد عرصہ تیرہ سال سے تربیلا ڈیم میں بسلسلہ ملازمت مقیم ہوں اس دوران میری ملاقات حکیم زاہد شاہ لودھی صاحب سے ہوئی اور انہوں نے مجھے طب سیکھنے کا مشورہ دیا اور میں فطری طور پر مطب کے پیشے سے وابستگی پائی اور اسی خواہش کی تکمیل کے لئے میں علماً و عملاً زاہد شاہ لودھی صاحب سے قانون مفرد اعضاء سیکھا اپنی اسی فطری خواہش کو مزید تقویت دینے کے لئے حکیم کلیم اختر مرزا صاحب سے رابطہ کیا ساتھ ہی اس انقلابی طریقہ کو سیکھنے کے لئے جناب حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتب کا مطالعہ شروع کیا اب میں مین بازار ٹوپی میں ضرور طبّی دواخانہ چلا رہا ہوں حکیم محمد یٰسین صاحب کے دورہ صوبہ سرحد میں ان سے طبّی نکات پر گفتگو کر کے اپنی علمی پیاس بجھائی ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی زندگی دراز فرمائے۔

## مقوی باہ

هو الشافی رائی ۵ تولہ، دار چینی ۵ تولہ، کمرکس ۵ تولہ کباب چینی ۵ تولہ، جلوتری ۵ تولہ، شنگرف دو تولہ، سلاجیت خالص دو تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال سب کو باریک پیس کر بڑے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ دن میں تین چار بار ہمراہ قہوہ عضلاتی غدی ہے۔

فوائد بے حد مقوی باہ ہے درد کمر نزلہ زکام تبخیر کے لئے مفید ہے ہر

قسم کے عضلاتی اعصابی اور اعصابی عضلاتی امراض میں بلا خوف و خطر استعمال کر سکتے ہیں۔

==============

# حکیم عبد الوہاب اواب

نام حکیم عبد الوہاب اواب

ولدیت عبد الواحد

تاریخ پیدائش 1975

تعلیم ایم اے اسلامیات

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء

عرصہ مطب ایک سال

ایڈریس حکیم عبد الوہاب اواب مسلم دواخانہ مین بازار پاتراک ضلع دیر (سرحد)

## حالات زندگی و طبی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے حاصل کی اس کے بعد ایم اے اسلامیات تک تعلیم حاصل کی ساتھ ساتھ دینی تعلیم کا سلسلہ جاری رکھا قانون مفرد اعضاء سے تعارف ہونے کے بعد اسے سمجھنے کے لئے تمام

کتب کا مطالعہ کیا اور تجدید طب کالج پشاور میں باقاعدہ امتحان دے کر سند حاصل کی مجربات درج ہیں۔

## برائے موٹاپا

ھو الشافی اسگندھ ناگوری اٹنگن صندل سفید

ترکیب تیاری و استعمال ہم وزن لے کر سفوف بنا لیں ۔ایک ماشہ سے تین ماشہ تک دن میں تین بار دیں۔

## مرہم حسن جوانی

ھو الشافی صدف سوختہ ١٠ گرام مرہم سادہ ایک پاؤ ضرورت کے مطابق صبح وشام چہرے پر لگائیں۔

## سرمہ برائے ضعف بصر

ھو الشافی نیلا توتیا١٠ گرام جست خام٢٠ گرام پانی٥٠٠ گرام

ترکیب تیاری و استعمال کسی برتن میں جست اور نیلا توتیا کو ڈال کر رکھیں تین چار دن بعد برتن میں جو جھاگ پیدا ہوا سے خشک کر کے دو تولہ سرمہ خوب کھرل کریں بس تیار ہے آنکھوں میں سلائی سے استعمال کریں ۔

×××××××××××

# حکیم احسان الحق



| | |
|---|---|
| نام | حکیم احسان الحق |
| ولدیت | حکیم مولانا صاحب الحق |
| تاریخ پیدائش | ۴ جون ۱۹۶۸ |
| طبّی تعلیم | فاضل قانون مفرد اعضاء |
| عرصہ مطب | ۱۲ سال |
| ایڈریس | حکیم احسان الحق ا۔لحق دواخانہ مانکی ضلع صوابی |

## حالات زندگی و طبّی خدمات

ابتدائی تعلیم اپنے والد صاحب مولانا صاحب الحق سے حاصل کی میٹرک کا امتحان گورنمنٹ ہائی سکول مانکی سے پاس کیا دینی تعلیم کا بھی شوق تھا اس لئے دینی تعلیم بھی حاصل کی۔

طبّی تعلیم کے لئے اجمل طبیہ کالج راولپنڈی میں داخلہ لیا اور چار سالہ کورس مکمل کیا اس کے بعد اپنے گاؤں میں مطب بنایا جو الحق دواخانہ کے نام سے اب بھی جاری ہے ہمارے خاندان کا سیاست سے بھی گہرا تعلق ہے۔

اجمل طبیہ کالج راولپنڈی میں تعلیم کے دوران حکیم کلیم اختر مرزا

صاحب اور حکیم دلپذیر صاحب کی معرفت قانون مفرد عضاء کا تعارف ہوا ان سے قانون مفرد اعضاء کی ابتدائی کتب لے کر مطالعہ کیا بعد میں تمام کتب منگوا کر نظریہ مفرد اعضاء پر مکمل دسترس حاصل کی مجربات درج ذیل ہیں۔

## برائے بدہضمی

ھو الشافی سنڈھ ایک حصہ میٹھا سوڈا چار حصے۔

ترکیب تیاری و استعمال چینی ملا کر بچوں کے لئے دو رتی بڑوں کے لئے ایک ماشہ ہمراہ سبز چائے دیں۔

**نامردی کے لئے** ھو الشافی کالی موری تولہ' جاوتری تولہ' عقر قرحا تولہ' جائفل ۴ عدد' تخم بھنگ ۶ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال کالی موری جائفل ایک سیر دودھ میں جوش دیں اور جب دودھ ختم ہو جائے تو نکالیں خشک ہونے پر تمام ادویات کے ساتھ پیس کر نخودی گولیاں بنالیں۔ صبح و شام ایک گولی دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

**کمر درد کے لئے** ھو الشافی برگ ارنڈ باریک سفوف بنا کر دودھ کے ساتھ صبح و شام ادھ چمچہ استعمال کرائیں مجرب ہے۔



# حکیم شاہ جہاں

نام حکیم شاہ جہاں

ولدیت ملنگ بابا

تعلیم بی ایس سی آنرز

ایگریکلچرل یونیورسٹی پشاور

طبی تعلیم فاضل قانون مفرد اعضاء ، فاضل طب و جراحت اجمل طبیہ کالج راولپنڈی۔

ایڈریس حکیم شاہ جہاں آشیانہ ملنگ ملنگ بابا کالونی نزد سول ہسپتال کرک۔

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ کی پیدائش ضلع کرک میں ہوئی میٹرک تک تعلیم وہاں سے پائی اس کے بعد ۱۹۷۰ میں پشاور سے بی ایس سی کا امتحان امتیازی نمبروں سے پاس کیا اور بحیثیت ریسرچ آفیسر تقرری ہوئی تاہم والد صاحب کے ایما پر اسے چھوڑ دیا یوں ۱۹۷۰ سے والد صاحب کے ساتھ ان کا ہاتھ بٹانا شروع کر دیا لیکن چونکہ طبیعت شروع ہی سے طب کی طرف مائل تھی لہذا وقتاً فوقتاً طبّی کتب کا مطالعہ جاری رکھا یوں شوق اور لگن نے باقاعدہ طبّی

تعلیم حاصل کرنے پر مجبور کر دیا اس مقصد کے لئے اجمل طبیہ کالج میں داخلہ لیا اور فاضل طب و جراحت کا امتحان پاس کیا اب اللہ کے فضل سے کرک میں بیت الحکمت کے نام پر مطب بنایا ہوا ہے اور رب ذوالجلال کے لطف و کرم سے کامیابی کے ساتھ قدم آگے بڑھایا جا رہا ہے زیادہ تر تشخیص و تجویز قانون مفرد اعضاء کے تحت کی جاتی ہے کیونکہ یہ علاج ظنی نہیں بلکہ یقینی ہو جاتا ہے چند مجربات درج ذیل ہیں۔

## اکسیر برائے کثرت حیض

هو الشافی　زیرہ سیاہ بادیان گندھک ہر ایک تین تولہ لے کر سفوف بنالیں

مقدار خوراک　ایک تا چار ماشے دن میں چار بار ہمراہ نیم گرم پانی سے۔

افعال و اثرات میں غدی اعصابی ہے چونکہ یہ مرض عضلات کی انتہائی تحریک سے ہوتا ہے اس لئے یہ نسخہ خشکی اور سوزش کو دور کر کے کثرت طمث کا خاتمہ کرتا ہے۔

**نوٹ** یاد رہے کہ کثرت حیض کا علاج حابسات و قابضات کی بجائے محللات سے کرنا چاہئے عضلاتی اغذیہ ادویہ بند کر دیں اور غدی اعصابی استعمال کرائیں کبھی ناکامی نہ ہو گی۔

## اکسیر عسر الطمث

هو الشافی سمندر جھاگ ۴ تولہ زیرہ سفید ۳ تولہ الائچی خورد ا تولہ۔

**ترکیب تیاری و استعمال** کوٹ کر سفوف بنالیں ایک ماشہ تا ۴ ماشہ دن میں تین بار ہمراہ نیم گرم پانی دیں

افعال و اثرات میں: اعصابی غدی ہے چونکہ یہ مرض خصیۃ الرحم میں سوزش کا مظہر ہے علاج کی صورت میں غدد کی سوزش کو ختم کر دینے سے مرض جڑ سے ختم ہو جاتا ہے اس مرض میں حیض آور دوا دینے سے مرض شدت اختیار کر جاتا ہے بلکہ بڑھ کر اختناق الرحم کی صورت اختیار کر جاتا ہے لہذا احتیاط برتیں اس نسخہ کے استعمال سے درد موقوف ہو جاتا ہے۔

## اکسیر احتباس الطمث

هو الشافی ایلوا ۴ تولہ، رائی ۲ تولہ، مرمکی ۲ تولہ۔

**ترکیب تیاری و استعمال** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے چار رتی ایک ماشہ دن میں چار بار ہمراہ تازہ پانی دیں۔

افعال و اثرات میں غدی عضلاتی ہے مجرب ہے

آخر میں اتنا عرض کرتا چلوں کہ حکماء کو چاہئے کہ طب جیسے عظیم اور مبارک فن کو اپنے ہی ہاتھوں سے زندہ در گور ہونے سے بچائیں اس ضمن میں کئی ایک اقدامات ضروری ہیں

جڑی بوٹیوں پر تحقیق اور ریسرچ کے عمل کو تیز تر کیا جائے۔

بقیہ صفحہ نمبر 444 پر

# حکیم عبد الواحد



| | |
|---|---|
| نام | حکیم عبدالواحد |
| ولدیت | محمد زمان |
| تاریخ پیدائش | جنوری ۱۹۳۴ |
| تعلیمی قابلیت | میٹرک |
| طبی تعلیم | طبیہ کالج لاہور سے فارغ التحصیل |
| ایڈریس | حکیم عبد الواحد ولد محمد زمان برانچ پوسٹ آفس کھبل پائین تحصیل اوگی ضلع مانسہرہ (سرحد) |

## مختصر حالات زندگی

میرے والد صاحب عالم تھے اس لئے شروع میں دینی تعلیم کے لئے بٹھا دیا۔ ساتویں درجہ تک کتابیں پڑھیں اور ساتھ سکول میں داخلہ لیا ذہن انتہائی اچھا تھا میٹرک چھ سال کے عرصہ میں کر لیا تھا اسی دوران عملیات کا شوق پیدا ہوا دو سال استاد کامل کی تلاش میں گھر سے نکلا رہا جب ملا تو دو سال اس نے کابل کے پہاڑوں میں چلہ کشی کروائی الحمد اللہ استاد کامل تھا ان کی شفقت نے میری تمام تکالیف کا ازالہ کر دیا ابتداسے ہی خدمت کا جزبہ تھا جب عملیات سے کسی کا علاج کرتا تو روحانی علاج کے بعد اس کو دوا کی بھی جو ضرورت پڑتی تو میرے پاس نہیں ہوتی تھی اس کمی کو پورا کرنے کے لئے حکمت سیکھنا پڑی طبیہ کالج لاہور میں داخلہ لیا (۱۹۶۰) میں فارغ ہوا مگر جیسے تشفی میری عملیات میں کی گئی تھی ویسی

طبیہ کالج میں پڑھ کر حکمت میں نہ ہوئی مجھے ڈاکٹری اور اس حکمت میں کوئی نمایاں فرق نظر نہ آیا پیاس تھی کہ جیسا میں عملیات میں کام کرتا ہوں ایسا ہی حکمت میں کام ہونا چاہیئے مگر نہ ہو سکا پھر مجربات کی تلاش میں نکا راہ گزر کو بھی نہ چھوڑا مجربات ملتے رہے۔

کسی پر تو تیر بہدف ثابت ہوتے مگر کسی پر ذرا بھی فرق نہ آتا اور کبھی کسی کو بجائے فائدے کے نقصان ہو جاتا پاکستان میں تقریبا میں نے کوئی مشہور آدمی نہ چھوڑا مگر کسوٹی کسی کے پاس نہ ملی امراض اور مجربات بتاتے رہتے جس کو میرے ذہن نے قبول نہ کیا آج سے آٹھ دس سال پہلے کسی نے بتایا اسلامیہ طبیہ کونسل فیصل آباد میں آپ کی منشا کے مطابق کام ہو جائے ان سے بات کی انہوں نے داخلے کا کہا میں نے داخلہ لے لیا سند بھی مل گئی مگر ان کے پاس کچھ بھی نہ تھا اب حکمت کی کسوٹی تلاش کرنا پڑی دو سال پہلے قانون مفرد اعضا کی کتاب میرا مطب میرے ھاتھ آگئی دستور العلاج بھی مل گیا سمجھ آگئی تو میرے مطلب کی چیز مجھے مل گئی۔

مگر آخری عمر میں نہ ہمت نہ طاقت تھی اب میرے پاس وقت ہے کیوں کہ میں انتہائی مصروف آدمی ہوں علاج کے لئے میرے پاس پاکستان کے تقریباً ہر جگہ کے لوگ آتے ہیں اور بیرون ملک سے بھی مثلاً مراکش، الجزائر، کینیا، تیونس، انگلینڈ، ابو ظہبی، اردن سعودی عرب وغیرہ تو مجھے ٹائم نہیں ملتا اب یہ ہو سکتا ہے کہ اپنے بچوں کو یہ نظریہ مفرد اعضاء والا راستہ بتادوں گا اور انشااللہ بیرون ملک میں بھی اس کی تشہیر کر دوں گا کیونکہ میرے پاس ہر ملک کے لوگ آتے ہیں مجرب نسخہ جات درج ذیل ہیں

# اکسیر محافظ اطفال تین سالہ مجرب نسخہ

ہتھیلی پر سرسوں جمانے والا بے نظیر نسخہ ہے بچوں کی نازک سے نازک تر حالت میں دینے سے چند منٹوں میں اثر دکھاتا ہے

**ھوالشافی** مرارہ ہرس ریچھ کا پتہ چھ ماہ سے ایک سال کے بچے کے لئے ۲ سے ۴ چاول ایک سال سے تین سال کے بچے کے لئے ۶ چاول اور تین سال سے زائد عمر کے بچے کے لئے ایک رتی تک دے سکتے ہیں

**ترکیب استعمال** تازہ پانی یا کسی عرق میں گھس کر بچے کے منہ کے اندر تالو سے لگا دیں اور قدرت خدا کا تماشاء دیکھیں۔ حسب ضرورت مقدار میں کمی بیشی کی جا سکتی ہے

**نوٹ** ریچھ کا پتہ کوئی نایاب چیز نہیں ہے یہ سبز رنگ کی گوند کی مانند خشک شدہ پہاڑی شکاریوں بالخصوص کوہستان اور آزاد کشمیر سے مل جاتا ہے آزاد کشمیر کے بالائی حصوں کے دکانداروں سے بھی مل جاتا ہے ایک پتے کا وزن سات آٹھ تولے ہوتا ہے۔

# برائے امراض مستورات

**ھوالشافی** پوست ریٹھ ڈیڑھ پاؤ۔ کشتہ سنکھ ۷ تولہ۔

**ترکیب استعمال** دونوں کو ایک کلو دہی میں ڈال کر نرم ہونے کے لئے رکھ دیں یہی دہی اس میں کھرل اور گھوٹ کر خشک کر کے باریک سوف بنالیں بس تیار ہے ایک بڑا کیپسول صبح و شام ہمراہ پانی اندرونی زخموں کو مندمل کرنے میں لاجواب ہے



# حکیم محمد نزیر

نام — حکیم محمد نزیر

طبی تعلیم — فاضل قانون مفرد اعضاء

ایڈریس — حکیم محمد نزیر مکان نمبر ۷ ۲۲ آر اے بازار لال کڑتی عزیز بھٹی روڈ نوشہرہ کینٹ سرحد

## حالات زندگی و طبّی خدمات

آپ کو بچپن ہی سے علم طب سے دلی لگاؤ تھا چنانچہ اس شوق کو پورا کرنے کے لئے طب یونانی کی بے شمار کتب کا مطالعہ کیا اور عملی تربیت کے لئے حکیم شاہ محمد خاکسار دواخانہ مردان کے پاس کچھ عرصہ رہے۔

اسی دوران قانون مفرد اعضاء کا تعارف ہوا تو اسے سیکھنے کے لئے محبّ بانڈہ میں تجدد طب کے کالج میں داخلہ لیا اور فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان سیکنڈ ڈویزن سے پاس کیا قانون مفرد اعضاء کی تمام کتب کا بڑے شوق سے مطالعہ کرتے ہیں آپ کے ارادے بہت بلند ہیں نوشرہ میں تحریک تجدید طب کے لئے آپ کی خدمات بے مثال ہیں آپ کے مجربات درج ہیں۔

## حب بواسیر

ھو الشافی ڈیڑھ پاؤ مولی لے کر اسے پتوں کی طرف سے کاٹ لیں پھر مولی میں سوراخ کر کے رسونت ۴ تولہ قلمی شورہ ۲ تولہ مولی میں بھر کر سوراخ کو مولی بورہ سے اچھی طرح بند کر دیں اور مولی کو اچھی طرح کپڑا لپیٹ کر مٹی کا لیپ کر دیں اور سکھا دیں بعد میں دس سیر اوپلوں کی آگ دے دیں سرد ہونے پر صاف کر کے مولی اور ادویات کو خوب کوٹ کر کوکن بیر کے برابر گولیاں بنا لیں اور پانی کے ساتھ صبح دوپہر شام ایک ایک گولی کھائیں آزمودہ ہے۔ مزاج ترگرم اعصابی غدی ہے

## مرہم بواسیر مسوں کے لئے

ھو الشافی رسونت ایک تولہ مغز نیم ادھ تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆ دونوں کو پانی کی مدد سے پیس لیں بعد میں ۵ تولہ روغن گاؤ دھویا ہوا ملا کر مسوں پر لگائیں صبح و شام دوبار۔

## حب افیون چھڑاؤ

اس نسخہ سے میں نے بے شمار لوگوں کی افیون چھڑائی ہے

ھو الشافی اجوائن چھار ۴ تولہ' مالکنگنی ایک تولہ' صندل سفید ایک تولہ' دانہ الائچی سبز چھ ماشہ' طباشیر نقرہ چھ ماشہ' لونگ ۳ ماشہ' گڑ پرانا ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆سب کو اچھی طرح پیس کر ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں ایک سے دو گولی استعمال کرا سکتے ہیں

عضلاتی غدی خشک گرم ہے

## حب کھانسی

ھو الشافی آرد ملٹھی ۵ تولہ' پوست بیخ مدار چھ ماشہ 'شہد ایک تولہ

ترکیب تیاری و استعمال☆سب کو باریک کر کے شہد کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں ایک ایک گولی صبح دو پہر شام استعمال کرائیں غدی کھانسی کے لئے تریاق ہے۔

افعال واثرات میں اعصابی عضلاتی تر سرد ہے

## حب قبض کشاء اور درد معدہ کیلئے

ھو الشافی ایلوا ۵ تولہ' اجوائن دیسی ایک تولہ' فلفل سیاہ ایک تولہ۔ فلفل دراز ایک تولہ' سونٹھ ایک تولہ' نمک سونچر ۴ تولہ' سہاگہ بریاں ایک تولہ۔

ترکیب تیاری و استعمال☆سب کو پیس کر کنوار گندل میں چنے کے برابر گولیاں بنالیں ایک سے دو گولی صبح دو پہر شام استعمال کرائیں۔

افعال واثرات میں غدی اعصابی گرم تر ہے۔

بقیہ صفحہ نمبر 473 پر

# حکیم و ڈاکٹر سیف الدین احمد



نام حکیم و ڈاکٹر سیف الدین احمد

ولدیت حاجی سمیع الدین ریٹائیرڈ

سپرنٹنڈنٹ سیشن کورٹس مردان

تعلیم ایم اے ایل ایل بی

ایڈریس حکیم و ڈاکٹر سیف الدین احمد

دواخانہ پار ہوتی مردان فون نمبر ۵۶۰۹۸۰ مدین ہومیو اینڈ تجدید طب

## حالات زندگی

۱۹۶۵ میں پار ہوتی مردان میں پیدا ہوئے میٹرک کا امتحان گورنمنٹ ہائی سکول نمبر ۴ سے پاس کیا اسی دوران فٹ بال کھیلتا رہا۔ ضلعی میچوں میں مین آف دی میچ ٹرافیاں حاصل کی گورنمنٹ کامرس کالج مردان میں ڈی کام پاس کرنے کے بعد پشاور یونیورسٹی سے بی اے کا امتحان پاس کیا اس کے بعد کراچی یونیورسٹی سے ایل ایل بی کا امتحان پاس کیا اور بعد میں پشاور یونیورسٹی سے ایم اے پشتو میں کیا۔

۱۹۹۵ میں خیبر ہومیو میڈیکل کالج مردان میں ڈی ایچ ایم ایس میں داخلہ لیا اور ساتھ ہی انٹرنیشنل اسلامک یونیورسٹی اسلام آباد (دعوۃ اکیڈمی) سے سٹڈی آف ہولی قرآن کا کورس فرسٹ ڈویژن میں پاس کیا ۱۹۹۶ میں فیصل

آباد کے محمدیہ کالج آف حکمت سے ڈی ایم ایس ایس طب نبوی کا کورس کر کے سرٹیفکیٹ حاصل کیا اسی دوران نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف جرنلزم اسلام آباد سے سرٹیفکیٹ ان جرنلزم کا امتحان فرسٹ ڈویژن میں پاس کیا۔

قانون مفرد اعضاء کے طریقہ علاج سے تب مطمئن ہوا جب حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتابوں کو پڑھا اور ڈی ایس او ایل ایس میں داخلہ لیا میرے خیال میں قانون مفرد اعضاء ایک فطری اور سائنٹیفک طریقہ علاج ہے تین سال سے ہومیوپیتھی اور تجدید طب کا پریکٹیکل کر رہا ہوں قانون مفرد اعضاء کی ترویج و ترقی کے لئے ہر ممکن کوشش کر رہا ہوں طبّی میدان میں حکیم محمد یٰسین صاحب سے انتہائی متاثر ہوں طبّی کتابوں کی پڑھائی اور نسخہ نویسی سے بڑا شوق ہے طبّی میدان میں کامیابی والدین کی خصوصی دعاؤں کا نتیجہ ہے میں نے اب تک مندرجہ ذیل نسخے ہزار ہا بار استعمال کئے اور بالکل کامیاب پائے۔

## (۱) نسخہ برائے گیس

ھوالشافی فلفل سیاہ، اجوائن دیسی، زیرہ سفید، زیرہ سیاہ، ہڑ، پودینہ، سونٹھ، نمک طعام سفید۔ میٹھا سوڈا سب ہم وزن

ترکیب تیاری باریک کر کے سفوف بنالیں استعمال کریں

مقدار خوراک ایک تا دو ماشہ کھانے کے بعد ہمراہ تازہ پانی

فوائد ہاضمہ کی خرابی گیس بخار تیزابیت معدہ اور کمزوری کے لئے بہترین دوا

## نسخہ برائے ہائی بلڈ پریشر

ھوالشافی موصلی سفید اصلی، آسرون، کشنیز خشک ہم وزن

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک درمیانہ کیپسول بھر کر ایک صبح ایک شام تازہ پانی کے ساتھ نہار منہ کھانا ہے کمال کی بات یہ ہے کہ بہت سے مریضوں پر آزمایا اور مرض بلڈ پریشر بالکل ختم ہوا ہے۔

## (۳) اکسیری مرہم

ھوالشافی کالازیرہ۔ کمیلہ کڑو۔ مرداسنگ پانچ پانچ تولہ پھٹکڑی ۲ تولہ سلفر ۵ تولہ نیلا توتیا ۶ ماشہ ۔

ترکیب تیاری سب کو باریک کر کے سفید ویزلین میں ڈال کر خوب کھرل کریں بس تیار ہے۔

فوائد ہر قسم کی پھنسیوں خارش زخم کی جگہ جہاں خون بہتا ہو خون ریزی دانوں کے لئے زخموں میں کیڑوں کو ختم کرنے کے لئے گوشت زخمی جگہ پر دوبارہ بھرنے کے لئے بہترین مرہم ہے

---

# ہومیوڈاکٹر منیر احمد

نام ہومیوڈاکٹر منیر احمد

ولدیت جان محمد

تاریخ پیدائش 1-9-1966

تعلیم میٹرک

طبی تعلیم ڈی ایچ ایم ایس

عرصہ مطب 13سال

ایڈریس ہومیوڈاکٹر منیر احمد تن ویر کلینک ایم سی ہائی سکول بھکر۔

## حالات زندگی و طبی خدمات

ضلع بھکر کے ایک گاؤں میں پیدا ہوئے میٹرک کرنے کے بعد ڈی ایچ ایم ایس میں داخلہ لیا اور کورس مکمل کرنے کے بعد بطور ڈاکٹر تعینات ہوئے۔

قانون مفرد اعضاء سے جب تعارف ہوا تو اسے فطری اصولوں کے مطابق پایا اسے سمجھنے کے لئے قانون مفرد اعضاء کی کتب کا مطالعہ کیا حکیم انقلاب اور حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتب کا مطالعہ کیا اب مطب میں تمام مریضوں کا علاج قانون مفرد اعضاء کے تحت ہی کیا جاتا ہے محکمہ

صحت میں سروس بھی جاری ہے مجربات درج ذیل ہیں۔

## حب نائیٹول

هوالشافی تخم جوزماثل ۵ تولہ' تخم اسپند دس تولہ' آملہ ۵ تولہ۔

ترکیب تیاری واستعمال تمام کو باریک کر کے سفوف بنالیں اور پانی ملا کر بقدر مونگ گولیاں بنالیں عضلاتی اعصابی ہے منوم ممسک مسکن مغلظ بلغم ہے۔

بطور خاص کثرت احتلام کے لئے اللہ کے فضل سے کامیاب سو فیصد نسخہ ہے۔ جسمانی کمزوری قوت باہ اور امساک کے لئے مفید ہے علاوہ ازیں اعصابی تحریک سے پیدا شدہ علامات کے لئے مفید ہے۔

احتیاط کثرت استعمال سے اور خونی پیشاب خون کا بڑھ جانا نکسیر پھیپھڑوں سے خون اور سر میں شدید درد کی علامات پیدا ہو سکتی ہیں۔

## سفوف سکونی

هوالشافی دھنیا ۵۰ گرام' گل سرخ ۵۰ گرام' مصری ۵۰ گرام' ست لوبان کافور دوماشہ۔

ترکیب تیاری واستعمال چھ ماشہ سے نو ماشہ چار بار یا کم وبیش بڑھی ہوئی شہوت جماع کو معتدل کرنے کے لئے خاص چیز ہے علاوہ ازیں غدی تحریک کی علامات کے علاج میں مفید ہے اعصابی عضلاتی ہے۔

# ہے پی ہے پی Happy Happy

ھوالشافی باد رنجبو یہ ۳ چھ ٹانک' مغز خربوزہ ایک چھٹانک، خطمی ایک چھٹانک ' بادیان دو چھٹانک' ملٹھی ۳ چھٹانک' جڑ کاسنی دو چھٹانک تخم کاسنی ایک چھٹانک' گل سرخ دو چھٹانک' گل گاؤزبان ۲ چھٹانک' چینی ۵ کلو

ترکیب تیاری و استعمال معروف طریقے سے شربت تیار کر لیں۔ ایک ایک تولہ دن میں چار سے چھ بار دیں۔

فوائد پاگل پن گھبراہٹ نیند کی کمی اور تمام اندرونی اعضاء کی سوزش پیچش غدی کھانسی دمہ پھیپھڑوں کی سوزش اور بھوک کی کمی میں مفید ہے۔

---------------

بقیہ 467 سے آگے۔

فوائد ٹی بی سے جو پھیپھڑوں میں زخم ہو کر سوراخ ہو جاتے ہیں انشاء اللہ ہمیشہ کے لئے خلاصی ہو جاتی ہے السر اور رحم کے زخموں میں بھی آزمودہ ہے کوئی ایک دوبار نہیں بے شمار مریضوں پر آزمودہ ہے رحم خراب ہونے کی وجہ سے جن عورتوں کو طلاق ہونے لگی اللہ کے فضل سے وہ انہیں گھرانوں میں بس گئیں دوران استعمال پانی کم۔ وزنی کام اور گوشت مضر ہے

----------------

# تعارف کتاب

# تحقیقات علم الامراض اور ان کا علاج

## مع بیاض یٰسین

مصنفہ ☆ الحاج حکیم محمد یٰسین دنیاپوری

اس وقت دنیا میں علاج الامراض کے کئی طریقے رائج ہیں سب کے سب مخلوق خدا کو امراض سے نجات دلانے کے لئے کوشاں ہیں قانون مفرد اعضاء علم العلاج کے تمام مروجہ طریقوں میں بے حد سستا عام فہم سائینٹیفک اور اور دور حاضرہ کا انتہائی ترقی یافتہ جدید طریقہ علاج ہے جس نے تمام امراض کو صرف تین اعضائے رئیسہ دل دماغ اور جگر کے تحت تقسیم کر کے عظیم انقلاب پیدا کر دیا ہے۔

گو کہ قانون مفرد اعضاء نے دریائے مجربات اور امراض کو کوزے میں بند کر دیا ہے لیکن پھر بھی تفہیم و آگاہی سے کام لیا امراض کی تفصیلی ماہیت حقیقت اور ان کا مفرد اعضاء سے تعلق پھر حصول شفا کے لیے علاج کی صور تیں امراض و علامات کا فرق اور قانون مفرد اعضاء کے تحت تجویز غذا و دوا ایسے نکات تھے جن کی تشریح و توضیح کے لیے یقیناً ایک جامع کتاب کی ضرورت تھی اور یہ ضرورت حکیم انقلاب جناب دوست محمد صابر ملتانیؒ کا حق شاگردی ادا کرتے ہوئے حکیم محمد یٰسین دنیاپوری نے بطریق احسن پورا کر دیا ہے کم و بیش ۱۲۰۰ صفحات کی یہ ضخیم کتاب جو کہ حکیم صاحب کی بیس پچیس سال کی محنت

شاقہ کا ثمر ہے صاحبان علم وفن حکمت سے یقیناً داد پائے گی۔

طب کے جدید نظریے کے تحت تحقیقات علم الامراض پر اس قدر شرح بسط کے ساتھ یہ واقعی تحقیقی کتاب ہے جس کے بارے میں اگر یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا کہ

سقراط زمانہ عالی جناب حکیم انقلاب دوست محمد صاحب صابر ملتانیؒ کی خواہش دیرینہ کی تکمیل ہے کیونکہ موصوف مرحوم اس عنوان پر ایک جامع کتاب لکھنا چاہتے تھے لیکن زندگی نے وفا نہ کی اور آپ اپنے خالق حقیقی سے جا ملے استاد محترم کی آرزو کی تکمیل کی یہ سعادت اب جناب حکیم محمد یٰسین صاحب دنیاپوری کے حصہ میں آئی ہے۔

آپ کی اس نو تصنیف شاہکار کتاب تحقیقات علم لامراض کی مندرجہ ذیل خصوصیات ہیں۔

(۱) یہ کتاب اس موضوع پر قانون مفرد اعضاء کے تحت لکھی جانے والی پہلی مکمل اور مفصل کتاب ہے۔

(۲) کیوں کہ امراض کی تعداد کا تعین کر دیا گیا ہے جو تعداد میں تین ہیں جنہیں اعصابی غدی اور عضلاتی امراض کا نام دیا گیا ہے کتاب ہذا میں ہزاروں لاکھوں تکالیف اور علامات کو انہی تین امراض میں ضم کر کے اور ہر ایک کی مدلل تشریح کر کے موثر علاج پیش کیا ہے۔

(۳) کیونکہ حیاتی مفرد اعضاء تین ہیں اس لیے بدن کی تقسیم بھی تین حصوں میں کر دی گئی ہے جن کے نام حیاتی مفرد اعضاء کے نام پر رکھے گئے ہیں

(۱) دماغی و اعصابی حصہ

(۲) قلبی و عضلاتی حصہ

(۳) جگری و غدی حصہ کے نام سے مشہور ہیں۔

جب سے طبی دنیا وجود میں آئی ہے اس نے اب تک اعضاء کی تشریح و توضیح کی ہے لیکن بدن انسان کی دو تہائی امراض عضلاتی امراض اور غدی امراض کا کہیں ذکر تک نہیں کیا کتاب ہذا میں مصنف نے امراض کی شرح بسط سے تشریح و توضیح کر کے موئثر علاج پیش کیا ہے۔

جوں جوں وقت گذر رہا ہے تحقیقات کا حلقہ وسیع تر ہوتا جا رہا ہے سابقہ تحقیقات میں مسلسل تجدید و اصلاح ہو رہی ہے

(۵) سائینسی اور طبی دنیا میں آج تک حواس خمسہ اندرونی اور حواس خمسہ بیرونی تسلیم کر کے تشریح و توضیح کی ہے لیکن قانون مفرد اعضاء ان میں چھٹی حس کا وجود ثابت کرتا ہے اور اس سے انسان ہر وقت فائدہ اٹھاتا ہے کتاب ہذا میں حکیم موصوف نے حواس خمسہ نہیں حواس ستہ ہیں کے عنوان سے اس کتاب کے اعصابی حصہ میں نہایت شرط بسط سے چھٹی حس کے نام سے تشریح کی ہے اس طرح اندرونی حواس کی تشریح میں جو فاش غلطیاں ہوئی ہیں انھیں قانون مفرد اعضاء کے تحت درست کر دیا ہے اس میں امراض کی تشریح طریقہ تشخیص اور تجویز علاج میں بے جا طوالت کو مد نظر رکھتے ہوئے اور اختصار سے کام لیتے ہوئے سائینسی بنیادوں پر تشریح کر کے یقینی تشخیص اور چند اجزاء پر مشتمل

جات دے کر علاج تجویز کرنے کی ہدائیت لی گئی ہے ہر مجرب نسخہ کے اجزا ملکی جڑی بوٹیوں پر مشتمل ہیں تاکہ ہر چھوٹے بڑے شہروں میں نسخہ جات کے اجزا آسانی سے مل سکیں عام طبّی کتب میں، خون کے امراض جلد کے امراض جراثیمی امراض متعدی امراض صفراوی امراض بلغمی امراض سوداوی امراض اور جنسی امراض کے باب قائم کر کے بڑی لمبی چوڑی تشریحات کر کے علاج تجویز کیے گئے ہیں لیکن کتاب ہذا کے مصنف نے ان سب کو حیاتی مفرد اعضاء کے تحت تطبیق دے کر بے جا طوالت کو ختم کر کے یقینی اور بے خطا علاج پیش کیا ہے کتاب ہذا میں اتفاقی حادثات سے مجروح ہونے والے کو طبّی امداد پہنچانے اور قابل طبّی امداد پہنچانے اور قابل طبیب یا جراح یا ہسپتال تک لیجانے کے لیے مخصوص طریقے تحریر کیے گئے ہیں اور اشکال بنا کر مجروح کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے کے طریقے بھی بتائے گئے ہیں علاوہ ازیں اس کتاب میں چند تیز اثر والی زہریلی ادویہ کے افعال واثرات اور انہیں کھانے کے بعد پیدا ہونے والی علامات کو تفصیل سے تحریر کیا گیا ہے ساتھ ہی کھائی گئی زہریلی دوا کا تریاق بھی تحریر کیا گیا ہے جس سے اکثر زہر خوردہ مریض بچ جاتا ہے کتاب کے آخر میں خاندانی مجربات تحریر کیے گیے ہیں جن کے خواص وفوائد اور افعال واثرات تجربہ شدہ ہیں جنہیں حکیم موصوف نے بیاض یٰسین کا نام دیا ہے الغرض **1328** صفحات پر مشتمل اس کتاب کا ہر صفحہ علم حکمت کے موتیوں سے پر ہے جس کا اندازہ کتاب کے مطالعہ اس کے مندرجات کو آزمانے اور تجربہ کرنے پر ہی ہو سکتا ہے۔

# ایس ایم شوکت چوہدری



ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی علم طب کا بچپن ہی سے شوق تھا علماء و حکماء کی مجلس میں بیٹھنا میرا معمول تھا ان مجالس میں بے حد تجربات ہوئے مگر ایک لمحہ کے لئے بھی تو اطمینان قلب ہوا اور نہ اپنے آپ پر حکیم ہونے کا گمان ہوا دینی کتب کا بھی بہت مطالعہ کیا قانون مفرد اعضاء کا علم ہوا تو اسے سمجھنے کے لئے یٰسین دواخانہ دربار ہوٹل لاہور گیا وہاں حکیم محمد عارف صاحب سے ملاقات ہوئی ان سے قانون مفرد اعضا کی ابتدائی معلومات حاصل کیں اور صابر صاحب و حکیم محمد یٰسین صاحب کی کتب حاصل کیں اور مطالعہ شروع کر دیا جہاں کہیں مشکل پیش آتی تو حکیم محمد عارف صاحب سے حل کرالیتا جب مکمل تیاری ہو گئی تو فاضل قانون مفرد اعضاء کا امتحان پاس کر کے سند حاصل کی اور قانون مفرد اعضاء کے تحت پریکٹس شروع کر دی اللہ کے فضل سے ۷۰ فیصد مریض ٹھیک ہو رہے ہیں علاج کے دوران غذائی پرہیز کی سختی سے تاکید کی جاتی ہے جو پرہیز نہیں کرتے ان کا علاج بند کر دیا جاتا ہے غریب نادار اور زکواۃ کے مستحق مریضوں کا علاج مفت کیا جاتا ہے۔ اندرون اور بیرون ملک خط و کتابت کے ذریعے مشورے دئے جاتے ہیں تمام نسخہ جات قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے استعمال کئے جاتے ہیں۔

ایڈریس　　حکیم ایس ایم شوکت چوہدری مکان نمبر ۲ A- سٹریٹ ۲۰ A- چاہ پیپل والا ڈھولن وال بند روڈ لاہور (ظہیر احمد)

# حکیم حافظ محمد اکرم نوری

بمقام عالم گڑھ جلال پور جٹاں محلہ کشمیر نگر ضلع گجرات 03465038217

**تعارف** ابتدائی تعلیم جلال پور جٹاں سے حاصل کی حفظ جامعہ امینیہ گوجرانوالہ سے کیا بعد میں ایم اے عربی و اسلامیات کیا موڑا ایمن آباد سے تجدید یدطب کا کورس کیا اور فضل طبیہ کالج کھاریاں سے فاضل طب و جراحت کا کورس کیا اب اللہ کے فضل سے جلال پور جٹاں میں قانون مفرد اعضاء کے تحت پریکٹس جاری ہے مجربات درج ہیں

## برائے کمزوری نظر مجرب اور معمول مطب نسخہ

ھوالشافی سونف لے کر گاجر کے جوس میں تر کرلیں اور سایہ میں خشک کرلیں اور دوسری بار پھر تر کرلیں اور سایہ میں خشک کرلیں اور اسی طرح تیسری بار پھر تر کریں اور حسب ضرورت بادام اور کالی مرچ ملا کر خشک کرلیں اور پھر گرینڈ کرلیں اس کے ساتھ گلوکوز ڈی لیں اور رات سوتے وقت ایک چمچہ سونف کے سفوف کا لیں اور نصف چمچہ گلوکوز ڈی کا لیں اور روزانہ پانی کے ہمراہ اس مقدار میں استعمال کریں تین ماہ مسلسل استعمال کریں انشاء اللہ تین نمبر تک کی عینک اتر جائے گی

**برائے تپ محرقہ** جب کسی دوا سے آرام نہ آتا ہو تو یہ ایک خوراک ہی جادو اثر رکھتی ہے ھولشافی بیر بہوٹی ایک عدد گڑ میں لپیٹ کر کھلا دیں زندگی میں دوبارہ یہ بخار نہ ہوگا بیر بہوٹی پرانی نہ ہو ایک سال سے کم مدت کی ہو۔☆☆☆

# تشریح فارماکوپیا

## پریکٹس آف میڈیسن

اس کتاب میں قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے نسخہ جات کے صحیح اوزان، مقدار خوارک، دوا سے مطلوبہ فوائد نہ ملنے کے اسباب اور ان کا ازالہ، دوا سے ہونے والے نقصان کے اسباب اور ان کا ازالہ، اس دوا کے ساتھ کون کون سی دوائیں ملائی جاسکتی ہیں اور کونسی کون سی دوائیں ملانا منع ہیں جیسی معلومات اس کتاب کی زینت ہیں۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ اس کتاب کے مطالعہ کے بعد قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کا استعمال نئے طالب علم اور نئے حکماء کے لئے بھی بہت آسان ہوجائے گا

مصنفہ و مرتبہ










# تشریح فارماکوپیا

## پریکٹس آف میڈیسن

اس کتاب میں قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کے نسخہ جات کے صحیح اوزان، مقدار خوراک، دوا سے مطلوبہ فوائد نہ ملنے کے اسباب اور ان کا ازالہ، دوا سے ہونے والے نقصان کے اسباب اور ان کا ازالہ، اس دوا کے ساتھ کون کون سی دوائیں ملائی جا سکتی ہیں اور کونسی کون سی دوائیں ملانا منع ہیں جیسی معلومات اس کتاب کی زینت ہیں۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ اس کتاب کے مطالعہ کے بعد قانون مفرد اعضاء کے فارماکوپیا کا استعمال نئے طالب علم اور نئے حکماء کے لئے بھی بہت آسان ہو جائے گا

مصنف و مرتبہ حکیم محمد عارف و حکیم محمد طارق دنیاپوری







